(رجسٹرڈ)

# امامیہ جنتری

# 2016



# Imamia Jantri®


افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور پوسٹ کوڈ 54000

Main Bazar Islampura, Lahore. Tel: +92 42 37223686
+92 321 4127000, E-mail: iftikharbookdepot@gmail.com
info@iftikharbookdepot.com, Registration # 9573

Iftikhar®
BOOK DEPOT
ESTB 1955


IMAMIA JANTRI 2016

## عظیم نورانی نقش




سیّد علی اس عظیم نورانی نقش کو حضرت امام رضا علیہ السّلام سے روایت کرتے ہیں کہ شکل عین ہر روز دیکھیں یعنی اس کی زیارت کریں اور بوقت زیارت آیت الکرسی کی تلاوت کریں۔ آپ دنیا میں کسی کے محتاج نہ رہیں گے۔ لوگوں میں عزت کا مقام حاصل ہوگا۔ رزق میں اضافہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جملہ حقوق محفوظ ہیں

اللہ جل جلالہٗ

پیغمبر اسلام حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام

وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللّٰہِ جَمِیْعاً وَّلَا تَفَرَّقُوا (القرآن)

اور سب مل کر اللہ کی رسّی کو مضبوط پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا۔

حضرت امام علی علیہ السلام

حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام

# امامیہ جنتری (رجسٹرڈ)

## سنہ 2016ء

۱۴۳۷ - ۱۴۳۸ ھجری

زیر سرپرستی
سرکار قائم آلِ محمدؐ

حضرت امام حسن علیہ السلام

حضرت امام علی رضا علیہ السلام

حضرت امام حسین علیہ السلام

حضرت امام محمد تقی علیہ السلام

حضرت امام علی زین العابدین علیہ السلام

حضرت امام علی نقی علیہ السلام

حضرت امام محمد باقر علیہ السلام

حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام

حضرت امام مہدی آخر الزّماں علیہ السلام



**زیر نگرانی:** مولانا فیاض حسین جعفری
علّامہ حافظ تصدّق حسین۔ مولانا سیّد ذوالفقار حسین نقوی

**مدیر:** آغا افتخار حسین

**مدیر معاون:** آغا علی فرزاد۔ آغا شکیل رضا غزالی

**معاونین خصوصی:** کیپٹن ایس ایم ایچ زیدی
رضا احسن مرزا، اقبال احمد، اظہر زیدی

**معاونین:** صابر عباس، محمد عباس، مونس رضا، صادق علی، محمد اشرف، محمد اکرم، محمد جاوید

**تقویم:** سید عباس سلطان۔ محمد عمیر مغل۔ غلام رضا عسکری

**زائچے:** شیخ زوار رضا جاوا

**کمپوزنگ:** سیّد علی عمران کاظمی

**گرافکس:** آغا علی فرزاد

**مطبع:** فیضان عامر یونس پرنٹر، فارما پیکیجز

**بائنڈنگ:** ملک خرم شہزاد (ملک بک بائنڈر)

**قانونی مشیر:** سیّد نوید عباس ایڈووکیٹ (لاہور لا ایسوسی ایٹس)


آغا تاج احمد مرحوم بانی امامیہ جنتری

STAMP

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور
فون: 37223686 پوسٹ کوڈ 54000
عام کاغذ -/172 علاوہ ڈاک خرچ
Iftikhar BOOK DEPOT ESTB 1956

## ترتیب مضامین



## استخارہ قرآن مجید

سیّد رضی الدین طاؤس نے قرآن مجید سے تفاؤل کا طریقہ نقل فرمایا ہے استخارہ دیکھنے والے کو چاہئے کہ باوضو ہو کر پہلے تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اور تین مرتبہ دُرود پڑھ کر یہ دُعا پڑھے۔ "بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ تَفَاءَلۡتُ بِکِتَابِکَ وَتَوَکَّلۡتُ عَلَیۡکَ فَاَرِنِیۡ مَاھُوَ الۡمَکۡتُوۡمُ مِنۡ سِرِّکَ الۡمَکۡنُوۡنِ فِیۡ غَیۡبِکَ" بعد اس کے قرآن مجید کھولے جو مضمون داہنی طرف کے صفحہ کے پہلی سطر میں نکلے۔ اس پر عمل کرے اگر آیۂ رحمت ہے یا امر خیر ہے۔ تو وہ کام بہتر ہے اگر آیۂ غضب ہے تو وہ کام نہ کرے۔

## استخارۂ تسبیح

آئمہ علیہم السلام سے منقول ہے۔ جس وقت کوئی آدمی چاہے۔ کہ تسبیح کا استخارہ کرے۔ نیت کے بعد تین دفعہ صلوٰۃ پڑھے اور تین دفعہ کہے: "یَاۤ مَنۡ یَعۡلَمَ اَھِدِ مَنۡ لَا یَعۡلَمُ" پھر تسبیح ہاتھ میں لے کر اُسے کسی جگہ سے پکڑ لے۔ اور دو دو دانہ الگ کرتا جائے۔ جب دو دانے بچ جائیں۔ تو بد ہے۔ یعنی منع ہے اور اگر ایک دانہ بچ جائے۔ تو درست ہے۔ یعنی جس کام کا ارادہ کیا ہے۔ اس کے کرنے کی اجازت ہے اس استخارہ میں شک نہیں ہے۔ کیونکہ اس طریقہ کو علماء نے حضرت صاحب العصرؑ سے نقل کیا ہے۔

| دن | اوقات استخارہ |
|---|---|
| جمعہ | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، زوال سے عصر تک |
| ہفتہ | صبح صادق سے چاشت تک، ظہر سے عصر تک |
| اتوار | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے مغرب تک |
| سوموار | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| منگل | چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| بدھ | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| جمعرات | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، ظہر سے عشاء تک |



افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) مین بازار اسلام پورہ لاہور نمبر 54000

قارئین امامیہ جنتری کو نیا سال مبارک ہو



# اسمائے باری تعالیٰ جلّ جلالہٗ

جدول بقاعدہ جفر معہ حروف باطن

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خدا کا نام اَللّٰہُ ٦٦ | جمالی اَلرَّحمٰنُ ٢٩٨ | جمالی اَلرَّحِیمُ ٢٥٨ | مشترک اَلمَلِکُ ٩٠ | | |
| جمالی اَلقُدُّوسُ ١٧٠ | جمالی اَلسَّلَامُ ١٣١ | جمالی اَلمُؤمِنُ ١٣٦ | جمالی اَلمُهَیمِنُ ١٤٥ | جمالی اَلعَزِیزُ ٩٤ | جلالی اَلجَبَّارُ ٢٠٦ |
| جلالی اَلمُتَکَبِّرُ ٦٦٢ | جمالی اَلخَالِقُ ٧٣١ | مشترک اَلبَارِئُ ٢١٣ | جمالی اَلمُصَوِّرُ ٣٣٦ | جمالی اَلغَفَّارُ ١٢٨١ | جلالی اَلقَهَّارُ ٣٠٦ |
| جمالی اَلوَهَّابُ ١٤ | جمالی اَلرَّزَّاقُ ٣٠٨ | جمالی اَلفَتَّاحُ ٤٨٩ | جمالی اَلعَلِیمُ ١٥٠ | جمالی اَلقَابِضُ ٩٠٣ | جمالی اَلبَاسِطُ ٧٢ |
| جمالی اَلخَافِضُ ١٤٨١ | جمالی اَلرَّافِعُ ٣٥١ | جمالی اَلمُعِزُّ ١١٧ | جلالی اَلمُذِلُّ ٧٧ | جلالی اَلسَّمِیعُ ١٨٠ | جمالی اَلبَصِیرُ ٣٠٢ |
| جمالی اَلحَکَمُ ٦٨ | مشترک اَلعَدلُ ١٠٤ | جمالی اَللَّطِیفُ ١٢٩ | جمالی اَلخَبِیرُ ٨١٢ | جمالی اَلحَلِیمُ ٨٨ | جمالی اَلعَظِیمُ ١٠٢٠ |
| جمالی اَلغَفُورُ ١٢٨٦ | جمالی اَلشَّکُورُ ٥٢٦ | جلالی اَلعَلِیُّ ١١٠ | جمالی اَلکَبِیرُ ٢٣٢ | جمالی اَلحَفِیظُ ٩٩٨ | جلالی اَلمُقِیتُ ٥٥٠ |
| مشترک اَلحَسِیبُ ٨٠ | جلالی اَلجَلِیلُ ٧٣ | جمالی اَلکَرِیمُ ٢٧٠ | جمالی اَلرَّقِیبُ ٣١٢ | جلالی اَلمُجِیبُ ٥٥ | جمالی اَلوَاسِعُ ١٣٧ |
| جمالی اَلحَکِیمُ ٧٨ | جمالی اَلوَدُودُ ٢٠ | جمالی اَلمَجِیدُ ٥٧ | مشترک اَلبَاعِثُ ٥٧٣ | جمالی اَلشَّهِیدُ ٣١٩ | مشترک اَلحَقُّ ١٠٨ |
| جمالی اَلوَکِیلُ ٦٦ | جلالی اَلقَوِیُّ ١١٦ | جمالی اَلمَتِینُ ٥٠٠ | مشترک اَلوَلِیُّ ٤٦ | جمالی اَلحَمِیدُ ٦٢ | جلالی اَلمُحصِی ١٤٨ |
| جلالی اَلمُبدِئُ ٥٦ | جلالی اَلمُعِیدُ ١٢٤ | جمالی اَلمُحیِی ٦٨ | جلالی اَلمُمِیتُ ٤٩٠ | جلالی اَلحَیُّ ١٨ | جلالی اَلقَیُّومُ ١٥٦ |
| جلالی اَلوَاجِدُ ١٤ | جلالی اَلمَاجِدُ ٤٨ | مشترک اَلوَاحِدُ ١٩ | جلالی اَلاَحَدُ ١٣ | جلالی اَلصَّمَدُ ١٣٤ | جلالی اَلقَادِرُ ٣٠٥ |
| جلالی اَلمُقتَدِرُ ٧٤٤ | مشترک اَلمُقَدِّمُ ١٨٤ | مشترک اَلمُؤَخِّرُ ٨٤٦ | مشترک اَلاَوَّلُ ٣٧ | مشترک اَلاٰخِرُ ٨٠١ | مشترک اَلظَّاهِرُ ١١٠٦ |
| مشترک اَلبَاطِنُ ٦٢ | جمالی اَلوَالِی ٤٧ | مشترک اَلمُتَعَالِی ٥٥١ | جمالی اَلبَرُّ ٢٠٢ | جمالی اَلتَّوَّابُ ٤٠٩ | جلالی اَلمُنتَقِمُ ٦٣٠ |
| جمالی اَلعَفُوُّ ١٥٦ | جمالی اَلرَّءُوفُ ٢٨٦ | جلالی مَالِکُ المُلکِ ٢١٢ | جلالی ذُوالجَلَالِ وَالاِکرَامِ ١١٠٠ | | جلالی اَلمُقسِطُ ٢٠٩ |
| مشترک اَلجَامِعُ ١١٤ | مشترک اَلغَنِیُّ ١٠٦٠ | جمالی اَلمُغنِی ١١٠٠ | جلالی اَلمَانِعُ ١٦١ | جلالی اَلضَّارُّ ١٠٠١ | جمالی اَلنَّافِعُ ٢٠١ |
| مشترک اَلنُّورُ ٢٥٦ | جمالی اَلهَادِی ٢٠ | جلالی اَلبَاقِی ١١٣ | جلالی اَلوَارِثُ ٧٠٧ | مشترک اَلرَّشِیدُ ٥١٤ | جلالی اَلصَّبُورُ ٢٩٨ |
| جلالی اَلبَدِیعُ ٨٦ | جمالی اَلسَّتَّارُ ٦٦١ | جمالی اَلمُنعِمُ ٢٠٠ | | | |

اپنے نام کے اعداد کے مطابق اسم اعظم تلاش کر کے نماز فجر یا عشاء کے بعد اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دعا مانگیں۔



# دُعائے حاجات

جو شخص ہر نماز کے بعد اس دُعا کو ہمیشہ پڑھے گا خصوصاً جمعہ کی نماز کے بعد تو اللہ تعالیٰ ہر خوف کی چیز سے اس کی حفاظت کریگا اُس کے دشمنوں پر اُسکی مدد کریگا اور اسکو غنی کردیگا اور اس کو ایسی جگہ سے رزق پہنچائے گا جہاں اس کا خیال بھی نہ جائے اور اُس کی زندگی اُس پر آسان کردیگا اور اس کا قرض ادا کردیگا اگر چہ وہ پہاڑ کے برابر ہو۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

یَا اَللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا وَاحِدُ یَا مَوْجُوْدُ یَا جَوَّادُ یَا بَاسِطُ یَا کَرِیْمُ یَا وَھَّابُ

اے اللہ اے یکتا اے یگانہ اے موجود اے بہت سخی اے پھیلانے والے اے کرم کرنے والے اے بہت دینے والے

یَا ذَا الطَّوْلِ یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیْ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ یَا عَلِیْمُ یَا حَکِیْمُ یَا حَیُّ

اے بخشش کرنے والے اے بے پرواہ اے بے پرواہ کرنے والے اے بہت کھولنے والے اے بہت روزی دینے والے اے تمام چیزوں کو جاننے والے اے حقیقت کو جاننے والے اے زندہ

یَا قَیُّوْمُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰاتِ وَالْاَرْضِ یَا ذَا الْجَلَالِ

اے قائم بالذات اے بہت رحم کرنیوالے اے بے انتہا مہربان اے آسمانوں اور زمین کو بلا نمونہ پیدا کرنے والے، اے بزرگی اور عظمت والے

وَالْاِکْرَامِ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ نَفِّحْنِیْ مِنْكَ بِنَفْحَةِ خَیْرٍ تُغْنِیْنِیْ بِھَا

اے بہت زیادہ مہربان اے بہت زیادہ احسان کرنے والے مجھے اپنی طرف سے ایسی خوشبو عطا کر جو تیرے سوا تمام سے

عَمَّنْ سِوَاكَ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَکُمُ الْفَتْحُ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا

بے پرواہ کردے اگر تم کامیابی چاہتے ہو تو یہ (جان لو) کہ کامیابی آچکی ہے بے شک ہم نے آپ کو کھلی ہوئی کامیابی عطا

مُّبِیْنًا نَصْرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ اَللّٰھُمَّ یَا غَنِیُّ یَا حَمِیْدُ یَا مُبْدِئُ

کی ہے۔ اللہ کی طرف سے مدد اور قریبی فتح (کی اُمید ہے) اے اللہ اے بے پرواہ اے قابل تعریف اے پیدا کرنیوالے

یَا مُعِیْدُ یَا وَدُوْدُ یَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِیْدِ یَا فَعَّالًا لِّمَا یُرِیْدُ اِکْفِنِیْ بِحَلَالِكَ

اے دوبارہ زندہ کرنیوالے اے بہت زیادہ محبت کرنیوالے اے عظمت والے عرش کے مالک اے جو چاہے وہ کر گزرنے والے اپنی حلال کی ہوئی باتوں کے ذریعے

عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَاحْفَظْنِیْ بِمَا حَفِظْتَ

حرام باتوں سے مجھے بے پرواہ کردے اور اپنے فضل کے ذریعے اپنی ذات کے سوا تمام سے بے پرواہ کردے اور جس ذریعے تونے اپنے کلام

بِهِ الذِّکْرَ وَانْصُرْنِیْ بِمَا نَصَرْتَ بِهِ الرُّسُلَ اِنَّكَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝

کی حفاظت کی اُسی سے میری بھی حفاظت فرما اور جن ذرائع سے تونے اپنے رسولوں کی مدد فرمائی انہی ذرائع سے میری مدد فرما تو ہر چیز پر قدرت رکھنے والا ہے۔



# اسمائے مبارکہ و القابات
# حضور پُر نُور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُحَمَّدٌ | اَحْمَدُ | حَامِدٌ | مَحْمُوْدٌ | قَاسِمٌ | عَاقِبٌ |
| فَاتِحٌ | شَاهِدٌ | حَاشِرٌ | رَشِيْدٌ | مَشْهُوْدٌ | بَشِيْرٌ |
| نَذِيْرٌ | دَاعٍ | شَافٍ | هَادٍ | مَهْدٍ | مَاحٍ |
| مُنْجٍ | نَاهٍ | رَسُوْلٌ | نَبِيٌّ | اُمِّيٌّ | تِهَامِيٌّ |
| هَاشِمِيٌّ | اَبْطَحِيٌّ | عَزِيْزٌ | عَارِفٌ | رَءُوْفٌ | رَحِيْمٌ |
| طٰهٰ | مُجْتَبٰى | طٰسٓ | مُرْتَضٰى | حٰمٓ | مُصْطَفٰى |
| يٰسٓ | اَوْلٰى | مُزَّمِّلٌ | وَلِيٌّ | مُدَّثِّرٌ | مَتِيْنٌ |
| مُصَدِّقٌ | طَيِّبٌ | نَاصِرٌ | مَنْصُوْرٌ | مِصْبَاحٌ | مامورٌ |
| حِجَازِيٌّ | عَالِمٌ | قُرَشِيٌّ | صَابِرٌ | اَلتَّقِيُّ | حَافِظٌ |
| كَامِلٌ | صَادِقٌ | اَمِيْنٌ | عَبْدُ اللّٰهِ | كَلِيْمُ اللّٰهِ | حَبِيْبُ اللّٰهِ |
| نَجِيُّ اللّٰهِ | صَفِيُّ اللّٰهِ | خَاتَمُ الْاَنْبِيَاءِ | حَسِيْبٌ | مُجِيْبٌ | شَكُوْرٌ |
| مُبَلِّغٌ | رَسُوْلُ الرَّحْمَةِ | قَوِيٌّ | حَفِيٌّ | مَامُوْنٌ | مَعْلُوْمٌ |
| حَقٌّ | مُبِيْنٌ | مُطِيْعٌ | رَسُوْلُ الرَّاحَةِ | اَوَّلٌ | اٰخِرٌ |
| ظَاهِرٌ | بَاطِنٌ | نَبِيُّ الرَّحْمَةِ | يَتِيْمٌ | كَرِيْمٌ | حَكِيْمٌ |
| خَاتَمُ الرُّسُلِ | سَيِّدٌ | سِرَاجٌ | مُنِيْرٌ | اَلْحَقُّ | مُكَرَّمٌ |
| مُبَشِّرٌ | مُذَكِّرٌ | مُطَهَّرٌ | قَرِيْبٌ | خَلِيْلٌ | مَدْعُوٌّ |
| جَوَّادٌ | خَاتَمٌ | عَادِلٌ | شَهِيْرٌ | شَهِيْدٌ | مَبْعُوْثٌ |



یا اللہ

یا محمدؐ یا علیؑ یا فاطمہؑ یا حسنؑ یا حسینؑ

# القابات امامت امیرالمومنین

# علی ابن ابی طالب علیہ السلام



امامُ المتقین | امامُ المسلمین | امامُ العارفین | امامُ الواصلین | امامُ الموحدین | امامُ المحققین | امامُ السالکین | امامُ المحسنین | امامُ الصادقین

امامُ الاولین | امامُ العٰلمین | امامُ المتعبدین | امامُ السابقین | امامُ المسبوقین | امامُ المخلوقین | امامُ العادلین | امامُ المتعلمین

امامُ المرشدین | امامُ المبشرین | امامُ المنذرین | امامُ المقسطین | امامُ العاشقین | امامُ المقربین | امامُ الراشدین | امامُ المتوکلین | امامُ الشاهدین

امامُ المتکلمین | امامُ الطاهرین | امامُ المبارزین | امامُ المعظمین | امامُ الاجودین | امامُ القارئین | امامُ المالکین | امامُ المفلحین

امامُ الراکعین | امامُ الساجدین | امامُ المحکومین | امامُ المتاخرین | امامُ المحبین | امامُ الراسخین | امامُ الواصفین | امامُ الخاشعین | امامُ المکبرین

امامُ الفاتحین | امامُ المقدسین | امامُ الافصحین | امامُ الباذلین | امامُ المکملین | امامُ الکاملین | امامُ الحافظین | امامُ المشفعین

امامُ المکرمین | امامُ القانتین | امامُ المهاجرین | امامُ الشاهدین | امامُ المطهرین | امامُ المخدومین | امامُ الصامتین | امامُ الرافعین | امامُ الاطهرین

امامُ الائمة | امامُ الملهمین | امامُ المقاتلین | امامُ الاشجعین | امامُ الاعلمین | امامُ الامنین | امامُ الزکیین | امامُ الاورعین

امامُ المجتهدین | امامُ الآمرین | امامُ المجاهدین | امامُ الخطیبین | امامُ المطیعین | امامُ المبرئین | امامُ المقارنین | امامُ الخاضعین | امامُ الافضلین

امامُ الغالبین | امامُ المخیرین | امامُ المتقدمین | امامُ المعلمین | امامُ الصائمین | امامُ المظفرین | امامُ الناظرین | امامُ العالمین

امامُ المحتسبین | امامُ المعطوفین | امامُ الشهیدین | امامُ الوارثین | امامُ المطیبین | امامُ الاکملین | امامُ الکاظمین | امامُ المسبحین | امامُ المعشوقین

قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
اَنَا مَدِیْنَةُ الْعِلْمِ وَ عَلِیٌّ بَابُهَا

# مولائے کائنات حضرت علی علیہ السلام کی آخری وصیت

## ضربت کے بعد انتقال سے قبل (از نہج البلاغہ)

ناد علیاً مظهر العجائب تجده عونا لك في النوائب كل هم وغم سينجلي بعظمتك يا الله بنبوتك يا محمد بولايتك يا علي يا علي يا علي

مولائے کائنات حضرت امیر المومنین علی ابن ابی طالب علیہ السلام کا حضرت امام حسن علیہ السلام اور حضرت امام حسین علیہ السلام اور تمام محبان جناب امیر علیہ السلام کے نام ضربت کے بعد اور انتقال سے قبل وصیت نامہ جو دل پر نقش کرنے کے قابل، مکمل ضابطہ حیات آئین زندگی اور صراط مستقیم ہے اسکی تازگی اسکی ضرورت جتنی اس روز تھی اتنی ہی آج ہے اتنی ہی کل ہوگی اور اتنی ہی قیامت تک رہے گی۔ یہ وہ صدابہار گلدستہ ہدایت ہے جو قیامت تک اسی طرح تروتازہ رہے گا یہ وہ مشعل راہ ہے جو صراط مستقیم پر قیامت تک ضوفشاں رہے گی۔

وَمِنْ وَصِيَّتٍ لَّهٗ عَلَيْهِ السَّلَامُ لِلْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ عَلَيْهِمَا السَّلَامُ لَمَّا ضَرَبَهُ ابْنُ مُلْجَمٍ لَعَنَهُ اللهُ أُوْصِيْكُمَا بِتَقْوَى اللهِ وَ اَنْ لَا تَبْغِيَا الدُّنْيَا وَاِنْ بَغَتْكُمَا وَلَا تَأْسَفَا عَلٰى شَيْءٍ مِنْهَا زُوِيَ عَنْكُمَا وَقُوْلَا بِالْحَقِّ وَاعْمَلَا لِلْاَجْرِ. وَكُوْنَا لِلظَّالِمِ خَصْمًا وَلِلْمَظْلُوْمِ عَوْنًا۔ اُوْصِيْكُمَا وَجَمِيْعَ وَلَدِيْ وَاَهْلِيْ وَمَنْ بَلَغَهُ كِتَابِيْ بِتَقْوَى اللهِ وَنَظْمِ اَمْرِكُمْ وَصَلَاحِ ذَاتِ بَيْنِكُمْ فَاِنِّيْ سَمِعْتُ جَدَّكُمَا صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ. صَلَاحُ ذَاتِ الْبَيْنِ اَفْضَلُ مِنْ عَامَّةِ الصَّلٰوةِ وَالصِّيَامِ. وَاللهَ اللهَ فِي الْاَيْتَامِ فَلَا تُغِبُّوْا اَفْوَاهَهُمْ وَلَا يَضِيْعُوْا بِحَضْرَتِكُمْ. وَاللهَ اللهَ فِيْ جِيْرَانِكُمْ فَاِنَّهُمْ وَصِيَّةُ نَبِيِّكُمْ مَا زَالَ يُوْصِيْ بِهِمْ حَتّٰى ظَنَنَّا اَنَّهٗ سَيُوَرِّثُهُمْ. وَاللهَ اللهَ فِي الْقُرْاٰنِ لَا يَسْبِقُكُمْ بِالْعَمَلِ بِهٖ غَيْرُكُمْ. وَاللهَ اللهَ فِي الصَّلٰوةِ فَاِنَّهَا عَمُوْدُ دِيْنِكُمْ. وَاللهَ اللهَ فِيْ بَيْتِ رَبِّكُمْ لَا تُخْلُوْهُ مَا بَقِيْتُمْ فَاِنَّهٗ اِنْ تُرِكَ لَمْ تُنَاظَرُوْا وَاللهَ اللهَ فِي الْجِهَادِ بِاَمْوَالِكُمْ وَاَنْفُسِكُمْ وَاَلْسِنَتِكُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللهِ. وَعَلَيْكُمْ بِالتَّوَاصُلِ وَالتَّبَاذُلِ وَاِيَّاكُمْ وَالتَّدَابُرَ وَالتَّقَاطُعَ. لَا تَتْرُكُوا الْاَمْرَ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّهْيَ عَنِ الْمُنْكَرِ فَيُوَلّٰى عَلَيْكُمْ شِرَارُكُمْ ثُمَّ تَدْعُوْنَ فَلَا يُسْتَجَابُ لَكُمْ. يَا بَنِيْ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ لَا اُلْفِيَنَّكُمْ تَخُوْضُوْنَ دِمَاءَ الْمُسْلِمِيْنَ خَوْضًا تَقُوْلُوْنَ قُتِلَ اَمِيْرُ الْمُؤْمِنِيْنَ اَلَا لَا تَقْتُلُنَّ بِيْ اِلَّا قَاتِلِيْ. اُنْظُرُوْا اِذَا اَنَا مُتُّ مِنْ ضَرْبَتِهٖ هٰذِهٖ فَاضْرِبُوْهُ ضَرْبَةً بِضَرْبَةٍ وَلَا يُمَثَّلُ بِالرَّجُلِ فَاِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ يَقُوْلُ. اِيَّاكُمْ وَالْمُثْلَةَ وَلَوْ بِالْكَلْبِ الْعَقُوْرِ.

**ترجمہ** جب آپؑ کو ابن ملجم لعنت اللہ ضربت لگا چکا تو آپؑ نے حضرت امام حسن علیہ السلام اور حضرت امام حسین علیہ السلام سے فرمایا۔

میں تم دونوں کو وصیت کرتا ہوں کہ اللہ سے ڈرتے رہنا تم دنیا کے پیچھے نہ لگنا چاہے وہ تمھارے پیچھے لگی رہے اور دنیا کی کوئی چیز اگر تم سے چھن جائے تو اسکا غم ہی نہ کرنا جو بات کہنا وہ حق کے لیے کہنا جو کام کرنا صرف اللہ سے اسکا اجر طلب کرنا اور ظالم کے دشمن اور مظلوم کے مددگار رہنا ☆ میں تم کو اپنی تمام اولاد کو اپنے کنبہ کو اور ہر اس شخص کو جس تک میرا یہ مکتوب پہنچے سب کو وصیت کرتا ہوں کہ اللہ سے ڈرتے رہنا اپنے معاملات درست اور آپس میں کے تعلقات سلجھائے رکھنا کیونکہ میں نے تمھارے جد امجد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے سنا ہے کہ آپس کی کشیدگیوں کو مٹانا عام نماز روزے سے افضل ہے دیکھو! یتیموں کے بارے میں اللہ سے ڈرتے رہنا کہ وہ کہیں بھوکے نہ رہ جائیں اور تمھارے دیکھتے ہی دیکھتے وہ برباد نہ ہوجائیں اور اپنے ہمسایوں کے بارے میں اللہ سے ڈرتے رہنا کیونکہ انکے بارے میں تمھارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے برابر ہدایت کی ہے اور آپ اس حد تک ان کے لیے سفارش فرماتے رہے کہ ہم لوگوں کو گمان ہونے لگا کہ آپؐ انہیں بھی ورثہ دلائیں گے ☆ قرآن کے بارے میں اللہ سے ڈرتے رہنا ایسا نہ ہو کہ دوسرے اس پر عمل کرنے میں تم سے سبقت لے جائیں ☆ نماز کے بارے میں خدا سے ڈرتے رہنا کیونکہ نماز تمھارے دین کا ستون ہے ☆ اپنے پروردگار کے گھر کے بارے میں اللہ سے ڈرنا اسے جیتے جی خالی نہ چھوڑنا کیونکہ اگر یہ خالی چھوڑ دیا گیا تو پھر (عذاب سے) مہلت نہ پاؤ گے ☆ جان مال اور زبان سے راہ خدا میں

جہاد کرنے کے بارے میں اللہ کو نہ بھولنا ☆ اور تم پر لازم ہے کہ آپس میں میل ملاپ رکھنا اور ایک دوسرے کی اعانت کرنا اور خبردار ایک دوسرے کی طرف سے پیٹھ پھیرنے اور تعلقات توڑنے سے پرہیز کرنا ☆ نیکی کا حکم دینے اور برائی سے منع کرنے سے کبھی ہاتھ نہ اٹھانا ورنہ بدکردار تم پر مسلط ہو جائیں گے پھر دعا مانگو گے تو قبول نہ ہوگی ☆ (پھر ارشاد فرمایا) اے عبدالمطلبؑ کے بیٹو! ایسا نہ ہونے پائے کہ تم امیر المومنین قتل ہو گئے، امیر المومنین قتل ہو گئے، کہ نعرے لگاتے ہوئے مسلمانوں کے خون سے ہولی کھیلنا شروع کر دو ☆ دیکھو! میرے بدلے میں صرف میرا قاتل ہی قتل کیا جائے اور دیکھو جب میں اس ضرب سے مر جاؤں تو اس میں ایک ضرب کے بدلے میں ایک ضرب ہی لگانا اور اس شخص کے ہاتھ پیر نہ کاٹنا کیونکہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے سنا ہے کہ خبردار کسی کے بھی ہاتھ پیر نہ کاٹو اگرچہ وہ کاٹنے والا کتا ہی ہو۔

## آقا زادی حضرت بی بی فَاطِمَةُ الزَّهْرَاء سلام اللہ علیہا
## کے حضور 14 سلام برائے حَلِّ مُشکلات

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اَبَا عَبْدِ اللهِ ① اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا بْنَ مَكَّةَ وَمِنٰى ② اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا بْنَ زَمْزَمَةَ وَالصَّفَا ③ اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ وَعَلٰى زَيْنَبِ ④ التَّقِيَّةِ وَكُلْثُوْمِ ⑤ الرَّضِيَّةِ وَعَلٰى سَكِيْنَةِ الْمَبْنِيَّةِ ⑥ اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ وَفَاطِمَةَ ⑦ وَرُقَيَّةَ ⑧ اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ وَعَاتِقَةَ ⑨ وَصَفِيَّةَ ⑩ اَلسَّلَامُ عَلٰى نِسَاءِ الْمَخْفِيَّةِ ⑪ اَلسَّلَامُ عَلٰى بَنَاتِ الْهَا شِمِيَّةِ ⑫ اَلسَّلَامُ عَلٰى سَادَاتِ الْعَلَوِيَّةِ ⑬ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ جَمِيْعًا ⑭ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهٗ

کسی بھی پریشانی کے حل کے لیے حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کے حضور نماز کے بعد 14 سلام پیش کریں اور بی بیؑ کے توسل سے اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگیں۔ جب آپ گھر سے باہر نکلیں تو جناب سیّدہ فاطمۃ الزہراؑ کی ذاتِ اقدس پر سلام پڑھیں۔ آپ اللہ کی حفظ و امان میں ہو جائیں گے۔ دن رات کثرت سے دُرود شریف جناب سیّدہ طاہرہ کے حضور ہدیہ کریں۔ اس محبت اور عقیدت سے پڑھیں کہ آنسو جاری ہو جائیں اور آپ کی روحانیت اس قدر بلند ہو کہ آپ اپنے کانوں سے سلام کا جواب سن سکیں۔

حاجی شیخ ارشد علی۔ عارف والا 0306-4242542

## حضرت بی بی فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا
## کے اسمائے صفات والقابات

| | | | |
|---|---|---|---|
| جَلِيْلَةٌ | بَتُوْلٌ | تَقِيَّةٌ | حَبِيْبَةٌ |
| نَقِيَّةٌ | فَاطِمَةُ | طَاهِرَةٌ | حُرَّةٌ |
| حَوْرَآءُ | رَاكِعَةٌ | رَاضِيَةٌ | زَهْرَآءُ |
| رَشِيْدَةٌ | رَضِيَّةٌ | رَيْحَانَةٌ | سَاجِدَةٌ |
| سَعِيْدَةٌ | سَيِّدَةٌ | شَهِيْدَةٌ | صَابِرَةٌ |
| صَادِقَةٌ | صَدُوْقَةٌ | صِدِّيْقَةٌ | طَيِّبَةٌ |
| عَارِفَةٌ | عَالِيَةٌ | عَدِيْلَةٌ | عَذْرَآءُ |
| عَزِيْزَةٌ | عَلِيْمَةٌ | فَاضِلَةٌ | فَرِيْدَةٌ |
| كَرِيْمَةٌ | كَوْثَرٌ | كَوْكَبٌ | مُبَشَّرَةٌ |
| مَحْمُوْدَةٌ | مُطَهَّرَةٌ | مَعْصُوْمَةٌ | مُلْهَمَةٌ |
| مُمْتَحَنَةٌ | مَنْصُوْرَةٌ | مُوَفَّقَةٌ | مَهْدِيَّةٌ |
| مُؤْمِنَةٌ | نَاعِمَةٌ | زَكِيَّةٌ | مَرْضِيَّةٌ |
| مُحَدِّثَةٌ | حِيْدَةٌ | وَالِهَةٌ | رَضِيْعَةٌ |
| صَفِيَّةٌ | حَلِيْمَةٌ | جَمِيْلَةٌ | مُصَلِّيَةٌ |
| قَائِمَةٌ | قَارِئَةٌ | صَائِمَةٌ | وَجِيْهَةٌ |
| حَكِيْمَةٌ | زَاهِدَةٌ | عَابِدَةٌ | مُخَدَّرَةٌ |
| قَانِعَةٌ | نَاصِحَةٌ | عَامِلَةٌ | وَلِيَّةٌ |
| صَالِحَةٌ | وَاضِيَةٌ | فَصِيْحَةٌ | مُنْجِيَةٌ |

نوٹ! حضرت بی بی فاطمۃ الزہراء سلام اللہ علیہا کا وسیلہ دے کر جب خداوند عالم کی بارگاہ میں دُعا مانگنی ہے اور شروع میں حرف ندا (یا) لگانا ہے تو جن اسمائے صفات والقابات کے آخر میں دو پیش ( ٌ ) ہیں وہاں ایک پیش ( ُ ) پڑھنی ہے جیسے یَا بَتُوْلُ اور جن کے آخر میں ایک پیش ہے اسے اسی طرح ایک پیش کے ساتھ پڑھنا ہے جیسے یَا زَهْرَآءُ

دن رات کثرت سے درود شریف جناب سیّدہ طاہرہؑ کے حضور ہدیہ کریں۔ اس محبت اور عقیدت سے پڑھیں کہ آنسو جاری ہو جائیں۔

(مولانا سیّد ذوالفقار حسین نقوی۔ فون نمبر 0301-4285737)

# دعا دافع بلیات وطاعون

سیّد منظور حسین سرمدؔ

سب سے مقدم ہے خدا اور بعد ذاتِ ذوالعلا
اوّل حبیبؐ کبریا دوم علیؑ شیرِ خدا
سوم جنابِ فاطمہؑ بنتِ رسولؐ دو سرا
چوتھے حسنؑ شاہِ ہدیٰ پنجم شہیدِ کربلا

لِیْ خَمْسَةٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

اِن ناموں کی عظمت پہ تھے داوٗد سو جاں سے فدا
کرتے تھے اِن کا تذکرہ دائم جنابِ زکریا
نمرود نے جب آگ میں ڈالے خلیلِ کبریا
لب پر تھے اِن کے اس گھڑی یہ نام پاک اور یہ دُعا

لِیْ خَمْسَةٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

کیا ہی یہ نام پاک ہیں صلِّ علیٰ صلِّ علیٰ
اِن ناموں میں حق نے اثر ہے اسمِ اعظم کا رکھا
جس وقت ساقِ عرش پر اِن کو قلم لکھنے لگا
پیہم صریرِ کلک سے پیدا ہوئی تب یہ صدا

لِیْ خَمْسَةٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

جس شہر میں جس قریہ میں طاعون ہو یا ہو وبا
اس جا کے رہنے والوں کو لازم ہے اہلِ ولا
برپا عقیدے سے کریں شبیر کی بزمِ عزا
اور بعد مجلس یک زباں ہوکر پڑھیں یہ سب دُعا

لِیْ خَمْسَةٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

رنج و مشکل میں اگر کوئی بشر ہو مبتلا
اِن ناموں کی تاثیر کو پڑھ کر وہ لیوے آزما
زنہار آسکتی نہیں نزدیک اُس کے کچھ بلا
رکھتا ہے جو وردِ زباں شام و سحر صبح و مسا

لِیْ خَمْسَةٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

ایسا بھی شاید کوہ طور پہ ہوجاتے موسیٰ سُرمہ سا
اِن ناموں کی تائید سے لیکن ٹلی سر سے بلا
یعقوب سے بچھڑا پسر ملتا نہ تا روزِ جزا
درگاہِ خالق میں اگر کرتا نہ یوں وہ التجا

لِیْ خَمْسَةٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

اسماء حُسنیٰ ہیں یہ وہ قرآں میں ہے جن کی ثنا
آدم کی توبہ کو ولا حسنِ قبول اِن سے ملا
طوفاں سے بیڑا نوحؑ کا اِن ہی کی برکت سے بچا
یونسؑ شکم میں حوت کے پڑھتے رہے یہ برملا

لِیْ خَمْسَةٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

اسمائے اعظم ہیں یہی اسمائے پاک پنجتن
سب انبیاء و اوصیاء دائم دمِ رنج و محن
بہتر وسیلہ جان کر پیشِ خدائے ذوالمنن
کرتے تھے عرضِ مدعا پڑھ کر یہ باصوتِ حسن

لِیْ خَمْسَةٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

یہ نام یوسفؑ کے لئے تھے چاہ میں آبِ بقا
اور دار پر دردِ دلِ عیسیٰؑ کی تھی یہ ہی دوا
اِن کے تصدق سے ہوئی ایوبؑ کو حاصل شفا
پڑھتے ہیں الیاسؑ و خضرؑ یہ ہی وظیفہ دائما

لِیْ خَمْسَةٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

اب ہے ہماری التجا یا ربّ بپئے آلِ عبا
طاعون کا ہو خاتمہ چل جائے رحمت کی ہوا
تیری حفاظت میں رہیں سرور کے سب اہلِ عزا
سُن لے یہ سرمد کی دُعا اس بزمِ غم کا واسطہ

لِیْ خَمْسَةٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

# دُعائے مجرّب و عجیبُ التّاثیر

سیّد علی سلطان رومی
پشاور

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یَا مَنۡ لَّا یَعۡلَمُ الۡغَیۡبَ اِلَّا ھُوَ یَا مَنۡ لَّا یُدَبِّرُ الۡاَمۡرَ اِلَّا ھُوَ یَا مَنۡ لَّا یَصۡرِفُ السُّوۡٓءَ

اِلَّا ھُوَ یَا مَنۡ لَّا یَغۡفِرُ الذُّنُوۡبَ اِلَّا ھُوَ یَا مَنۡ لَّا یُحۡیِی الۡعِظَامَ الۡمَوۡتٰی اِلَّا ھُوَ ھُوَ الۡاَوَّلُ

وَالۡاٰخِرُ وَالظَّاھِرُ وَالۡبَاطِنُ وَھُوَ بِکُلِّ شَیۡءٍ عَلِیۡمٌ وَبِالۡحَقِّ اَنۡزَلۡنٰہُ وَبِالۡحَقِّ نَزَلَ ط

وَمَآ اَرۡسَلۡنٰکَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِیۡرًا وَبِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ وَبِحَقِّ الۡوَاحِدِ

الۡاَحَدِ الصَّمَدِ الۡفَرۡدِ الَّذِیۡ لَمۡ یَلِدۡ وَلَمۡ یُوۡلَدۡ وَلَمۡ یَکُنۡ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ

کتاب زین المتقین میں منقول ہے کہ حضرت امام زین علیہ السلام کے زمانے میں ایک بدکار شخص کو 3 مرتبہ آگ میں ڈالا گیا مگر وہ نہ جلا پھر پانی میں ڈالا گیا وہ نہ ڈوبا پھر اسکی گردن پر شمشیر چلائی وہ بھی کارگر نہ ہوئی حضرت امام زین علیہ السلام سے دریافت کیا گیا تو آپ نے فرمایا اسکے پاس ایک تعویذ ہے دیکھا تو وہ یہ دعا تھی



# نماز امام زمانہ علیہ السلام

روایات کے مطابق یہ نماز" استغاثہ حضرت امام زمانہ علیہ السلام" کے مترادف ہے ☆ اللہ تعالیٰ کے حضور بوسیلہ وارث قرآن حضرت امام مہدی علیہ السلام نہایت ہی سریع الاثر نماز ہے جو حاجات کی برآوری کے لیے ایک بے مثال تحفہ وحرز ہے ☆ یہ نماز دو رکعت ہے پہلی رکعت میں سورۂ الحمد تلاوت کرتے وقت جب آیت **اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ** پر پہنچیں تو اسے 100 مرتبہ دہرا کر سورۂ کو تمام کرے اس کے بعد سورۂ توحید 1 مرتبہ پڑھے اور رکوع و سجود بجالا کر دوسری رکعت بھی اسی طرح بجالائے اور نماز ختم کرنے کے بعد کھڑے ہو کر دعائے فرج رجوع قلب سے پڑھے تو ان شاء اللہ جملہ امور عظیمہ میں کامیابی حاصل ہوگی۔ یہ نماز عجیب و غریب اسرار کی حامل ہے۔ شب جمعہ آخر شب یہ نماز پڑھنی جاہیے۔

**عریضہ بحضور امام زمانہ علیہ السلام** مکارم اخلاق میں روایت ہے کہ تمام پریشانیوں کے ازالہ کے لیے درج ذیل عریضہ لکھ کر جاری پانی میں ڈال دے تو امام زمانہ علیہ السلام اسکی فریادرسی کریں گے (نیچے اپنا نام مع والد کے لکھے)

مِنَ الۡعَبۡدِ الضَّعِیۡفِ اِلَی الۡمَوۡلَی الۡجَلِیۡلِ رَبِّ اِنِّیۡ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنۡتَ اَرۡحَمُ الرَّاحِمِیۡنَ فَاکۡشِفۡ عَنِّیۡ ضُرَّ مَا اَنَا فِیۡہِ

وَاکۡشِفۡ عَنِّیۡ ھَمِّیۡ وَفَرِّجۡ غَمِّیۡ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

**ترجمہ** ناتواں غلام کی طرف سے باعظمت مولا کی طرف اے میرے رب یہ مصیبت میرے پیچھے لگ گئی ہے اور تو سب رحم کرنے والوں سے زیادہ رحم کرنے والا ہے تو مجھے اس غم سے نجات فرما جس میں میں مبتلا ہوں اور میری مصیبت سے مجھے نجات اور غم سے کشائش عطا فرما محمدؐ و آل محمدؐ کے واسطے۔

# اِستغاثہ بارگاہِ امام مہدی عجل اللہ فرجہ الشریف

مولانا فیاض حسین جعفری
سرپرست دار الفلاح لاہور
0300-4344139

قارئین امامیہ جنتری 2016ء السلام علیکم تحفہ یا علیؑ مدد! آپ کی خدمت میں مولاؑ صاحب الزمانؑ کی بارگاہ کا اک استغاثہ پیش خدمت ہے۔ بہت ہی مختصر سا عمل ہے۔ ہر کوئی کر سکتا ہے۔ یہ کرنے کے لئے آپ کو کسی جلالی یا جمالی پرہیز کی ضرورت نہیں۔ یہ کرنے سے آپ کو ذہنی سکون میسر آئے گا اور ہر قسم کی مشکلات و پریشانیاں دُور ہو جائیں گی۔ روزانہ رات کو سونے سے پہلے باوضو ہو کر کے مُصلے پر بیٹھ جائیں اور 100 مرتبہ "استغفر اللہ ربّی و اتوب الیہ" پڑھنے کے بعد وقت کے امامؑ کی بارگاہ میں سلام پیش کریں اور خلوص سے اوّل و آخر چودہ مرتبہ درود پاک پڑھ کر نیچے دیا گیا استغاثہ پڑھیں۔ پڑھتے وقت یہ محسوس کریں کہ آپ امام زمانہ عجل اللہ فرجہ الشریف کی بارگاہ میں ہیں۔ اگر آپ اس مختصر سے عمل کو ساری زندگی کا معمول بنا لیں تو کامیابی آپ کے قدم چومے گی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

يَا فَارِسَ الْحِجَازِ اَدْرِكْنِيْ يَا اَبَا صَالِحِ الْمَهْدِيْ اَدْرِكْنِيْ فِيْ سَبِيْلِ اللهِ اَدْرِكْنِيْ وَلاَ تَدَعْنِيْ اِنِّيْ عَاجِزٌ ذَلِيْلٌ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مَوْلَايَ يَا صَاحِبَ الزَّمَانِ. اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا بْنَ رَسُوْلِ اللهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا بْنَ اَمِيْرِ الْمُؤْمِنِيْنَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا بْنَ فَاطِمَةَ الزَّهْرَآءِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا بْنَ الْاَئِمَّةِ الْحُجَجِ الْمَعْصُوْمِيْنَ وَالْاِمَامِ عَلَى الْخَلْقِ اَجْمَعِيْنَ يَا مَوْلَايَ يَا صَاحِبَ الزَّمَانِ يَا بْنَ رَسُوْلِ اللهِ حَاجَتِيْ ...... دعا کرے ........ پھر کہے فَاشْفَعْ لِيْ فِيْ نَجَاحِهَا فَقَدْ تَوَجَّهْتُ اِلَيْكَ بِحَاجَتِيْ لِعِلْمِيْ اَنَّ لَكَ عِنْدَ اللهِ شَفَاعَةً مَّقْبُوْلَةً وَّمَقَامًا مَّحْمُوْدًا فَبِحَقِّ مَنِ اخْتَصَّكُمْ بِاَمْرِهٖ وَارْتَضَاكُمْ لِسِرِّهٖ وَبِالشَّاْنِ الَّذِيْ لَكُمْ عِنْدَ اللهِ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهٗ سَلِ اللهَ تَعَالٰى فِيْ نُجْحِ طَلِبَتِيْ وَاِجَابَةِ دَعْوَتِيْ وَكَشْفِ كُرْبَتِيْ. دعا مانگے ان شاء اللہ قبول ہو گی۔

**ترجمہ:** اے حجاز کے شاہسوارؑ میری مدد کیجئے اے ابا صالح المہدیؑ مدد کیجئے اللہ کے وسیلے سے میری مدد فرمائیے اور مجھے نہ چھوڑیئے میں عاجز اور ناتواں ہوں سلام ہو میری طرف سے آپؑ پر اے میرے مولاؑ اے صاحب الزمانؑ سلام ہو آپؑ پر اے رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نور نظر سلام ہو آپؑ پر اے امیر المومنینؑ کے بیٹے آپؑ پر سلام ہو فاطمہ زہراؑ کے فرزند سلام ہو آپؑ پر اے حجتؑ ہائے خدا کے بیٹے جو معصوم اور پوری مخلوق کے ہادی اور رہبر ہیں۔ میرے مولاؑ زمانے کے امامؑ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے فرزند یہ ہے میری حاجت ---------- شفاعت کیجئے ان حاجات کو پورا ہونے میں کہ میں اپنی حاجت لیکر آپؑ کی خدمت میں آیا ہوں یہ جانتے ہوئے کہ خدا کے ہاں آپؑ کی شفاعت قبول ہے آپؑ کا مقام قابل تعریف ہے اس ذات کے واسطے جس نے آپؑ کو خاص بنایا اور اپنے خفی رازوں کے لیے پسند کیا اور اس شان کے واسطے جو خدا کے ہاں آپؑ کو حاصل ہے جو آپؑ کے اور اس کے درمیان ہے اللہ پاک سے سوال کیجئے کہ وہ میری حاجت پوری کرے اور قبول فرمائے میری دعا اور میری مشکل آسان کرے دعا مانگے ان شاء اللہ قبول ہو گی۔

**معذرت:** 2014 کی امامیہ جنتری میں ایک استغاثہ غلط چھپ گیا تھا صحیح استغاثہ آپ کے زیر نظر ہیں۔ ادارہ معذرت خواہ ہے۔ (ادارہ افتخار بک ڈپو)

## حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی دُعا

حضرت امام رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ حضرت رسولؐ خدا ہر نئے سال کی پہلی شب میں دو رکعت نماز ادا فرماتے تھے اور دونوں ہاتھ اُٹھا کر یہ دُعا پڑھتے تھے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۝

اَللّٰهُمَّ اَنۡتَ اِلٰهُ الۡقَدِيۡمُ وَهٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِيۡدَةٌ
فَاَسۡئَلُكَ فِيۡهَا الۡعِصۡمَةَ مِنَ الشَّيۡطٰنِ وَالۡقُوَّةَ
عَلٰى هٰذِهِ النَّفۡسِ الۡاَمَّارَةِ بِالسُّوۡءِ وَالۡاَشۡغَالَ
بِمَا يُقَرِّبُنِىۡ اِلَيۡكَ يَا كَرِيۡمُ يَا ذَا الۡجَلَالِ
وَالۡاِكۡرَامِ يَا عِمَادَ مَنۡ لَّا عِمَادَ لَهٗ يَا ذُخۡرَ مَنۡ لَّا ذُخۡرَ
لَهٗ يَا حِرۡزَ مَنۡ لَّا حِرۡزَ لَهٗ يَا كَنۡزَ مَنۡ لَّا كَنۡزَ لَهٗ يَا
حَسَنَ الۡبَلَاۤءِ يَا عَظِيۡمَ الرَّجَاۤءِ يَا عِزَّ الضُّعَفَاۤءِ يَا
مُنۡقِذَ الۡغَرۡقٰى يَا مُنۡجِىَ الۡهَلۡكٰى يَا مُنۡعِمُ يَا مُجۡمِلُ
يَا مُفۡضِلُ يَا مُحۡسِنُ اَنۡتَ الَّذِىۡ سَجَدَ لَكَ
سَوَادُ الَّيۡلِ وَنُوۡرُ النَّهَارِ وَضَوۡءُ الۡقَمَرِ وَشُعَاعُ
الشَّمۡسِ وَدَوِىُّ الۡمَاۤءِ وَخَفِيۡفُ الشَّجَرِ يَا اَللّٰهُ لَا
شَرِيۡكَ لَكَ اَللّٰهُمَّ اجۡعَلۡنَا خَيۡرًا مِّمَّا يَظُنُّوۡنَ
وَاغۡفِرۡلَنَا مَا لَا يَعۡلَمُوۡنَ وَلَا تُؤَاخِذۡنَا بِمَا
يَقُوۡلُوۡنَ حَسۡبِىَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيۡهِ تَوَكَّلۡتُ
وَهُوَ رَبُّ الۡعَرۡشِ الۡعَظِيۡمِ اٰمَنَّا بِهٖ كُلٌّ مِّنۡ عِنۡدِ
رَبِّنَا وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّا اُولُوا الۡاَلۡبَابِ ط رَبَّنَا لَا
تُزِغۡ قُلُوۡبَنَا بَعۡدَ اِذۡهَدَيۡتَنَا وَهَبۡ لَنَا
مِنۡ لَّدُنۡكَ رَحۡمَةً اِنَّكَ اَنۡتَ الۡوَهَّابُ ط

**برائے حفاظت** ہر روز 45 مرتبہ **یَا عَفُوُّ** پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں

## حضرت علیؑ کی ایک مخصوص دُعا

منقول ہے کہ جب حضرت علیؑ کو کوئی نہایت پریشان کُن اور اضطراب آگیں مہم درپیش ہوتی تو آپ دو رکعت نماز ادا کر کے (۱۰۰) سو مرتبہ " اَسۡتَخِيۡرُ اللّٰه " پڑھنے کے بعد دُعائے ذیل کو پڑھتے۔ اس کے بعد اپنے کام کو شروع فرماتے تھے۔ جس کی وجہ سے آپ کو کسی کام میں نقصان نہیں پہنچتا تھا۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اَللّٰهُمَّ قَدۡ هَمَمۡتُ بِاَمۡرٍ قَدۡ عَلِمۡتَهٗ فَاِنۡ
خدایا! میں نے جو اِرادہ کر رکھا ہے تو اُس سے ضرور واقف ہے
كُنۡتَ تَعۡلَمُ اَنَّهٗ خَيۡرٌ لِّىۡ فِىۡ دِيۡنِىۡ وَ
دیکھا اگر وہ دینی، دنیاوی و اُخروی حیثیت سے میرے لئے
دُنۡيَاىَ وَاٰخِرَتِىۡ فَيَسِّرۡ لِىۡ وَاِنۡ كُنۡتَ
بہتر ہے تو سہل و آسان فرما دے اور اگر تیری حقیقت میں نظر
تَعۡلَمُ اَنَّهٗ شَرٌّ لِّىۡ فِىۡ دِيۡنِىۡ وَدُنۡيَاىَ وَاٰخِرَتِىۡ
سے دینی، دنیاوی اور اخروی حیثیت سے میرے لئے بُرا ہے
فَاَصۡرِفۡهُ عَنِّىۡ كَرِهۡتُ ذٰلِكَ اَوۡ اَحۡبَبۡتُ
تو رد فرما دے چاہے مجھے بُرا لگے یا وہ مجھے اچھا لگے کیونکہ تو سب کچھ جانتا ہے
فَاِنَّكَ تَعۡلَمُ وَلَاۤ اَعۡلَمُ وَاَنۡتَ عَلَّامُ الۡغُيُوۡبِ
اور میں کچھ نہیں جانتا اور تو ہی ذاتی طور پر غیب کا جاننے والا ہے۔

**نادِ علیؑ صغیر** نماز فجر اور عشاء کے بعد 15-15 مرتبہ پڑھیں تمام مشکلات کا حل ہے اول و آخر 15-15 مرتبہ درود پڑھیں۔ مجرب ہے۔

نَادِ عَلِيًّا مَّظۡهَرَ الۡعَجَاۤئِبِ تَجِدۡهُ عَوۡنًا لَّكَ
فِى النَّوَاۤئِبِ كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنۡجَلِىۡ
بِعَظَمَتِكَ يَا اَللّٰهُ وَبِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ
وَبِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ

# دُعا

وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُونِي أَسْتَجِبْ لَكُمْ

تم مجھے پکارو میں تمہیں جواب دوں گا

## مولانا حسن ظفر نقوی

خالق کائنات کی بارگاہ میں جو ہاتھ دعا کے لیے اٹھتے ہیں یہ انسان کی عاجزی ہے، انکساری اور نیازمندی کا اعلان کرتے ہیں۔ بے شمار انسان ایسے ہیں جو گلہ کرتے نظر آتے ہیں کہ ہم برسوں سے جائز حاجت طلب کر رہے ہیں مگر ہماری دعا پوری نہیں ہوتی جبکہ بے شمار لوگ ایسے ہیں کہ ابھی دعا کے لیے ان کے ہاتھ بھی نہیں اٹھتے کہ مطلب و مقصود انہیں حاصل ہو جاتا ہے۔

سب سے پہلے ہمیں یہ سمجھ لینا چاہیے کہ **دعا** خود ایک عبادت ہے یعنی اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا مانگنا ہی باعث ثواب ہے اس لیے وہ نماز قبول نہیں ہوتی جسکے بعد دعا نہ مانگی جائے۔ دعا نہ مانگنا بے نیازی اور تکبر کا اظہار ہے اور کبریائی اور بے نیازی صرف اللہ کی ذات اقدس کو زیبا ہے۔ بعض مومنین کی دعا اس لیے جلد قبول نہیں ہوتی کہ اللہ کو ان کی اپنی بارگاہ میں تضرّع زاری پسند ہے اور وہ اس تضرّع وزاری کے عوض ان کے درجات بڑھاتا چلا جاتا ہے۔ بعض مومنین کو آزمائش اور امتحان کی منزل میں رکھتا ہے تاکہ وہ ثابت قدمی، صبر اور استقامت کے میدان میں آگے بڑھیں۔ بعض بدترین اور ظالم لوگوں کو بے حساب رزق، شہرت اور ظاہری عزت سے نوازتا ہے تاکہ انہیں انجامِ کار دنیا اور آخرت میں عبرت کا نشان بنادے۔ مثل نمرود، فرعون وشداد وغیرہ زمانہ حال میں بھی ایسے افراد پائے جاتے ہیں۔

ایک طبقہ ایسا ہوتا ہے جو لالچ، حرص، بے صبری، یا جلد بازی میں راہ سے بھٹک جاتا ہے اور اچھے یا بُرے مقصد کے حصول کے لیے ہر جائز ناجائز طریقہ اختیار کر لیتا ہے ہم صبح وشام دیکھتے ہیں اور سنتے ہیں اسطرح کے لوگ کس طرح جعلی عاملوں کے ہتھے چڑھ کر بعض اوقات صرف اپنا مال ہی نہیں بلکہ عزت بھی گنوا بیٹھتے ہیں۔

مومنین یاد رکھیں کہ کلام الٰہی اور کلام معصومین علیہم السلام یعنی معصومین علیہم السلام سے منقول دعاؤں میں جو اثر ہے اگر دعا کی شرائط پورے کرتے ہوئے ان دعاؤں یا آیات الٰہی سے توسل کیا جائے تو نہ صرف یہ کہ دعا کی قبولیت کی ضمانت ہے بلکہ انسان توہم پرستی اور بدعقیدگی سے بھی بچا رہتا ہے یوں تو قبولیت دعا کے بہت سے اسباب ہیں مگر ایک سب سے بڑا عامل جو آپکی دعاؤں میں تاثیر پیدا کرتا ہے وہ واجبات کی ادائیگی ہے۔ اب ہم اللہ پر توکل کرتے ہوئے اور معصومین علیہم السلام سے توسل کرتے ہوئے چند مجرب نسخے آپ کے لیے پیش کر رہے ہیں اللہ کی ذات سے امید ہے کہ آپ کے لیے مفید ہونگے۔ اس ناچیز اور حقیر کو بھی اپنی دعاؤں میں یاد رکھیے گا۔

وَمَا تَوْفِيقِي إِلَّا بِاللهِ

**نوٹ** یاد رہیں یہ عمل شروع کرنے سے پہلے اور اختتام پر محمد وآل محمد پر درود بھیجنا فراموش نہ کریں اسکی کوئی تعداد مقرر نہیں صرف ایک مرتبہ بھی کافی ہے

### حفاظت جان ومال کے لیے

(الف) گھر سے نکلتے وقت جس گاڑی میں بھی سوار ہوں یا پیدل سفر شروع کریں تو 6 مرتبہ سورۂ اخلاص (قل ھواللہ احد) کی تلاوت کریں اسطرح کہ ایک بار سامنے رخ کرے، ایک بار دائیں طرف رخ کرے، ایک بار بائیں رخ کرے ایک بار پشت کی طرف رخ کرے، ایک بار اوپر کی طرف رخ کرے اور ایک بار زمین کی طرف دیکھتے ہوئے پڑھیں پھر سفر شروع کریں۔

(ب) رات کو سونے سے قبل گھر کے تمام کونوں کی طرف رخ کر کے ایک ایک مرتبہ آیت الکرسی کی تلاوت کریں یا پھر ایک گلاس یا ایک بوتل میں صاف پانی لے کر اس پر 11 مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر اسکا پانی تھوڑا تھوڑا تمام کونوں پر چھڑک دیں جو بچ جائے وہ کسی درخت کی جڑ یا گملے میں ڈال دیں۔

### دفاتر کاروباری معاملات کے لیے

(الف) افسران بالا سے خوف ہو تو فجر کی نماز کے بعد سورۂ الکہف کی تلاوت کر کے دفتر جائیں اور جہاں تک ممکن ہو سکے۔ فَاللهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ أَرْحَمُ الرَّاحِمِينَ کی تلاوت کرتے رہیں۔

(ب) آپکا کوئی مخالف چاہے کاروباری ہو دفتر میں ہو اگر آپکی طرف برے ارادے سے بڑھے تو فوراً وَجَعَلْنَا مِن بَيْنِ أَيْدِيهِمْ سَدًّا وَمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَأَغْشَيْنَاهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُونَ جتنی مرتبہ بھی پڑھ سکیں

### انتہائی مشکل وقت میں

نصف شب کے بعد غسل کریں باوضو ایک تسبیح درود شریف کی پڑھیں 2 رکعت نماز حاجت پڑھیں پھر ایک تسبیح درود کی پڑھیں پھر انتہائی خضوع وخشوع کے ساتھ زیارت امام حسینؑ (زیارت وارثہ) پڑھیں کوشش کریں کہ رقت طاری ہو جائے زیارت پڑھنے کے بعد سجدے میں جائیں اور 99 مرتبہ اَلْمَجِيدُ کی تسبیح پڑھیں اور ہو سکے تو اسی حالت میں ورنہ بیٹھ کر گریہ وزاری کے ساتھ حاجت طلب کریں۔ آخر میں 2 رکعت نماز ہدیہ زیارت بجالائیں۔

ان شاء اللہ آپکی مراد پوری ہوگی۔ یہی عمل وہ والدین بھی بجالائیں جو اپنے بچے بچیوں کے رشتوں کی طرف سے پریشان ہیں۔ اللہ بحق محمدؐ وآل محمدؐ مومنین کی پریشانیوں کو دور فرمائے۔ آمین

**دعا گو** حسن ظفر نقوی

# نادِ مُحَمَّدُ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ثنائے مُحَمَّدُ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ وَمَا اَرۡسَلۡنٰکَ اِلَّا رَحۡمَۃً لِّلۡعٰلَمِیۡنَ ہم نے نہیں بھیجا تمہیں مگر تمام جہانوں کے لیے رحمت

حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم عالمین کے لیے رحمت بن کر آئے رب العالمین نے بھیجا اور ہم سب کی بخشش کا اہتمام کیا۔وہ خاتم النبیینؐ ہیں سید المرسلینؐ ہیں اور شفیع المذنبین بھی ہیں۔دعائے توسل میں ہم ان ہی سے مخاطب ہیں وَاسۡتَشۡفَعۡنَا وَتَوَسَّلۡنَا بِكَ اِلَى اللّٰهِ اللہ تعالیٰ کے رحم وکرم بے پایاں ہیں جو طلب سے ملے وہ رحم ہے جو بغیر طلب سے ملے وہ کرم ہے۔الدّعا مفتاح الرحمة ہے۔مولا علیؑ فرماتے ہیں دعا رحمت کی کنجی ہے اور تاریکی میں چراغ ہے۔ایک غزوہ میں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے بحکم خدا حضرت علی علیہ السلام کو بلایا تو نادِ علیؑ مشہور عالم ہو گیا مولا علی کرم اللہ وجہہ نے جواب میں کہا لبیك یا رسول اللہؐ۔ نادِ علیؑ کے بعد ہم مومنین کی خدمت میں نادِ محمدؐ پیش کر رہے ہیں۔لہٰذا ہم صلّوا علیه وسلموا تسلیماً سے آغاز کرتے ہوئے امام جعفر صادق علیہ السلام کا ایک قول قارئین کی نذر کرتے ہیں۔فرمایا اللہ کی صلوات رحمت کا نزول ہے فرشتوں کی صلوات طہارت پاکیزگی بیان کرنا ہے اور ہماری صلوات محمدؐ وآل محمدؐ کے لیے رحمت اور برکت طلب کرنا ہے۔اللہ تعالیٰ درود پڑھنے والے کے دس درجات بلند کرتا ہے اور گناہوں سے بھی پاک کرتا ہے۔فرمایا رسول پاك خاتم النبین رحمة للعالمین غیاث المغیثین دلیل المتحیّرین امان الخائفین معین المتوکلین راحم المساکین نے جب تمہاری پریشانیاں بڑھ جائیں تو ان سے نجات حاصل کرنے کے لیے محمدؐ وآل محمدؐ پر کثرت سے درود پڑھا کرو۔نادِ محمدؐ کا مطلب ہی یہ ہے کہ ان کے توسل سے دعا مانگو اور انہیں وسیلہ بنا کر دکھوں سے نجات حاصل کرو۔

| | |
|---|---|
| ابجد قمری کے اعتبار سے تسمیہ کے اعداد کی میزان | 786 ہے |
| یا علیؑ مولا علیؑ امیر المومنین بھی | 786 ہے |
| اللہ مصطفیٰؐ علیؑ فاطمہؑ حسنؑ حسینؑ | 786 ہے |
| بسم اللہ الرحمن الرحیم | 786 ہے |

## نادِ مُحَمَّدُ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

نَادِ مُحَمَّدًا رَحۡمَةً لِّلۡعَالَمِيۡنَ o حَبِيۡبَ اِلٰهِ الۡعَالَمِيۡنَ وَسَيِّدَ الۡمُرۡسَلِيۡنَ o جَدَّ الۡحَسَنِ وَ الۡحُسَيۡنِ o وَشَفِيۡعَ الۡمُذۡنِبِيۡنَ o وَ بِحَقِّ ذُرِّيَّتِكَ وَمَوۡلَانَا اِنَّا تَوَجَّهۡنَا وَاسۡتَشۡفَعۡنَا وَتَوَسَّلۡنَا بِكَ اِلَى اللّٰهِ رَبِّ الۡعَالَمِيۡنَ o

روزانہ اول وآخر درود پاک 11، 11 مرتبہ درمیان میں نادِ محمدؐ 92 مرتبہ 40 شب تک پڑھنے سے رضائے الٰہی، باطن صاف، دل روشن، نجات از آتش دوزخ، اجابت دعا، ترقی عہدہ، حصول دولت، وسعت رزق، ادائے قرض، حفظ از شر مخالف، افسر ظالم سے امان، دفع امراض، شفائے کُلّی، دفع تنگدستی، من پسند رشتہ شادی، بخت کشائی، تسخیر خلق، روحانی درجات، ناحق مقدمے سے رہائی، استحقاق حق میں کامیابی، فتحیابی، طلب فرزند، جملہ امور شرعی میں تکمیل وتعجیل حاجت۔مضمون کا کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو فون کریں۔ آغا حسنین احمد 0300 6802983

# دعا، اسم اعظم شفاء از 999 امراض

**علامہ زاھد نقوی** ادارہ مختار الاعمال روحانی مرکز احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور 0301-7776838/0331-7559391

قارئین! امامیہ جنتری 2016 میں چند ایسی دعائیں لے کر حاضر ہوا ہوں جن کی اس پر آشوب دور میں لوگوں کو زیادہ ضرورت ہے۔ درج ذیل دعا کو اگر باوضو صبح اور شام کم از کم 7 مرتبہ اول و آخر درود پڑھ کر اپنے اور اپنے اہل وعیال پر دم کر لیں تو دنیا کے ہر شر ڈر خوف سے محفوظ رہیں گے اس دعا کے 999 فوائد ہیں کسی بھی قسم کی بیماری ہو یا کینسر جیسا موذی مرض ہو اس دعا اسم اعظم کا ورد کرنے سے ہر بیماری اور کینسر جیسا موذی مرض بھی دور ہو جاتا ہے شرط خلوص نیت اور یقین کامل سے ورد کریں۔ آسیب سے نجات، حصول منصب، لوگوں میں قوت و ہیبت و مقبولیت پانا، مصیبت و مشکل سے نجات، چشم خلائق میں معزز ہونا، ابلیس اور دشمنوں کے ظلم و شر سے حفاظت، دفع سحر و جادو وغیرہ وغیرہ۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

يَا هُوَ يَا مَنْ هُوَ يَا مَنْ لَيْسَ هُوَاِلَّا هُوَ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدْ وَاجْعَلِّیْ مِنْ كُلِّ هَمٍّ وَّ غَمٍّ وَّ اَلَمٍ وَّ مَرَضٍ وَّخَوْفٍ فَرَجاً وَ مَخْرِجاً بِمُحَمَّدٍ وَ عَلِیٍّ وَ فَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ و عَلِیٍ و مُحَمَّدٍ وَ جَعْفَرٍ وَ مُوْسٰی وَ عَلِیّ وَ مُحَمَّدٍ وَ عَلِیّ وَالْحَسَنِ وَ مُ حَ مَّ دٍ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ يَشْفِیْ بِوَاسِطَةِ الْاِسْمِ الْاَعْظَمِ الَّذِیْ فِيْهِ

**جنات اور ہر قسم کی بلاء و مصیبت سے نجات کے لیے**۔ جنات اور ہر قسم کی بلاء و مصیبت سے نجات کے لیے چند آیات کا ذکر کر رہا ہوں جن کو کم از کم ایک دفعہ صبح اور ایک دفعہ رات کو پڑھ کر سونے سے ہر طرح کی پریشانی سے محفوظ رہیں گے اور کسی عامل کی ضرورت نہیں پڑے گی۔

لِلْحِفْظِ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالْبَلاءِ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

وَلَاَ يَؤُدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِيْمُ لَاۤ اِكْرَاهَ فِی الدِّيْنِ وَهُوَالْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ وَ يُرْسِلُ عَلَيْكُمْ حَفَظَةً اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ حَفِيْظٌ وَرَبُّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْ ءٍ حَفِيْظٌ وَاَنَّا لَهٗ لَحَا فِظُوْنَ اِنِّیْ حَفِيْظٌ عَلِيْمٌ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حا فِظاً وَهُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ اَنْ تَحْفَظَنِیْ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَاَعُوْذُ بِوَجْهِ اللّٰهِ الْكَرِيْمِ وَبِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ الَّتِیْ لَاَ يُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَلَا فَاَ جِرٌ وَ مِنْ شَرِّ مَا يُنْزَلُ مِنَ السَّمَآءِ وَمَا يَخْرُجُ مِنْهاَ وَ مِنْ شَرِّ مَاَ يُنْزَلُ اِلَی الْاَرْضِ وَمِنْ شَرِّ مَايَخْرُجُ مِنْهاَ وَمِنْ شَرِّ الَّلیْلِ وَالنَّهَارِ اِلَّا طَارِقاً يَطْرُقُ بِخَيْرٍ مِّنْكَ يَا رَحْمٰنُ يَارَحِيْمُ بِفَضْلِكَ وَجُوْدِكَ وَكَرَمِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ٥

## درود پاک

بہترین وظیفہ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ

بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم واہلیہ مرحومہ کو ایک لاکھ درود پاک اور فاتحہ ہدیہ ہو جنہوں نے نیک کام کر کے اپنی عاقبت سنوار لی اور ہمارے لیے سامان کر گئے دعا ہے کہ ثواب کا سلسلہ ان کے لیے چلتا رہے۔ اس میں شک نہیں کہ خدا اور اسکے فرشتے پیغمبر اسلام ﷺ اور ان کی آلؑ پر درود بھیجتے ہیں تو اے ایمان دارو تم بھی درود بھیجتے رہو اور برابر سلام کرتے رہو۔ (پارہ 22 سورۂ احزاب 56) تو آیئے ہم بھی درود پاک کو ہی وظیفہ بنائیں۔

**عمل** بعد نماز عشاء 2 رکعت نماز نفل آئمہ طاہرین علیہم السلام کو ہدیہ کریں اور یکسوئی کے ساتھ 567 مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ اگر بتی جلائیں پہلے دن جو دعا یا مسئلہ رکھا ہے 9 دن تک وہی دعا یا مسئلہ رہے۔ ہر جائز مسئلے کے لیے پڑھ سکتے ہیں۔ اگر روزانہ 1000 مرتبہ درود پاک پڑھتے ہیں تو دنیا میں اپنا آخری مقام دیکھو گے۔

**مولوی انور علی لکھ درودی** بمقام ڈاک خانہ خاص قائم بھروانہ تحصیل شورکوٹ ضلع جھنگ 0334-7728399

# فضیلت و خواص سورۂ الکوثر

سیّد مبارک حسین کاظمی شاہ صاحب
R-31 فیز II ڈیلکس گارڈن ابوالحسن اصفہانی روڈ کراچی

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اِنَّاۤ اَعۡطَيۡنٰكَ الۡكَوۡثَرَؕ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانۡحَرۡؕ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الۡاَبۡتَرُ

سورۂ الکوثر قرآن پاک کا چھوٹا سا سورۂ ہے پارہ نمبر 30 میں ہے۔کل آیات 3 ہیں۔ یہ سورۂ سیدۃ النساء العالمین حضرت بی بی فاطمۃ الزہرا اسلام اللہ علیہا کی شان میں نازل ہوئی اسکی بے حساب تفسیر ہے، بیشمار فضیلت و خواص ہیں۔ یہاں مختصراً فضیلت و خواص پیش خدمت ہیں۔

ہمارے نبی کریم فخر موجودات سرور کائناتؐ کے عہد مبارک میں سرزمین عرب پر فصاحت و بلاغت و شجاعت کا دور دورہ تھا خالق ارض وسما نے حبیبؐ خاص کو ان فنون میں وہ زبردست معجزے عطا کئے جس نے عرب جیسی سخت و سنگدل قوم کے غرور و تکبر کو خاک میں ملا دیا۔فصاحت و بلاغت کا معجزہ آنحضرتؐ کو قرآن مجید کے ذریعے عطا ہوا۔ اس کلام بلاغت نظام نے تمام فصحائے عرب کی زبانوں کو گنگ کر دیا۔ دشمن اسلام نے بڑے زور لگائے کہ ایک آیت ہی کا سہی جواب دیں مگر کامیابی نہ ہوئی اس وقت عرب میں سب سے بڑا ماہر ادب اور فصیح و بلیغ شاعر امراء القیس تھا جو اپنی فصاحت و بلاغت کے باعث تمام فصحائے عرب کا سرتاج تھا اور اس فن میں اپنا مثل و نظیر نہ رکھتا تھا۔فصحائے عرب کا دستور تھا کہ اپنا اپنا کلام خانہ کعبہ کی دیوار پر آویزاں کر دیتے اور امراء القیس آتا تھا ایک سرسری نظر سے دیکھتا ہوا چلا جاتا تھا اگر اتفاق سے کسی کے کلام کو پڑھ کر ایک نظر دیکھ لیا یا اصلاح کر دی تو اسکو اس بات کا بڑا فخر ہوتا تھا کہ امراء القیس نے اسکے کلام پر اصلاح کر دی ہے چنانچہ جب "سورئہ الکوثر "نازل ہوئی تو حضرت ختمی مرتبتؐ کے حکم سے اس چھوٹی سی سورۂ کو بھی دیوار کعبہ پر آویزاں کیا گیا۔امراء القیس حسب معمول آیا اور جیسے ہی اس چھوٹی سی سورۂ پر نظر پڑی تو وہیں رک گیا اور پڑھنے لگا اس چھوٹی سی سورۂ کو امراء القیس پڑھتا اور جھومتا تھا یہاں تک کہ متواتر تین گھنٹے اسی حالت میں گزر گئے تو اس نے سورۂ کے آخر میں لکھ دیا کہ "ماھذا کلام البشر " (یہ انسان کا کلام نہیں ہے)

★ جناب امام جعفر صادقؑ کا ارشاد گرامی ہے کہ جو شخص واجب اور نفل نمازوں میں سورۂ الکوثر کی تلاوت کرے گا اسکو کوثر نصیب ہوگا۔دیگر حدیث ہے کہ اسکو جنت کی نہر سے سیراب کیا جائے گا اور قیامت تک عید الاضحیٰ کے موقع پر قربان ہونے والے جانوروں سے دس گنا زیادہ ثواب ملے گا۔★ سورۂ الکوثر ہر مرض کا علاج ہے مریض روزانہ صبح و شام 19 مرتبہ سورۂ الکوثر پڑھے گا، پانی پر دم کر کے پیئے گا ان شاء اللہ شفایاب ہوگا۔ ★ آنکھوں کی تمام بیماریوں کے لیے سورۂ الکوثر 3 مرتبہ پڑھ کر اول و آخر درود پڑھ کر مریض کی آنکھوں پر دم کریں یہ عمل 21 دن کریں ان شاء اللہ شفایابی ہوگی

★ چیچک کے مرض میں مبتلا مریض اور وباء سے قبل 7 عدد چاول لیکر ہر چاول پر ایک ایک مرتبہ سورۂ الکوثر دم کر کے کھلائیں اور سات ہی مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کریں اور مکمل شفایابی تک یہ عمل جاری رکھیں۔

★ چہرے کے داغ دھبے ختم اور دور کرنے کے لیے 14 مرتبہ سورۂ الکوثر کو پانی پر دم کر کے پانی چہرے پر ملیں کم از کم 3 ماہ یہ عمل جاری رکھیں ان شاء اللہ فائدہ ہوگا۔ ★ اولاد سے مرحوم روزانہ سورۂ الکوثر کو 500 مرتبہ پڑھیں اول و آخر درود کے ساتھ اور دعا مانگیں ان شاء اللہ جلد ہی اولاد نصیب ہوگی۔

★ اولاد سے محروم روزانہ سورۂ الکوثر کو 101 مرتبہ پڑھیں اول و آخر درود اور دعا مانگیں ان شاء اللہ جلد ہی کامیابی نصیب ہوگی۔

★ جو شخص سورۂ الکوثر کی روزانہ تلاوت کریگا قیامت کے روز پروردگار حوض کوثر سے سیراب کریگا۔ ★ بارش کے وقت 100 مرتبہ سورۂ الکوثر پڑھیں اول و آخر درود کیساتھ اور دعا مانگیں جو بھی حاجت ہوگی ان شاء اللہ پوری ہوگی۔ ★ دشمن کے شر اور اسکی دشمنی سے محفوظ رہنے کے لیے روزانہ 7 مرتبہ سورۂ الکوثر پڑھ کر دعا مانگیں ان شاء اللہ دشمنوں کے شر اور بدگوئیوں سے نجات پائیں گے۔ ★ شوہر اور بیوی میں تعلقات اچھے رہنے، پرامن اور سکون سے رہنے، پیار و محبت، اتفاق و اتحاد قائم ہونے کے لیے شوہر اور بیوی روزانہ 5،5 مرتبہ سورۂ الکوثر پڑھ کر دعا مانگ لیا کریں۔

★ بے خوابی کے لیے۔جس کو نیند نہ آتی ہو تو 11 مرتبہ سورۂ الکوثر اول و آخر درود بھی 11 مرتبہ مع بسم اللہ پڑھ کر پھونک لیا کریں۔ان شاء اللہ خوب نیند آئے گی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# اسمائے مقبول اِلٰہ العالمین

**تحریر و تحقیق: راجہ افتخار حسین**
مکان نمبر A-12 سروے نمبر 553 عقب
مرکزی امام بارگاہ جعفر طیار سوسائٹی ملیر کراچی
021-34117872, 0333-2312068

قارئین امامیہ جنتری اسم اعظم وہ ہوتا ہے جس کے ذریعے دعا قبول ہوتی ہے۔ یعنی اسم اعظم اللہ تعالیٰ کی ذات اور اللہ کے بندے کے درمیان وسیلے کے طور پر کام کرتا ہے۔ لہٰذا پنجتن پاک حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، حضرت علی علیہ السلام، حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا، حضرت امام حسن علیہ السلام، حضرت امام حسین علیہ السلام۔ اسم اعظم اور صراط اقوام ہیں **لا الہ الا اللہ** قرآن پاک میں سیدھی طور پر 2 سوروں میں نازل ہوئی ہے سورہ محمدؐ میں آیت نمبر 19 اور سورۃ الصافات میں آیت نمبر 35 اور آیت **محمد رسول اللہ** سورۂ فتح میں آیت نمبر 29 کے طور پر نازل ہوئی ہے اور کلمہ **علیاً ولی اللہ** ہمیں غدیر خم پر دیا گیا ہے۔ جب رسول اکرم حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے 18 ذالحج کو ولایت مولا علی علیہ السلام کا اعلان کیا تھا۔ کلمہ توحید **لا الہ الا اللہ** پڑھنے سے انسان اقرار توحید کرتا ہے اور کلمہ **محمد رسول اللہ** پڑھنے سے انسان مسلمان ہوتا ہے اور دائرہ اسلام میں داخل ہوتا ہے۔ کلمہ **علیاً ولی اللہ** پڑھنے سے مسلمان سے انسان مومن بنتا ہے اور مومن بننے سے ایمان کامل ہوتا ہے۔ کلمہ توحید (لا الہ الا اللہ) کے حروف 12 ہیں اور کلمہ **محمد رسول اللہ** کے حروف بھی 12 ہیں کلمہ **علیاً ولی اللہ** کے حروف 11 ہے یہ عدد 11 کا الگ راز ہے آیت **لا الہ الا ھو** کے حروف 10 ہیں اور عدد اس آیت کے 110 ہیں جو امیر المومنین علیہ السلام کے نام کے عدد ہیں **علیاً ولی اللہ** کے حروف 10 ہیں اور عدد اسکے 222 ہیں جو مولائے کائنات امیر المومنینؑ کے نام (حیدرؑ) کے عدد ہیں۔ ذات پروردگار کے اسم ذات (اللہ) کا باطن **علیہ اماماً** ہے اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نام محمد کا باطن (اسلام) ہے۔ مولا علی علیہ السلام کے نام علی کا باطن (ایمان) ہے بغیر حب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حب علی علیہ السلام کے اسلام اور ایمان ملنا مشکل ہے۔ حضرت فاطمہ سلام اللہ علیہا کے نام فاطمہ کا باطن **لا الہ الا ھو الطیباً** ہے اور مولا حضرت امام حسن علیہ السلام کے نام حسنؑ کا باطن **لا الہ الا حی** ہے اور شہید کربلا مظلوم کربلا حضرت امام حسین علیہ السلام کے نام حسین کا باطن **لا الہ الا واحد** اب بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کے اعداد 786 ہیں۔ اسم ذات اللہ کے اعداد 66 ہیں مصطفیٰؐ کے 229 علیؑ کے، 110، فاطمہؑ کے 135، حسن کے 118، حسین کے 128، جب ان اعداد کو جمع کیا تو عدد 786 ہی بنتا ہے اور بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کے حروف 19 ہیں۔ محمدؐ، علیؑ فاطمہؑ، حسنؑ، حسینؑ کے ناموں کے حروف بھی 19 بنتے ہیں۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ قرآن حکیم کی پہلی آیت ہے۔ قرآن "ب" سے شروع ہوکر والناس کی "س" پر ختم ہو رہا ہے۔

کتب الٰہی کے راز، ولایت کا راز، رسالت کا راز اور اسم اکبر و سر غیب کا راز قرآن حکیم کی افتتاحیہ آیت بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ میں ہے اس میں تین اشارے ہیں۔ واذا ذکرت ربك فی القرآن وحدہ (سورۂ الاسرا آیت 46) میں ذکر اور وحدت سے مراد بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ہے کیونکہ وہ اکیلا ذکر اللہ کا ہے۔ دوسرا اشارہ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کے حروف کی تعداد 19 ہے اور اللہ کے اسم واحد کے اعداد بھی 19 ہیں۔ لہٰذا بسم اللہ میں وحدت اور توحید و وحدانیت بھری ہوئی ہے۔ واحد، احد کی صفت ہے اور واحد نور اول ہے یہ ذکر ذات ظاہر اسم اعظم کے ساتھ تیسرا اشارہ بسم اللہ یہ سین کے باطن کی طرف اشارہ ہے اور سین کا راز "ب" اور "میم" کے درمیان ہے یہ وہ راز ہے جسے امیر المومنین حضرت علی علیہ السلام نے اسطرح بیان کیا ہے کہ انا باطن السین وانا سر السین میں "علی" سین کا باطن ہوں اور میں سین کا راز ہوں یہ وہ چھپا ہوا اسم ہے اس اسم اعظم کا باطن ہے۔ پس اسم اعظم وہ ہے جس کے ذریعے دعائیں قبول ہوتی ہیں اور کائنات میں ہل چل پیدا ہوجاتی ہے اور وہ اسم اعظم یہ ہے اللہ لَآ اِلٰہَ اِلاَّ ھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمِ کیونکہ اسی اسم اعظم میں پنجتن علیہم السلام کا چھپا ہوا راز ہے۔ عدد اس کے 1368 ہیں جیسا کہ میں نے اوپر کی سطروں میں کلمہ توحید اور کلمہ رسالت ان کے الگ الگ حروف 12 ہیں وہ پاک ہستیاں آل محمدؐ بارہ ہیں مرسلین کے اسباط میں سب سے اچھے ہیں جیسا کہ اللہ نے قرآن حکیم میں فرمایا ہے۔

وبعثنا منھم اثنی عشر نقیبا (سورہ مائدہ آیت 12 "اور ہم نے ان میں سے بارہ نقیب بنا کر بھیجے" ہر امام کے لیے بارہ حرف ہیں اور یہ سر ولایت ہے یہ توحید و نبوت کے ساتھ ساتھ (لا الہ الا اللہ) کے حروف

12 ہیں (محمد رسول اللہ) کے حروف بھی 12 ہیں۔ النبی المصطفیٰ کے 12 ہیں، الصادق الامین کے 12 ہیں، علی باب الھدیٰ کے 12 ہیں۔ امین اللہ حقاً کے 12 ہیں، امیر المومنین کے 12 ہیں، فاطمہ امۃ اللہ کے 12 ہیں، البتول الزہراؑ کے 12 ہیں، ورشتہ البنین کے 12 ہیں، الامام الثانی کے 12 ہیں، الحسن المجتبیٰؑ کے 12 ہیں، وارث المرسلینؑ کے 12 ہیں، الامام الثالث کے 12 ہیں، الحسینؑ ابن علیؑ کے 12 ہیں، خلیفۃ النبین کے 12 ہیں، الامام رابع کے 12 ہیں، الامام السجادؑ کے 12 ہیں، علی بن الحسینؑ کے 12 ہیں، سید العابدینؑ کے 12 ہیں، الامام السادس کے 12 ہیں، الامام الخامس کے 12 ہیں، الامام الباقرؑ کے 12 ہیں، ھو محمدؐ بن علیؑ کے 12 ہیں، امام المومنین کے 12 ہیں، الامام السادس کے 12 ہیں، الامام الصادقؑ کے 12 ہیں، ھو جعفر بن محمدؐ کے 12 ہیں، قدوۃ الصدیقین کے 12 ہیں، الامام السابع کے 12 ہیں، الامام الکاظمؑ کے 12 ہیں، ھو موسیٰ بن جعفرؑ کے 12 ہیں، الامام الثامن کے 12 ہیں، الامام الرضاؑ کے 12 ہیں، ھو علیؑ بن موسیٰؑ کے 12 ہیں، الامام التاسع کے 12 ہیں، الامام الجوادؑ کے 12 ہیں، ھو محمدؐ بن علیؑ کے 12 ہیں، الامام العاشر کے 12 ہیں، الامام الھادیؑ کے 12 ہیں، ھو علیؑ بن محمدؐ کے 12 ہیں، الحسن العسکریؑ کے 12 ہیں، امام المسلمینؑ کے 12 ہیں، الامام الخاتم کے 12 ہیں، القائم المھدیؑ کے 12 ہیں، محمد بن الحسنؑ کے 12 ہیں، خاتم الوصیینؑ کے 12 ہیں، الغرالمیامین کے 12 ہیں، بنو عبدالمطلبؑ کے 12 ہیں، سادۃ اہل الجنتہ کے 12 ہیں۔ اللھم صل علیھم کے 12 ہیں، یارب العالمین کے 12 ہیں۔ اگر تمام کلام کو اس کی اصل کی طرف پھیریں تو چار کلمات میں منحصر ہوجاتا ہے وہ کلمات یہ ہیں۔ (لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ)۔ سلام وایمان کی بنیاد انہی پر رکھی گئی ہے اور ان میں ہر کلمے کے حرف بارہ ہیں لہذا ضروری ہے کہ ان پر قائم ہونے والی امامت کے امام بھی بارہ ہوں۔ اللہ نے اپنے امر سے بارہ نقیب، اولیا، اور اسباط قرار دیئے۔ تیسری بات سال کے بارہ مہینے اور آسمانوں میں بارہ برج اور بارہ ستارے تخلیق کئے دن اور رات کو بارہ بارہ گھنٹوں میں تقسیم کیا ان تمام باتوں کو سمجھنے والی عقل اور دیکھنے والی آنکھ ہونی چاہیے تب معلوم ہوگا کہ یہ کیا راز ہیں مشیت الٰہی کے اور یہ تقدیر العزیز العلیم ہے۔ اگر مضمون کی کوئی جز سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافے کے ساتھ وضاحت مفت حاصل کریں فون پر سمجھانا میرے لیے مشکل ہے۔ اگر آپ اسم اعظم سے فائدہ حاصل کریں تو مجھ ناچیز وحقیر اور مدیر اعلیٰ آغا افتخار حسین اور علی فرزاد اور کارکنان ادارہ کے لیے صحت اور دارزی عمر کے لیے دعا کریں۔ بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم کے لیے دعائے مغفرت کریں۔

# دعا حضرت امام حسین علیہ السلام

سیّد الشہدا امام عالی مقام نواسہ رسولؐ حضرت امام حسین علیہ السلام کی عظیم دعا جو تعقیبات نماز مرتبہ الحاج آغا نثار احمد مرحوم مطبوعہ افتخار بک ڈپو سے پیش کی جارہی ہے۔ جب بے شمار افراد اپنے بھی اور غیر بھی آپ کے خلاف ہوں اور آپ سچ پر ہوں۔ جب جھوٹے اور فریبی لوگوں کا ٹولہ آپ کو جھٹلائے اور آپ حق پر ہوں تو آپ صبر سے کام لیں۔ جب آپ کسی ایسی پریشانی میں مبتلا ہوں کہ کسی کو کہہ بھی نہ سکتے ہوں تو ہر روز نماز فجر یا نماز مغرب کے بعد اس دعا کے ذریعے اللہ تبارک تعالیٰ سے اپنی حاجت بیان کریں ان شاء اللہ آپکی دعا قبول ہوگی۔ یہ دعا اس عظیم اور عالی مقامؑ کی ہے جن کو مسلمانوں کے علاوہ غیر مسلم بھی بڑی عزت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں انہوں نے صبر و تحمل شجاعت اور استقلال سے کام لیا اور پوری انسانیت کے لیے رہتی دنیا تک وہ عظیم قربانی پیش کی جسکی نظیر ملنی ناممکن ہے۔ جو اس دعا کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسکو امام حسین علیہ السلام کے ساتھ محشور فرمائے گا۔ آپ جنابؑ اسکے شفیع ہونگے۔ اللہ اسکو اس کے دشمنوں پر غالب کرے گا اور کبھی بھی اسکے پردے کو فاش نہ کرے گا

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَللّٰهُمَّ اِنِّیۡ اَسۡئَلُكَ بِكَلِمَاتِكَ وَمَعَاقِدِ عَرۡشِكَ
وَسُكَّانِ سَمٰوٰتِكَ وَاَنۡبِيَائِكَ وَرُسُلِكَ اَنۡ تَسۡتَجِيۡبَ
لِیۡ فَقَدۡ رَهِقَنِیۡ مِنۡ اَمۡرِیۡ عُسۡرٌ فَاَسۡئَلُكَ
اَنۡ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَنۡ
تَجۡعَلَ لِیۡ مِنۡ اَمۡرِیۡ فَرَجًا وَّمَخۡرَجًا

**ترجمہ** اے اللہ میں تجھ سے تیرے کلمات سے اور تیرے عرش کے پایوں کے ذریعے سے تیرے آسمانوں میں رہنے والوں اور تیرے نبیوں اور رسولوں کے واسطے سے سوال کرتا ہوں کی میری دعا قبول فرما یقیناً گھیر لیا ہے میرے معاملات نے مجھ کو پس میں سوال کرتا ہوں کہ محمدؐ و آلِ محمدؐ پر رحمت نازل فرما اور میرے کام میں کشائش اور نکلنے کا راستہ مہیا فرما۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# "اَلۡقَوِیُّ الۡقَادِرُ"

تحریر و تحقیق: ظہیر عباس
مکان نمبر H-13، شیٹ نمبر 27، ایکسٹینشن ماڈل کالونی، ملیر کراچی
موبائل نمبر 0333-3854175
E-mail: zabbas693@gmail.com

قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں اس دفعہ اللہ تعالیٰ کے ۹۹ اسمائے الحسنیٰ میں سے دو اسم لے کر حاضر ہوا ہوں۔ یوں تو خالق کائنات کی بعض دُعاؤں میں ایک ہزار سے بھی زیادہ اسمائے الحسنی ہیں۔ اللہ تعالیٰ کا نام اسم ذات ہے باقی تمام اسمائے الحسنیٰ اسمائے صفات ہیں۔ پہلا اسم القوی قرآن حکیم میں ۴۲ مرتبہ آیا ہے۔ اسم القوی کی پانچ تعریفیں بیان کر رہا ہوں۔

(۱) اَللّٰهُ لَطِيۡفٌ ۢ بِعِبَادِهٖ يَرۡزُقُ مَنۡ يَّشَآءُ ۚ وَهُوَ الۡقَوِىُّ الۡعَزِيۡزُ (سورہ شوریٰ آیت ۱۹)

ترجمہ: "اللہ اپنے بندوں کیلئے صاحب لطف کرم ہے جسے چاہے رزق عطاء کرتا ہے اور وہ طاقتور اور ناقابل تسخیر ہے" القوی وہ ذات ہے۔ جو تمام چیزوں پر پورے طور پر قدرت رکھتی ہے۔ جس کو تمام چیزوں پر کامل و مکمل قدرت حاصل ہے۔ اسی طرح اللہ سب چیزوں پر قادر ہونے کے ساتھ ساتھ قوی بھی ہے۔

(۲) اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الۡقُوَّةِ الۡمَتِيۡنُ (سورہ الذٰریٰت آیت ۵۸)

اللہ ربّ العزت نے اپنی ذات کو قرآن کریم میں قوت کے ساتھ متصف فرمایا ہے ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

(۳) اِنَّ اللّٰهَ قَوِىٌّ شَدِيۡدُ الۡعِقَابِ (سورہ الانفال آیت ۵۲)

اس آیت کا مطلب یہ ہے کہ اللہ کی ذات ایسی قوی ذات ہے کہ کوئی اس پر غلبہ پانا چاہے تو غلبہ نہیں پا سکتا اور کوئی (مجرم ظالم) اس کی پکڑ سے (بھاگ کر) بچنا چاہے تو اس کی پکڑ سے بچ (کر بھاگ) نہیں سکتا۔

(۴) اِنَّ رَبَّكَ هُوَ الۡقَوِىُّ الۡعَزِيۡزُ (سورہ ھود آیت ۶۶)

(۵) وَلَيَنۡصُرَنَّ اللّٰهُ مَنۡ يَّنۡصُرُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَقَوِىٌّ عَزِيۡزٌ (سورہ الحج آیت ۴۰)

"القادر" کی تین تعریفیں ذکر کر رہا ہوں۔ اللہ ربّ العزت ہی کی قدرت، قدرت عامہ ہے جو اللہ ربّ العزت کو ہر آن، ہر گھڑی، ہر لمحہ اور ہر موقع پر حاصل ہے اور یہ صفت اللہ ربّ العزت کی ذات کے ساتھ قائم ہے۔ اللہ ہی قادر ہے یعنی جسے چاہے اسے وجود بخشنے پر قدرت رکھتا ہے۔ اللہ ربّ العزت کو کوئی بھی چیز کسی بھی کام سے روک نہیں سکتی اور نہ ان کا کوئی مطلوب فوت ہو سکتا ہے۔ یہ اللہ ربّ العزت کی صفت کا مطلب ہے۔ اللہ تعالیٰ ہی حقیقی قدرت والا ہے۔ اللہ تعالیٰ پر عجز (عاجز آنا) کبھی نہیں آسکتا اور نہ ہی ان سے کوئی چیز فوت ہو سکتی ہے۔

القادر وہ ذات ہے جو کامل قدرت رکھنے والا ہے۔ جس نے اپنی قدرت سے تمام موجودات کو وجود بخشا اور اپنی قدرت سے ان کی تدبیر فرمائی اور اپنی ہی قدرت سے انہیں ٹھیک ٹھیک مضبوط بنایا۔ جو اپنی قدرت سے انہیں زندہ کرتا ہے اور موت دیتا ہے اور جزاء و سزا کیلئے انہیں دوبارہ زندہ فرمائے گا۔ نیکوکار کو اسکی نیکی کا بدلہ عنایت فرمائے گا اور بدکار کو اسکی بدی کا۔ جب وہ کسی چیز کا ارادہ کرتا ہے تو اس سے فرما دیتا ہے "کُن" ہو جا تو وہ ہو جاتی ہے۔ اور وہ اپنی قدرت سے دلوں کو اُلٹتا پلٹتا ہے اور جس طرح اور جس رخ پر چاہتا ہے پھیر دیتا ہے۔ یہ اسم مبارک قرآن کریم میں ۱۲ جگہ آیا ہے جن میں سے تین یہ ہیں۔

(۱) قُلۡ اِنَّ اللّٰهَ قَادِرٌ عَلٰٓى اَنۡ يُّنَزِّلَ اٰيَةً وَّلٰـكِنَّ اَكۡثَرَهُمۡ لَا يَعۡلَمُوۡنَ (سورۃ الانعام ۳۷)

(۲) اَلَيۡسَ ذٰلِكَ بِقٰدِرٍ عَلٰٓى اَنۡ يُّحۡیِۦَ الۡمَوۡتٰى (سورۃ القیٰمۃ ۴۰)

(۳) اِنَّهٗ عَلٰى رَجۡعِهٖ لَقَادِرٌ (سورۃ الطارق ۸)

ان دونوں اسموں سے ایمانی ثمرات یہ ہیں کہ قوت ساری کی ساری اللہ تعالیٰ ہی کیلئے ہے۔ جس کا کوئی شریک نہیں ہے کوئی بھی اسکے فیصلے کو ٹال نہیں سکتا اور نہ ہی اس کے حکم میں پس و پیش کر سکتا ہے اور اسکے حکم کے آگے کسی کا زور نہیں چلتا جسے چاہتا ہے عزت بخشتا ہے اور جسے چاہتا ہے ذلیل کر دیتا ہے۔ مگر اللہ تعالیٰ کی ذات کسی بھی انسان کو تکلیف نہیں دیتا انسان ہمیشہ اپنی کوتاہیوں اور گناہوں کی وجہ سے پریشانیوں اور بیماریوں میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ تمام مخلوقات میں سے سب سے زیادہ محبت انسان سے کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ جس کی چاہتا ہے مدد فرماتا ہے اور جس سے چاہتا ہے اپنی مدد ہٹا لیتا ہے۔ پس عزت والا وہی ہے جسے اللہ تعالیٰ عزت عطاء فرمائے۔ پس تسبیح و تقدیس صرف اسی ذات کیلئے ہے جو انتہائی قوت اور قدرت والی ہے۔ جس نے اپنا وعدہ سچا کر دکھلایا اور اپنے سردار الانبیاء حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مدد فرمائی۔

سال 2016 میں ستارہ زحل کو دو دفعہ اوج حاصل ہو رہا ہے۔ اس ستارے کی نحوست

سال 2016 میں ستارہ زحل کو دو دفعہ اوج انسان کو تباہ و برباد کر کے رکھ دیتی ہے اس کی کیلئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک نعمت کے طور سے اس سال اوج زحل کے موقع پر بھر پور دخرم گزاریں کیونکہ دوبارہ یہ وقت 2045ء میں نے اسم "القوی القادر" کی مخلوط لوح تیار لوح مشتمل ہے آپ لوح کندہ کرتے وقت کندہ نہ کریں یہ نقش کی چال کو ظاہر کر رہے ہیں۔




حاصل ہو رہا ہے۔ اس ستارے کی نحوست نحوست سے بچنے کیلئے 2016ء آپ پر سال آیا ہے ان مبارک اسمائے الحسنیٰ فائدہ اُٹھائیں اور اپنی زندگی اچھی اور خوش آئے گا۔ قارئین امامیہ جنتری کیلئے میں کی ہے یعنی نقش مربع و نقش مثلث پر یہ کونوں پر دیئے گئے چھوٹے ہندسے ہرگز لوح کندہ کرنے کے بعد ۴۸۳ مرتبہ اسم پڑھ کر لوح پر دم کریں اور سیاہ ریشمی کپڑے میں سی کر اپنے پاس رکھیں۔ چلتے پھرتے ان ہی اسموں کا تین ماہ تک گھلا ورد رکھیں۔ ترقی رزق، ترقی کاروبار، حصول ملازمت، بہتر اور اچھی جگہ شادی ہونا، شفاء از موذی امراض اس لوح کے ادنیٰ کرشمات میں سے ہیں۔ یہ لوح برسا برس سے میرے مجربات میں سے ہے۔

**نوٹ** اگر مضمون کا کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو جوابی لفافے کے ساتھ رابطہ کریں۔

## نماز امیر المومنین علیہ السلام

جناب شیخ وسیّد نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ جو مومن 4 رکعت حضرت امیر المومنین علیہ السلام ان کے تعلیم کردہ طریقے سے بجالائے تو وہ گناہوں سے اس طرح پاک ہو جاتا ہے جس طرح روز پیدائش پاکیزہ تھا اسکی تمام حاجتیں برآتی ہیں اسکے رکے ہوئے تمام کام اس نماز کی برکت سے پایہ تکمیل تک پہنچ ہیں۔

یہ نماز 4 رکعت نوافل پر مشتمل ہے جو دو دو رکعت کر کے پڑھی جاتی ہے ہر رکعت میں سورۂ توحید 50 مرتبہ پڑھے نماز سے فارغ ہونے کے بعد یہ دعا پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

سُبْحَانَ مَنْ لَّا تَبِیْدُ مَعَالِمُہٗ سُبْحَانَ مَنْ لَّا تَنْقُصُ خَزَآئِنُہٗ سُبْحَانَ مَنْ لَّا اضْمِحْلَالَ لِفَخْرِہٖ سُبْحَانَ مَنْ لَّا یَنْفَدُ مَا عِنْدَہٗ سُبْحَانَ مَنْ لَّا انْقِطَاعَ لِمُدَّتِہٖ سُبْحَانَ مَنْ لَّا یُشَارِکُ اَحَدًا فِیْ اَمْرِہٖ سُبْحَانَ مَنْ لَّآ اِلٰہَ غَیْرُہٗ

**ترجمہ** پاک ہے وہ ذات جس کے آثار نہیں مٹتے پاک ہے وہ ذات جس کے خزانے کم نہیں ہوتے پاک ہے وہ ذات جس کے فخر (کبریائی) میں کمزوری نہیں پاک ہے وہ ذات جس کے ذخیرے کم نہیں ہوتے پاک وہ ذات جس کی مدت ختم نہیں ہوتی پاک وہ ذات جو کسی اپنے امر میں شریک نہیں بناتا پاک ہے وہ جس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں۔

## نماز کُنْ فَیَکُوْن

علامہ سیّد حسن عسکری نقوی (مشہد ایران)
فون 0098 9153106265, 0300 8104565

اگر کسی کا اہم ترین کام یا مشکل ہو بیماری یا تنگدستی ہو۔ شب جمعہ کو غسل کرے اور خلوص کامل کے ساتھ اس عمل کو انجام دے۔

**طریقہ عمل** ۴ رکعت نماز (۲،۲) رکعت کر کے ادا کرے۔

**پہلی رکعت** میں الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ کہے، وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ ؕ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ (المومن ۴۴)

**دوسری رکعت** میں سورۂ الحمد کے بعد ۱۰۰ مرتبہ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ ؕ پڑھ کر نماز مکمل کرے۔ (الصف ۱۳)

**پہلی رکعت** میں سورۂ الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ کہے۔ اَلَآ اِلَی اللّٰہِ تَصِیْرُ الْاُمُوْرُ (الشوریٰ: ۵۳)

**دوسری رکعت** میں سورۂ الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا مُّبِیْنًا پڑھ کر نماز مکمل کریں

کسی سے کلام کیے بغیر ۱۰۰ مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ۔ پڑھ کر سجدے میں سر رکھ کر سو مرتبہ غُفْرَانَکَ رَبَّنَا وَاِلَیْکَ الْمَصِیْرُ سجدے سے سر اُٹھانے سے پہلے اس کی حاجت پوری ہو جائیگی۔ انشاء اللہ

# عمل حاجت روائی سورۂ اخلاص

**تحریر** راجہ اعجاز حسین (کراچی)
0345-2887962,0321-2542434
Email: raja.ejaz.hussain@gmail.com

قارئین امامیہ جنتری! اسلام علیکم قارئین کے لیے سورۃ اخلاص کا مجرب اور پر تاثیر عمل لیکر حاضر ہوا ہوں یہ عمل اپنی مثال آپ ہے۔ ہر جائز شرعی حاجت خصوصاً جب و تسخیر میں لاجواب ہے۔ سورۂ اخلاص وہ سورۂ مبارکہ ہے جو پڑھنے میں تو چھوٹی سی ہے مگر اسکے خواص کافی جامع ہیں۔ کیونکہ اس سورۃ میں خالص توحید بیان کی گئی ہے۔ قرآن مجید کی دوسروں سورتوں میں بالعموم کسی ایسے لفظ کو ان کا نام قرار دیا گیا ہے جو ان میں وارد ہوا ہو لیکن اس سورۂ مبارکہ میں لفظ اخلاص کہیں وارد نہیں ہوا ہے اس سورۂ مبارکہ کو یہ نام اس کے معنی کے لحاظ سے دیا گیا ہے جو شخص بھی اسکو سمجھ کر اسکی تعلیم پر عمل کرے وہ شرک سے خلاصی پائے گا۔ اس عظیم سورۂ مبارکہ کا ایک آسان اور پر تاثیر عمل قارئین کی نظر کر رہا ہوں جس کے کرنے والا کبھی اپنے مقصد میں ناکام نہیں ہوا۔ عروج ماہ اتوار کے روز سے عمل شروع کریں پہلے نقش کو زعفران سے لکھیں یا چاندی کے پتر پر کندہ کرلیں جو خود نہ بنا سکے وہ کسی صاحب علم سے بنوالیں دوران عمل نقش کو سامنے رکھ کر سورۂ اخلاص کا ورد بتائے ہوئے طریقے اور ہر روز کی جو تعداد لکھی ہے اسکے مطابق پڑھیں ہر روز پڑھنے کا ایک ٹائم مخصوص کرلیں۔ 7 دن کے بعد جب آپ کا عمل پورا ہو جائے تو نقش کو اپنے گلے میں ڈال لیں یا پھر اپنے پاس محفوظ کرلیں۔ میرے اس عمل سے ہر مومن، مومنہ خاص و عام استفادہ کرسکتے ہیں۔ (ورد اس طرح کرنا ہے)

یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَامَالِكُ عَهْدِ الصَّمَدُ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ یَا مَنَّانُ اَللّٰهُ الصَّمَدُ یَا وَدُوْدُ لَمْ یَلِدْ یَا کَرِیْمُ وَلَمْ یُوْلَدْ یَا رَحِیْمُ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ یَا رَحْمٰنُ .

| دن | اتوار | پیر | منگل | بدھ | جمعرات | جمعہ | ہفتہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تعداد | 132 | 121 | 110 | 99 | 88 | 77 | 66 |

آغاز عمل اول و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک پڑھیں ہر روز عمل کرنے کے بعد اپنے مقصد کی دعا بارگاہ رب العالمین میں کریں۔ جب مقصد پورا ہو جائے تو یہی عمل کسی دوسرے مقصد کے لیے کیا جاسکتا ہے۔

## فوائد عمل

تسخیر زوجین، اولاد کی نافرمانی، تسخیر افسران، تسخیر حاکم۔ میں نے ہر چیز کی وضاحت کر دی ہے اگر پھر بھی سمجھ میں نہ آئے تو فون پر وضاحت طلب کریں۔ جو بھی مومن و مومنہ اس عمل سے استفادہ کرے وہ بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد صاحب مرحوم و اہلیہ مرحومہ کے لیے دعائے مغفرت کرے۔

۷۸۶

شمکائیل — شفقیائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| قل هو الله احد ۲۳۹ | الله الصمد ۲۵۳ | لم یلد ولم یولد ۲۴۹ | ولم یکن له کفوا احد ۲۴۶ |
| ولم یکن له کفوا احد ۲۵۰ | لم یلد ولم یولد ۲۴۵ | الله الصمد ۲۴۰ | قل هو الله احد ۲۵۲ |
| الله الصمد ۲۴۴ | قل هو الله احد ۲۴۷ | ولم یکن له کفوا احد ۲۵۵ | لم یلد ولم یولد ۲۴۱ |
| لم یلد ولم یولد ۲۵۴ | ولم یکن له کفوا احد ۲۴۲ | قل هو الله احد ۲۴۳ | الله الصمد ۲۴۸ |

کھیعص — حمعسق

فطلطشائیل — لوبیائیل

الحب محمد علی بن کنیز زہرا الحی حب علی رضا بن فاطمہ

# عمل نادعلیؑ صغیر باموکل

سیّد مرتضیٰ حسین کراچی 0301-2845261،0316-2245861

اللہ تعالیٰ نے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نادعلیؑ وحی فرمائی اور پھر حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نادعلیؑ کی کرامات معجز نمائی اور دعا کے قبول ہونے کی تاثیر بیان فرمائی۔ امیر المومنین علیہ السلام اور آئمہ طاہرین علیہ السلام و بزرگان دین نے فرمایا کلمات نادعلیؑ میں اسم اعظم پوشیدہ ہے جس کی برکت سے اپنے شرعی امور میں کامیابی اور خیر و برکت حاصل کرو۔

**دعا کی قبولیت کے لیے** نادعلیؑ 110 مرتبہ، اور

حَسْبِیَ اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ 110 مرتبہ

**ہر بیماری سے صحت کے لیے**

نادعلیؑ 110 مرتبہ۔ سورۃ الحمد 41 مرتبہ

**امتحان میں کامیابی کے لیے**

نادعلیؑ 110 مرتبہ رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا 110 مرتبہ

**ہر کام میں فتح کے لیے**

نادعلیؑ 110 مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ 110 مرتبہ

**بیوی شوہر کی محبت اور شادی کے لیے**

نادعلیؑ 110 مرتبہ یَاوَدُوْدُ یَاحَفِیْظُ 110 مرتبہ

ہر عمل کے لیے لازمی ہے کہ ہر جمعرات کو حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت علی علیہ السلام کی نذر کریں اول و آخر 14 مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ عمل جمعرات سے شروع کریں اور دو رکعت نماز ہدیہ کریں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت علی علیہ السلام کی خدمت میں اور تین دن اپنا ایک پاؤ گائے کا گوشت صدقہ کریں۔ یہ عمل 41 دن کا ہے اور اگر عمل کا کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو فون پر رابطہ کریں۔ **اوقات** فون دوپہر 2 بجے سے رات 10 بجے تک ہیں۔

**نوٹ** 10 سال سے کم عمر بچوں کو حاضرات ہوتے ہیں جس میں موکلان نادعلیؑ سے ملاقات مقدس مقامات کی اور خانہ کعبہ کی زیارت ہوتی ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ **نادِعلی صغیر**

نَادِ عَلِیًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ فِي النَّوَائِبِ، كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِي بِعَظَمَتِكَ يَا اَللّٰهُ بِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ وَبِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ اَدْرِكْنِي

ترجمہ: ابتداء اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔ عجائب خدا کے جلوہ بردار حضرت علی ابن علی ابی طالب علیہ السلام کو ذرا پکارو تو سہی! تم ہر مصیبت اور ہر بلا میں ان کو اپنا مشکل کشا پاؤ گے، تجھے تیری بے پناہ عظمتوں کا واسطہ ہے، اے اللہ، اے اللہ، اے اللہ، آپ کو آپ کی وسیع نبوت کا واسطہ ہے، اے محمدؐ، اے محمدؐ، اے محمدؐ، آپؐ کی ولایت کے صدقے میں تمام رنج و غم دفع فرمائیے اور ہماری خبر گیری کیجئے یا علیؑ، یا علیؑ، یا علیؑ

**نقش ناد علی**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۲۸ | ۱۱۳۲ | ۱۱۳۵ | ۱۱۲۱ |
| ۱۱۳۴ | ۱۱۲۲ | ۱۱۲۷ | ۱۱۳۳ |
| ۱۱۲۳ | ۱۱۳۷ | ۱۱۳۰ | ۱۱۲۶ |
| ۱۱۳۱ | ۱۱۲۵ | ۱۱۲۴ | ۱۱۳۶ |

**احکام قربانی:** قربانی کرنا سنتِ موکدہ ہے قربانی دسویں گیارہویں اور بارہویں کو بھی ہوسکتی ہے ☆ قربانی کیلئے اونٹ، گائے، بھیڑ، بکرا ہونا چاہیے۔ ☆ اونٹ اور گائے کی قربانی مادہ ہونی چاہیے بھیڑ بکرا دنبہ ہو تو نر سنت ہے۔ ☆ قربانی کی کھال بطور اُجرت دینا جائز نہیں (فتویٰ) ☆ گھر میں پلے جانور کی قربانی مکروہ ہے ☆ ذبح کے بعد جانور کا حرکت کرنا ضروری ☆ ذبح کرنے والا مسلمان ہو

**دعائے قربانی**

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اِنِّيْ وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِيْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِيْفًا مُّسْلِمًا وَّمَا اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ اِنَّ صَلَاتِيْ وَنُسُكِيْ وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِيْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ مِنْكَ وَلَكَ بِسْمِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ

☆ اس کے بعد جانور کو ذبح کرنا شروع کرے اگر خود اکیلا قربانی دے رہا ہو تو یہ الفاظ کہے **اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنِّيْ** اور اگر چند آدمیوں سے مل کر قربانی کی ہو تو **اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنَّا** کہے۔ ☆ اگر کسی دوسرے شخص کی طرف سے ہو تو **اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْهُ** کہے اگر کئی دوسرے افراد کی طرف سے ہو تو **اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْهُمْ** کہے۔ بہتر ہے کہ **مِنِّيْ۔ مِنَّا۔ مِنْهُ۔ مِنْهُمْ** کی جگہ ان لوگوں کا نام لیا جائے۔ بشکریہ نوائے صالحین (مؤلف شیخ سلطان محمود)

# حضرت امام زین العابدین علیہ السلام کے رسالۂ حقوق کا ترجمہ مع شرح

(قسط نمبر 2)

مرسلہ: سیّد بابر حسین رضوی۔ کراچی
0313-2009666

**حق حج** حج کا حق یہ ہے کہ بارگاہ خداوند عالم میں حاضر ہونا ہے اور گناہوں سے مغفرت و استغفار کی طرف سفر کرنا، حج توبہ کی قبولیت کا وسیلہ ہے حج اس اہم کام کو انجام دینے کا نام ہے کہ جو خدا نے تم پر واجب کیا ہے۔ حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا نے فرمایا کہ جَعَلَ اللّٰهُ الْحَجَّ تَشْيِيدًا لِلدِّيْنِ یعنی خداوند عالم نے دین کو مضبوط کرنے کے لیے حج قرار دیا۔

**حق روزہ** روزہ کا حق یہ ہے کہ روزہ ایک پردہ سا ہے جو کہ آنکھ، کان، ناک شکم، ہاتھ اور پاؤں پر پڑ جاتا ہے۔ یہ پردہ تم کو آتش جہنم سے نجات دلاتا ہے۔ مگر یاد رکھو اگر تم نے روزہ نہیں رکھا تو تم نے اپنے ہاتھوں سے اس پردے کو اٹھا دیا ہے اور اب تمھارے اور آتش جہنم کے درمیان کوئی فاصلہ باقی نہیں رہا۔

**حق صدقہ** صدقہ کا حق یہ ہے کہ جو چیز بھی صدقہ دیتے ہو وہ خدا کے پاس محفوظ ہے اور اس سلسلے میں کسی شاہد و گواہ کی بھی ضرورت نہیں ہے اور جب تمھیں اس بات کا یقین ہو جائے گا تو تم پوشیدہ طور سے زیادہ سے زیادہ صدقہ دو گے بہ نسبت ظاہر بہ ظاہر صدقہ دینے کے۔ یقین رکھو کہ صدقہ دنیا میں آفتوں اور بلاؤں کو دور کرتا ہے اور آخرت میں آتش جہنم سے نجات کا باعث بنتا ہے۔ (صدقہ عمر کو بڑھاتا اور غضب الٰہی کو ٹھنڈا کرتا ہے)۔

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تین موقعوں پر جلدی کرنے کو فرمایا ہے

* عَجِلُوْا بِالصَّلٰوةِ قَبْلَ الْفَوْتِ
* عَجِلُوْا بِالتَّوْبَةِ قَبْلَ الْمَوْتِ
* عَجِلُوْا بِالصَّدَقَةِ قَبْلَ الْبَلَاءِ

یعنی * نماز (کا وقت) فوت ہونے سے پہلے جلدی سے پڑھ لو۔
* مرنے سے پہلے توبہ کرنے میں جلدی کرو۔
* مصیبت نازل ہونے سے پہلے صدقہ دینے میں جلدی کرو۔

**حق قربانی** قربانی کا حق یہ ہے کہ اس کو خداوند عالم کا نام لیکر ذبح کرو نہ کے کسی اور کا اور اس قربانی کے ذریعہ سے قیامت کے دن رضائے خدا کے علاوہ اور کچھ مت طلب کرو۔

**حق استاد** استاد کا حق یہ ہے کہ اس کا احترام کرو اس کے سامنے ادب سے بیٹھو اس کی باتوں کو غور سے سنو اس کے سامنے زیادہ زور سے کلام نہ کرو اگر کسی نے تمھارے استاد سے سوال کیا ہے تو تم استاد سے پہلے اس سوال کا جواب نہ دو اسکی موجودگی میں کسی اور سے گفتگو نہ کرو اگر کوئی استاد کی برائی کرے تو استاد کی طرف سے اس کا دفاع کرو اس کی برائیوں کی پردہ پوشی کرو اسکی اچھائیوں کو نشر کرو استاد کے دشمن کو دوست نہ بناؤ اور اسی طرح استاد کے دوست کو دشمن نہ بناؤ۔ اگر تم نے ان باتوں پر عمل کیا تو جان لو کہ تمام فرشتے اس کی گواہی دیں گے کہ تم نے رضائے خدا کی خاطر علم حاصل کیا ہے نہ کہ دنیا (طلبی) کے لیے۔

**حق شاگرد** شاگرد کا حق یہ ہے کہ خداوند عالم نے تم کو جو علم عطا کیا ہے اور علم سے تم کو مالا مال کیا ہے اس کا حق یہ ہے کہ اگر کوئی اہل مل جائے تو اس دولت کو اس تک پہنچا دو۔ لیکن یہ بات یاد رہے کہ لوگوں کو علم کی دولت سے آشنا کراتے وقت غم و غصہ کے بجائے نرمی اور تواضع سے کام لو جسکے نتیجے میں خداوند عالم تمھارے لیے فضل و کرم کے دریچے مزید کھول دے گا اگر تم نے اپنے علم سے دوسروں کو محروم رکھا تو خدا کے لیے سزاوار ہے کہ جتنا علم تمھارے پاس ہے اسکو بھی چھین لے اور تمھاری عزت کو ذلت کی خاک میں ملا دے۔

**حق زوجہ** زوجہ کا حق یہ ہے (کیونکہ) خداوند عالم نے اس کو تمھارے سکون و اطمینان، انس و محبت کا ذریعہ قرار دیا ہے اور یہ ایک نعمت خدا ہے۔ لہٰذا تم پر یہ بات لازم ہے کہ تم اس کے ساتھ خوش رفتاری و خوش معاملگی اور حسن سلوک سے پیش آؤ اگرچہ تمھارا حق زوجہ پر واجب ہے لیکن شرافت کا تقاضا یہ ہے کہ نیکی کا برتاؤ کرو۔

**حق مادر** والدہ کا حق یہ ہے کہ کیونکہ اس نے تمھارا بار اٹھایا جب کہ کوئی تمھارا بار نہ اٹھاتا تھا اس نے اپنے خون سے تمھاری پرورش کی جب کہ کوئی اس فداکاری کے لیے حاضر نہ تھا۔ خود بھوکی پیاسی رہی مگر تم کو (بھوک پیاس کی) تکلیف نہ ہونے دی اسکے اپنے پاس کپڑے نہیں تھے لیکن تم کو ہر قسم کی موسمی گرمی و سردی سے محفوظ رکھا خود چلچلاتی دھوپ میں جلتی بھنتی رہی لیکن تم کو اذیت نہ ہونے دی تمھارے واسطے راتوں کی نیند حرام کی (دن کا سکون برباد کیا) اپنے کو فنا کر دیا تا کہ تم باقی رہو اور پل بڑھ کر تندرست و توانا ہو جاؤ تو کیا یہ سزاوار نہیں ہے کہ تم ہمیشہ اسکا کہنا مانو (اسکی نافرمانی سے اسکی اذیت کا

باعث نہ بنو) اسکا شکریہ ادا کرو اس سے نیکی کا برتاؤ کرو لیکن یہ سب اسی وقت ہوسکتا ہے کہ جب توفیق الہیٰ تمھارے شامل حال ہوجائے (اس لیے تم اللہ سے توفیق طلب کرو)

**حق پدر** والد کا حق یہ ہے کہ وہ تمھاری اصل اور اساس و بنیاد ہے اگر وہ نہ ہوتا تو تمھارا وجود بھی نہ ہوتا لہٰذا اگر تمھیں کوئی نعمت ملے تو خیال رکھو کہ اس نعمت کی اصل واساس وہ ہے اسکے ساتھ احسان کرو اور اس نعمت پر خدا کا شکر ادا کرتے رہو (اللہ تعالیٰ نے والدین کے بارے میں ارشاد فرمایا ہے کہ

وَقَضٰی رَبُّكَ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّآ اِيَّاهُ وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا اِمَّا يَبْلُغَنَّ عِنْدَكَ الْكِبَرَ اَحَدُهُمَآ اَوْ كِلٰهُمَا فَلَا تَقُلْ لَّهُمَآ اُفٍّ وَّلَا تَنْهَرْهُمَا وَقُلْ لَّهُمَا قَوْلًا كَرِيْمًا O وَاخْفِضْ لَهُمَا جَنَاحَ الذُّلِّ مِنَ الرَّحْمَةِ وَقُلْ رَّبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيٰنِيْ صَغِيْرًا O

سورہ بنی اسرائیل آیت 23-24

یعنی :" اور تمھارے پروردگار نے تو حکم ہی دیا ہے کہ اس کے سوا کسی دوسرے کی عبادت نہ کرنا اور ماں باپ سے نیکی کرنا اگر ان میں سے ایک یا دونوں تیرے سامنے بڑھاپے کو پہنچیں (اور کسی بات پر خفا ہوں) تو (خبردار ان کے جواب میں) اف تک نہ کہنا اور نہ ان کو جھڑکنا اور (جو کچھ کہنا ہو تو) بہت ہی ادب و نرمی سے کہا کرو اور ان کے سامنے نیاز سے خاکساری کا پہلو جھکائے رکھو اور (انکے لیے) دعا کرو کہ اے میرے پروردگار جس طرح انھوں نے میرے بچپنے میں میری پرورش کی اس طرح تو بھی ان پر رحم فرما۔

**حق فرزند** بیٹے کا حق یہ ہے کہ بس یہ خیال رکھو کہ تم اسکی اصل اور اساس ہو اس کی سعادت و شقاوت (نیک ہونا یا بدبخت) تم سے وابستہ ہے۔ اسکی تربیت تمھارے ذمہ ہے دین کی باتوں سے آشنا کرانا تمھارا فریضہ ہے اچھے اور نیک کاموں میں اسکی مدد کرو تاکہ وہ باقاعدہ خدا کی عبادت کرسکے بس اتنا یاد رکھو کہ اگر تم نے اسکی اچھی تربیت کی تو تم کو اس کا اجر و ثواب (خدا کی بارگاہ سے) ملے گا اور اگر اس نے دوسرا راستہ اختیار کیا تو اسکا عذاب تمھاری گردن پر ہوگا (کیونکہ تم نے اسکی تربیت صحیح طریقے پر نہیں کی لیکن صحیح تربیت کے بعد تربیت کے بعد اگر وہ غلط راہ پر چلے گا اور تمھاری بات نہ مانے گا تو وہ اپنے بدافعال کا ذمہ دار ہوگا اور اسکا عذاب خود اسکی گردن پر ہوگا۔)



# تبرک حسینی سے شفاء

بحوالہ رسالہ زهیر ابن قین میں منقول ہے کہ ایک دن علامہ سیّد علی نقی (نقن) طلبا سے کہنے لگے کہ اگر حوالہ نہ پوچھو تو ایک بہترین چیز بتاؤں سب نے عرض کی فرمایئے علامہ موصوف نے فرمایا کی اگر کوئی مریض جس کو افاقہ نہ ہوتا ہو تو خود یا کوئی دوسرا اسکی طرف سے منت مانے کہ اے زهیر ابن قین آپ طیب تھے میں آپ کے روح پرفتوح کی خشنودی کے لیے مثلاً 2 رکعت نماز یا نیاز وغیرہ دوں گا آپ فلاں مریض کے مرض کا علاج عنایت فرمائیں اسکے بعد ایک مرتبہ سورۃ الحمد اور تین مرتبہ سورۂ اخلاص تلاوت فرما کر ان کے ایصال ثواب کے لیے ہدیہ کردیں تو اسی رات یا دوسری یا تیسری رات تک بنفس نفیس حضرت زهیر ابن قین خوب میں آکر اس مریض کا علاج بتائیں گے۔

O موجود طلباء میں ایک کا بھائی کافی عرصہ سے مریض تھا اس طالب علم نے اس عمل کا ذکر اپنی بہن سے کیا اور اس نے اپنے بھائی کے لیے منت مان لی تو پہلی ہی رات حضرت زهیر بن قین خواب میں تشریف لائے اور فرمایا کہ آپکے بھائی کا علاج تبرک حسینؑ ہے کیونکہ تیرا بھائی ہمیشہ تبرک لینے سے گریز کرتا ہے لہٰذا تبرک کھائے گا تو شفایاب ہوجائے گا لہٰذا بہن نے مریض بھائی کو تمام ماجرا سنایا تو وہ کہنے لگا بے شک میں نے کبھی تبرک نہیں لیا کیونکہ وہاں دھکم پیل اور بھیڑ ہوتی ہے لیکن اب میں توبہ کرتا ہوں مجھے کسی مجلس یا محفل میں جایئے تاکہ خود تبرک لیکر کھاسکوں اس نے ایسا ہی کیا تو فوراً شفایاب ہوگیا۔

## ماں کی دعا سے شفاء

مفاتیح الجنان و مجمع الدعوات کبیر میں ذکر ہے کہ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے ایک بیقرار و بیتاب ماں کو فرزند کی صحت یابی کے لیے یہ طریقہ عمل ارشاد فرمایا۔ ماں مکان کی چھت پر چڑھ کر پہلے 2 رکعت نماز بہ نیت شفایابی فرزند پڑھے اسکے بعد سر سے دوپٹہ اتار کر درج ذیل دعا گریہ وزاری کے ساتھ پڑھے۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ رَبِّ اَنْتَ اَعْطَيْتَنِيْهِ وَاَنْتَ وَهَبْتَهُ لِيْ اَللّٰهُمَّ فَاجْعَلْ هِبَتَكَ الْيَوْمَ جَدِيْدَةً اِنَّكَ قَادِرٌ مُّقْتَدِرٌ

**ترجمہ** اے اللہ اے پالنے والے تو نے ہی یہ مجھے عطا فرمایا اور تو نے ہی یہ مجھے بخشا اے معبود پس اپنی اس بخشش کو آج پھر تازہ کردے تو ہی قدرت والا اختیار والا ہے (شیخ سلطان محمود)

# آسان روحانی مجربات مع تعویذات وادعیہ

مولانا فیاض حسین جعفری
سرپرست دارالفلاح لاہور
0300-4344139

**آسیب** سورۂ فلق ایک مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور پی لیں۔ نمک کا استعمال کم کریں شہد کھایا کریں۔ فرعون ہامان نمرود کاغذ پر لکھ کر بتی بنائیں اور گھر میں دھونی دے دیں (3 روز صرف)۔

**آنکھیں درست** کھانے کے بعد ہاتھ ضرور دھوئیں اور گیلے ہاتھ بھنوؤں پر لگا کر آنکھوں کو ٹھنڈک پہنچائیں۔

**بہرہ پن** کان پر ہاتھ رکھ کر پارہ 28 سورۃ حشر آیت نمبر 21 لوانزلنا.....یتفکرون پڑھ کر دم کیا کریں۔

**بادی بواسیر** جوار کے آٹے کی روٹی چند روز کھلائیں۔ گرم اشیاء، مرچ اور تیل کی تلی ہوئی چیزوں سے پرہیز کریں۔

**پیٹ درد** اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور شمال کی طرف منہ کر کے پانی پی لیں/ پلا دیں۔

**پٹرول زیادہ دیر چلے** ٹنکی بھروانے کے بعد یا پہلے اول وآخر دو، دو مرتبہ درود اور سات مرتبہ سورۂ الکوثر پڑھ لیں۔

**تبادلہ کی منسوخی** عشاء کی نماز کے بعد 19 دن تک 19 مرتبہ سورۃ تبّت یَدا پڑھ کر دعا کریں تبادلہ رک جائے گا

**تعلیم زیادہ** اپنی Age کے مطابق روزانہ رَبِّ زِدْنِیْ عِلْماً پڑھا کریں اول بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ آخر پہ درود پڑھیں۔

**تیس پڑنا** ٹیس والی جگہ پر لونگ کا تیل لگا دیں اور انگلی سے × کا نشان لگائیں

**ٹانگ درد** روغن زیتون کی ہلکی مالش کریں اور ساتھ ساتھ سورۃ الفیل پڑھتے جائیں درد رفع ہوجائے گا۔

**ثابت قدم رہنا** یَا کَافِیْ اِکْفِ (ذہن میں اپنا اور اپنی جماعت کا تصور رکھیں) پڑھتے رہیں دلیری پیدا ہوگی۔

**ثمر بار ہو** باغ یا درخت کو پھل زیادہ آئے گا سورۃ رحمٰن 4 جمعہ دم کریں۔

**جملہ امراض** یَاشَافِیْ اِشْفِ بِحَقِّ علی زین العابدین علیہ السلام چار، چار مرتبہ ایک دن میں 3 مرتبہ دم کریں۔

**جادو کا اثر ختم** بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ 206 مرتبہ یَاجَبَّارُ اور بعد میں تین مرتبہ اعوذ باللہ۔۔۔ پڑھ لیں۔

**چوری نہ کرے** اَلْبِرُّ 200 مرتبہ پانی پر پڑھ کر پلا دیں۔ مگر اسے معلوم نہ ہو کہ پانی دم کیا ہوا ہے۔

**چھپکلی نہ آئے** کمرے میں مور کا پر رکھ دیں

**حافظہ تیز ہو** قرآن پاک کا کوئی مختصر سورۂ حافظے کی تیزی کی نیت سے پڑھا کریں۔

**حل مشکلات** سورۂ الحمد پڑھتے وقت اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ 100 مرتبہ پڑھ کر مکمل کریں اور پھر دعا کریں۔

**مکان خالی کرانا** نماز عشاء کے بعد (صرف ایک مرتبہ) سورئہ انشقاق کی آیت نمبر 4 صرف 300 مرتبہ پڑھیں۔

**خوب صورت رہنا** یَا جَمِیْلُ اعداد کے مطابق 93 مرتبہ صبح وشام پڑھتے رہیں باسی پانی نہ پئیں

**درد شقیقہ** نوشادر اور کافور ہموزن لیکر ملالیں اسے سونگھیں درد رفع ہو جائے گا۔ وقتِ ضرورت کام لیں۔

**دل کی تیز دھڑکن** سینے پر ہاتھ رکھ کر لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمُ پڑھنا شروع کر دیں طبیعت بحال ہو جائے گی

**ڈوبا ہوا قرض واپس** سورۃ العادیات 5 مرتبہ روزانہ چند یوم تک پڑھیں اسباب پیدا ہو جائیں گے۔

**ڈراؤنے خواب نہ آئیں** تکیے کے نیچے خرے یا امرود کے پتے رکھ دیں

**ذیابیطس** (پیشاب میں شکر آنا) مٹھائی سے اجتناب کرے اور جامن کے موسم میں جامن خوب کھائے۔

**ذکر الٰہی** اللہ کا ذکر تمام پریشانیوں کا حل ہے۔ سجدے میں جا کر شُکْرُ اللّٰه کہا کریں۔ حسب توفیق جتنی دفعہ پڑھ سکیں۔

**رزق کی فراوانی** چاروں کونوں میں دس، دس مرتبہ یا رازق پڑھا کریں ہر طرف سے آنا شروع ہو جائے گا۔

**رکاوٹیں دور** سینے پر ہاتھ رکھ کر 70 مرتبہ یَافَتَّاحُ روزانہ پڑھتے رہیں

**زخم مندمل** کائی لگا دیں

**زکام** دو وقت کھانے میں وقفہ دیں سونف کا قہوہ پئیں فاقہ بہترین علاج ہے

**سر درد** اپنی کنگھی/ برش الگ کریں۔ سورۃ قل ھو اللہ احد پڑھ کر 4 منٹ تک سر پر پھیریں۔

**سحر کا اثر ختم** تھوڑا سا پانی سامنے رکھیں 10 منٹ تک الگ بیٹھ کر درود پڑھتے رہیں۔ بعد میں پانی گملے میں ڈال دیں (3 دن صرف)

**شادی ہو جائے** سورۃ احزاب پارہ نمبر 21 لکھی لکھائی فریم کروا کر گھر میں کسی جگہ لگا دیں۔

**شفاء** یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ 7 مرتبہ پڑھ کر جسم پر دم کریں۔ 131 مرتبہ یَا سَلَامُ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور پی لیں۔

**صحت بحال** 19 شعرا 80 وَ اِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ یَشْفِیْنِ اپنی Age کے مطابق پڑھیں (عمر سالوں میں)

**صلح صفائی** 20 مرتبہ یَا وَدُوْدُ پڑھ کر ہاتھ ملائیں یا کوئی دوسرا دونوں کی صلح کے لیے پڑھ دے۔

**ضد نہ کرے** 7 روز تک سات دفعہ یَا مُقِیْتُ پڑھ کر ناشتہ پر دم کرے

**ضبط و صبر** اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الصّٰبِرِیْنَ 14 مرتبہ خود پڑھے یا دوسرے پر دم کرے یا پانی پر دم کر کے دے۔

**طاقت جسمانی** دوپہر کے کھانے کے بعد تھوڑا سا پیاز اور گڑ کھائے (حکیم بوعلی سینا)

**طول عمر** غم کرنا چھوڑ دے دوسروں کے جائز کام کرے۔ صبح یا شام سیر کرے یا چلتا پھرتا رہے۔

**ظالم پر فتح ہو** رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ کا ورد رکھے۔ ہر دشمن کے لیے 13، 13 مرتبہ پڑھ دے۔

**ظلم سے بچا رہے** دعائے امام زمانہؑ پڑھتا رہے۔

**عہدہ واپس ملے** 100 مرتبہ یَا عَزِیْزُ پڑھنا شروع کر دے۔

**عداوت دور ہو** اَللّٰهُمَّ اَلِّفْ بَیْنَ ------ اپنا نام ------ دوسرے کا نام۔

**غصہ رفع ہو** اپنے ہاتھوں سے تھوڑا سا پانی پی لے۔

**غلط رویہ درست** 7 مرتبہ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ خود پڑھے دوسروں کے لیے دم کرے۔

**فائدہ ہو** اپنے مال پر ایک تسبیح یَا نَافِعُ پڑھ دے۔

**فالج کا علاج** ادرک چوستا رہے ہر تیسرے دن لہسن کی ایک تری نگل لے

**قوت بدن** گوشت اچھی طرح گلا کر دودھ میں پکا کر کھائے۔

**قبض نہ ہو** پانی زیادہ پیا کرے۔ رات کو چائے یا دودھ میں روغن بادام کے چند قطرے ڈال کر پئے۔

**یرقان** پپیتا کھائیں، جو کا قہوہ پئیں

**کمپیوٹر نقصان نہ دے** ہر 20 منٹ بعد 20 سکینڈ تک آنکھوں کو آرام دے۔

**کینسر دفع ہو** رات کے اندھیرے میں کینسر کو مخاطب کر کے کہیں ------ اس شریف عورت/مرد کی جان چھوڑ دے۔ آپکی مہربانی

**گوشت گل جائے** پکاتے وقت خربوزے کا چھلکا ڈال دیں۔

**گلے کا درد** اول و آخر درود پڑھ کے نیم گرم دودھ کے چند گھونٹ پی لے

**لیکوریا** اونٹنی کے دودھ کی کھیر پکا کر کھائیں۔

**لقوہ** جنگلی کبوتر کے گوشت کا شوربہ پلائیں۔ آئینہ اور پانی کا عکس نہ دیکھے

**مچھر نہ آئیں** کلونجی کے دانوں کا دھواں دے دیں۔

**مقبولیت** روزانہ 99 مرتبہ یَا مَجِیْدُ پڑھ لیا کریں۔

**نظر تیز** غسل سے پہلے پاؤں کے انگوٹھوں پر تھوڑا سا سرسوں کا تیل مل لے

**نظر بد دور** وضو والا پانی تھوڑا سا متاثرہ فرد پر انگلی سے چھڑک دیں۔

**وسوسہ** لاحول ولاقوۃ ------ تین مرتبہ اور اعوذ باللہ ------ تین مرتبہ پڑھ لیا کریں۔

**وبا** عربی پڑھنے والے لِیْ خَمْسَةٌ اُطْفِیْ پڑھیں دیگر صبح شام یہ پڑھیں

عبداللہؑ کا پوت آمنہؑ کا جایا بھاگ ری وبا محمدؐ گھر آیا

**ہچکی** دونوں کانوں میں چند سکینڈ تک انگلی ڈالے رکھیں ہچکی بند ہو جائے گی

**ہر کام درست** 14 مرتبہ اَللّٰهُ رَبِّیْ پڑھ کر کام بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ سے شروع کریں۔

**یاداشت برقرار** پارہ نمبر 14 سورۃ حجر آیت نمبر 9 اپنی Age کے مطابق پڑھیں اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ

Age کا مطلب ہے جتنے سال آپکی عمر ہے آدھا سال پورا سمجھیں $19\frac{1}{2}$=20 سال

## برج اور ستارے کے مطابق دعا مانگنے کے مقبول اوقات

| | | | |
|---|---|---|---|
| جدی یادلو | زحل | ہفتہ | 6تا7 صبح یا 1تا2 بعد دوپہر |
| اسد | شمس | اتوار | 6تا7 صبح یا 1تا2 بعد دوپہر |
| سرطان | قمر | پیر | 6تا7 صبح یا 1تا2 بعد دوپہر |
| حمل۔عقرب | مریخ | منگل | 6تا7 صبح یا 1تا2 بعد دوپہر |
| جوزا۔سنبلہ | عطارد | بدھ | 6تا7 صبح یا 1تا2 بعد دوپہر |
| قوس۔حوت | مشتری | جمعرات | 6تا7 صبح یا 1تا2 بعد دوپہر |
| ثور۔میزان | زہرہ | جمعہ | 6تا7 صبح یا 1تا2 بعد دوپہر |

# تعویذات اپنے پاس رکھیں

اپنے ستار دن اور اوقات کے مطابق تعویذ لکھنے اور پاس رکھنے کی اجازت ہے بشرطیکہ آپ با وضو ہوں (یعنی وضو کرلیں)۔

## نظر بد سے بچنا

پرس میں رکھیں

| | |
|---|---|
| یاھو | یاھو |
| یاھو | یاھو |

## وسعت رزق

پاس رکھیں

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | ۹ | ۴ |
| ۷ | ۵ | ۲ |
| ۶ | وہاب | ۸ |

## قرض سے چھٹکارا

سورہ دہر لکھی لکھائی کتب خانہ سے خریدیں پلاسٹک کور کرا کے اپنے BOX میں رکھ دیں۔

## پیٹ کا بڑھنا اور موٹاپا

موٹے کاغذ پر لکھیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ |
| ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ |
| ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ |
| ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ |

صبح جاگتے ہی مریض دائرے کی شکل میں پیٹ پر پھیرے۔

## شفاء یابی کے لیے

پاس رکھیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| ش | ا | ف | ی |
| ا | ش | ی | ف |
| ف | ی | ش | ا |
| ی | ف | ا | ش |



# نقشہ رکعات نماز واجب وسنن یومیہ

| نماز کا نام | سنت قبل از واجب | واجب رکعات | سنت بعد از واجب | کل رکعات | ترکیب سنت | وقت نماز |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فجر | 2 رکعات سنت موکدہ | 2 | XXXXX | 4 | 2 دو کر کے صبح کی طرح | پو پھٹنے کے بعد سورج نکلنے سے پہلے تک |
| ظہر | 8 رکعات نوافل | 4 | XXXXX | 12 | 8 رکعت نوافل 2 دو کر کے صبح کی طرح | سورج ڈھلنے کے بعد عصر سے پہلے تک |
| عصر | 8 رکعات نوافل | 4 | XXXXX | 12 | 8 رکعت نوافل 2 دو کر کے صبح کی طرح | ظہر کے بعد سورج غروب ہونے سے پہلے |
| مغرب | XXXXX | 3 | 4 رکعت سنت موکدہ | 7 | 4 رکعت سنت موکدہ 2 دو کر کے صبح کی طرح | سیاہی سر سے گزرنے پر عشاء سے پہلے |
| عشاء | XXXXX | 4 | 2 رکعت وتر بیٹھ کر =1 | 5 | بیٹھ کر 2 رکعت پڑھی گئی نماز 1 رکعت کے برابر ہوگی | مغرب کے بعد نصف شب تک |
| تہجد | 8 رکعات شب 2 دو کر کے سنت | 2 رکعت نماز شفع | ا رکعت وتر کھڑے ہو کر | 11 | 2 دو کر کے صبح کی طرح | نصف شب کے بعد صبح کی نماز سے پہلے تک |

کل یومیہ واجب رکعات 17 کل یومیہ سنت رکعات 34 کل واجب وسنت رکعات 51

دعاؤں کے طالب استاد حاجی سید مراتب علی شاہ خطیب جامع مسجد جعفریہ (شیعہ) وامام بارگاہ قصر عباسؑ چاندنہ جھنگ۔ محمد شہباز ستار اینڈ سنز/ جملہ مومنین ومومنات چاندنہ (جھنگ)

# آیات ہفت ہیکل کی فضیلت

حضرت امیر المومنین علیہ السلام سے مروی ہے کہ ایک دن حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ سے فرمایا کہ یا علیؑ کیا تم چاہتے ہو کہ تمھیں ایک ایسی چیز سکھاؤں کہ سات آسمانوں اور زمینوں کی مخلوق جمع ہو کر بھی تمھیں کوئی بدی یا آسیب نہ پہنچا سکے اور کوئی آدمی تم پر فتح نہ پا سکے میں نے عرض کی ہاں یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں ایسی چیز کا خواستگار ہوں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ یا علیؑ قرآن مجید کی سات آیتیں ایسی ہیں کہ جو مومن ان آیتوں کو پڑھے یا لکھ کر پاس رکھے گا تو اللہ تعالیٰ ستر ہزار بدی اسکے نامہ اعمال سے دور فرماتا ہے اور ستر ہزار نیکی اس میں درج فرماتا ہے ستر ہزار محل جنت میں اسکے لیے تعمیر کرواتا ہے ستر ہزار حور و قصور اور غلمان اسکو عطا فرماتا ہے اور ستر ہزار حلہ ہائے حریر و دیبا بہشتی اسکے پہننے کو عطا فرماتا ہے اور ستر ہزار درجے اسکے بلند فرماتا ہے جن کی تعریف وہ خود جانتا ہے کوئی دوسرا نہیں جان سکتا ہے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ نے فرمایا یا علی جو مومن باعمل ان سات آیتوں کو پڑھے یا لکھ کر اپنے پاس رکھے گا تو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن انکی برکت سے اسے ایمان کی منزل پر ممتاز فرمائے گا اگرچہ وہ مستحق عذاب ہی کیوں نہ ہو پھر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو مومن ان ہفت ہیکل کو خود یا بیمار کی گردن میں لٹکائے گا تو اسکی حالت درست ہو جائے گی۔ جو مومن ان کو پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے گا اور حکام و امراء کے پاس جائے گا تو اسکی تکریم کریں گے اگر وہ غصہ ہونگے تو نرم ہو جائے گے۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اوّل قُلْ لَّنْ يُّصِيْبَنَآ اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَا ۚ هُوَ مَوْلٰىنَا ۚ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝٥١ دوئم وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا هُوَ ۚ وَاِنْ يُّرِدْكَ بِخَيْرٍ فَلَا رَآدَّ لِفَضْلِهٖ ۗ يُصِيْبُ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ ۗ وَهُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ۝١٠٧ سوئم وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِي الْاَرْضِ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ رِزْقُهَا وَيَعْلَمُ مُسْتَقَرَّهَا وَمُسْتَوْدَعَهَا ۗ كُلٌّ فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ۝٦ چہارم اِنِّيْ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ رَبِّيْ وَرَبِّكُمْ ۗ مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌۢ بِنَاصِيَتِهَا ۗ اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝٥٦ پنجم وَكَاَيِّنْ مِّنْ دَآبَّةٍ لَّا تَحْمِلُ رِزْقَهَا ۖ اللّٰهُ يَرْزُقُهَا وَاِيَّاكُمْ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝٦٠ (عنکبوت: ٦٠) ششم مَا يَفْتَحِ اللّٰهُ لِلنَّاسِ مِنْ رَّحْمَةٍ فَلَا مُمْسِكَ لَهَا ۚ وَمَا يُمْسِكْ ۙ فَلَا مُرْسِلَ لَهٗ مِنْ بَعْدِهٖ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝٢ ہفتم وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ ۚ قُلْ اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ اَرَادَنِيَ اللّٰهُ بِضُرٍّ هَلْ هُنَّ كٰشِفٰتُ ضُرِّهٖٓ اَوْ اَرَادَنِيْ بِرَحْمَةٍ هَلْ هُنَّ مُمْسِكٰتُ رَحْمَتِهٖ ۗ قُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ ۗ عَلَيْهِ يَتَوَكَّلُ الْمُتَوَكِّلُوْنَ ۝٣٨

**ترجمہ** تم کہہ دو کہ ہم پر ہرگز کوئی مصیبت پڑ نہیں سکتی مگر وہی جو اللہ نے ہماری لیے لکھ دیا ہے وہی ہمارا مولا ہے اور ایمانداروں کو چاہیے کہ اللہ ہی پر بھروسہ کریں (توبہ 51) (یاد رکھو کہ) اگر اللہ کی طرف سے تمہیں کوئی برائی چھو بھی گئی تو پھر اس کے سوا کوئی دفع کرنیوالا نہیں ہوگا اور اگر وہ تمہارے ساتھ بھلائی کا ارادہ کرے تو پھر اس کے فضل کا پلٹنے والا بھی کوئی نہیں ہوگا اپنے بندوں میں جس کو چاہے (فائدہ) پہنچائے اور تو بڑا بخشنے والا مہربان ہے (یونس 107) اور زمین پر چلنے والوں میں کوئی ایسا نہیں جسکی روزی اللہ کے ذمہ نہ ہو اور اللہ ان کے ٹھکانے اور (مرنے کے بعد) انکے سونپے جانے کی جگہ (قبر) کو بھی جانتا ہے سب کچھ روشن کتاب (لوح محفوظ) میں موجود ہے (ہود 6) میں تو صرف اللہ ہی پر بھروسہ ہوں جو میرا اور تمھارا پروردگار ہے اور روئے زمین پر جتنے چلنے والے ہیں سب کی چوٹی اس کے ہاتھ میں ہے اس میں تو شک ہی نہیں کہ میرا پرودگار (انصاف) سیدھی راہ پر ہے (ہود 56) اور زمین پر چلنے والوں میں سے بہتیرے ایسے ہیں جو اپنی روزی اپنے اوپر لادے نہیں پھرتے اللہ ہی انکو بھی روزی دیتا ہے اور تم کو بھی اور وہ بڑا سننے والا واقف کار ہے۔ لوگوں کے واسطے جب (اپنی) رحمت (کے دروازے) کھول دے تو کوئی اسے روک نہیں سکتا اور جس چیز کو روک لے اسے کوئی جاری نہیں کرسکتا اور وہی غالب (اور دانا و بینا) حکیم ہے (فاطر 2) اور (اے رسولؐ) اگر تم ان سے پوچھو کہ سارے آسمان و زمین کو کس نے پیدا کیا تو یہ لوگ یقیناً کہیں گے کہ اللہ نے تم کہہ دو کہ کیا تم نے غور کیا ہے کہ اللہ کو چھوڑ کر جن کی تم عبادت کرتے ہو اگر اللہ مجھے کوئی تکلیف پہچانی چاہے تو کیا وہ لوگ اسکے نقصان کو (مجھ سے) دور کر سکتے ہیں یا اگر اللہ مجھ پر مہربانی کرنا چاہے تو کیا وہ اسکی مہربانی کو روک سکتے ہیں (اے رسولؐ) تم کہہ دو کہ اللہ میرے لیے کافی ہے اسی پر بھروسہ کرنیوالے بھروسہ کرتے ہیں (زمر 38)

# سورۂ حج کی آٹھ آیتوں کا مجرّب عمل

سورۂ حج میں آٹھ ایسی آیتیں ہیں اور بہشت کے دروازے بھی آٹھ ہیں اور ان آٹھ آیتوں کو وِرد کرنے سے ان شاءاللہ بہشت کے آٹھ دروازے اس کیلئے کُھل جائیں گے۔ ان آیتوں کے کلمے کے عدد ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبروں کی طرف اشارہ ہے کیونکہ ہر ایک نبی کا ایک کلمہ ہے جیسا کہ قرآن شریف میں حضرت عیسیٰؑ کو خدا نے کلمہ فرمایا ہے جو کوئی ان آیتوں کو پڑھے گا تو اس کو ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبروں کی ارواح کی طرف سے فیض پہنچے گا۔ ان آیتوں کے اسمائے حسنیٰ چالیس ہیں اور وہ اسم ذات اور اسم صفات ہیں۔ اسی سبب سے ان آیتوں کے پڑھنے والے کیلئے ہر ایک اسم سے اس کیلئے یہ پردہ اور حجاب دُور ہو جائے گا۔ اس کے علاوہ ہر آیت خدا کے متبرک اسم پر ختم ہوتی ہے یعنی ہر ایک آیت کا آخری کلمہ خدا کا متبرک اسم ہے اور آخری آٹھویں آیت خدا کے دو اسم رؤف اور رحیم پر ختم ہوتی ہے۔ اس سے یہ مطلب نکلتا ہے کہ ہر ایک کا انجام خدا کی مہربانی اور لطف کے ساتھ ہوتا ہے۔ ابن عباس سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ میں نے ہر طریقے سے سارے قرآن شریف کا مطالعہ کیا لیکن ان آٹھ آیتوں سے کوئی دوسری آیت بزرگ تر نہیں دیکھی اور میں نے ان آیتوں کی فضیلت کے بارے میں حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا تو آپ نے فرمایا کہ یہ آٹھ آیتیں خدا کے خزانوں میں سے آٹھ خزانے ہیں اور خدا کے بے شمار بھیدوں میں سے آٹھ بھید ہیں اور یہ آیتیں اسم اعظم سے خالی نہیں۔ اس لئے جو کوئی ان آٹھ آیتوں کو پڑھا کرے گا تو جناتوں کے طوفان سے اور شیطانوں کے شر سے محفوظ رہے گا اور اس کیلئے ظاہر اور باطن کے روزی کے دروازے کُھل جائیں گے اور ہرگز ہرگز اس کو دنیا کا کوئی غم اور رنج نہ ہونے پائے گا اور نہ اسے کوئی تکلیف پہنچنے پائے گی اور زمانہ کے بادشاہ اور دین کے بزرگ اس کے مددگار رہیں گے جس کام کی طرف وہ دل لگائے گا اور اس کیلئے کوشش کرے گا وہ کام اس کی مرضی کے مطابق ہوگا۔ دشمنوں اور حسد کرنیوالوں کی بدی سے محفوظ رہے گا۔ جنات بھی انسان کی مرضی کے مطابق چلیں گے اور وہ خدا کی پناہ میں رہے گا اور سفر کے تمام خطرات سے محفوظ رہے گا۔

(سورۂ حج، پارہ نمبر ۱۷، آیات ۵۸ تا ۶۵)

**آٹھ آیتوں کے پڑھنے کا طریقہ**

پہلے (یَا اَللّٰہُ) گیارہ مرتبہ پڑھے پھر یہ دُعا پڑھے!

یَا خَیْرَ الرَّازِقِیْنَ یَا عَلِیْمُ یَا حَلِیْمُ یَا غَفُوْرُ یَا سَمِیْعُ یَا بَصِیْرُ یَا عَلِیُّ یَا کَبِیْرُ یَا لَطِیْفُ یَا خَبِیْرُ یَا غَنِیُّ یَا حَمِیْدُ یَا رَؤُفُ یَا رَحِیْمُ اِفْتَحْ لِیْ بَابَ رَحْمَتِكَ وَاجْعَلْ لِّیْ مِنْ اَمْرِیْ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ اَجْمَعِیْنَ

اس کے بعد مندرجہ ذیل 8 آیات پڑھیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

① وَالَّذِیْنَ هَاجَرُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ ثُمَّ قُتِلُوْٓا اَوْ مَاتُوْا لَیَرْزُقَنَّهُمُ اللّٰهُ رِزْقًا حَسَنًا ؕ وَاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ (۵۸)

② لَیُدْخِلَنَّهُمْ مُّدْخَلًا یَّرْضَوْنَهٗ ؕ وَاِنَّ اللّٰهَ لَعَلِیْمٌ حَلِیْمٌ (آیت ۵۹)

③ ذٰلِكَ ۚ وَمَنْ عَاقَبَ بِمِثْلِ مَا عُوْقِبَ بِهٖ ثُمَّ بُغِیَ عَلَیْهِ لَیَنْصُرَنَّهُ اللّٰهُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَعَفُوٌّ غَفُوْرٌ (۶۰)

④ ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ یُوْلِجُ الَّیْلَ فِی النَّهَارِ وَیُوْلِجُ النَّهَارَ فِی الَّیْلِ وَاَنَّ اللّٰهَ سَمِیْعٌۢ بَصِیْرٌ (۶۱)

⑤ ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْحَقُّ وَاَنَّ مَا یَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ هُوَ الْبَاطِلُ وَاَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْعَلِیُّ الْكَبِیْرُ (۶۲)

⑥ اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً ؗ فَتُصْبِحُ الْاَرْضُ مُخْضَرَّةً ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَطِیْفٌ خَبِیْرٌ (۶۳)

⑦ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ وَاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ الْغَنِیُّ الْحَمِیْدُ (۶۴)

⑧ اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ سَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِی الْاَرْضِ وَالْفُلْكَ تَجْرِیْ فِی الْبَحْرِ بِاَمْرِهٖ ؕ وَیُمْسِكُ السَّمَآءَ اَنْ تَقَعَ عَلَى الْاَرْضِ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بِالنَّاسِ لَرَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ (۶۵)

پھر پندرہ مرتبہ (یَا اَللّٰہُ) کہے۔ **مرسلہ** کاظم رضا (کینڈا)

# دعائے توسل معصومین علیہم السلام

**تحریر** آغا جعفر حسین۔ ہاؤس نمبر 140 رائل سٹی نزد سیٹلائٹ ٹاؤن بدر شیر روڈ بہاولپور پنجاب پاکستان
0300-7807248
0312-7807248

حضرت امام تقی علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ ہر پریشانی میں کشائش اور تمام امور میں کفایت اور ہر جائز مقصد میں کامیابی کے لیے بارگاہ رب العالمین مین دعا مفید ترین سریع لاثر اعمال میں سے ہے۔ (مفاتیح الجنان)

بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم کی مغفرت اور آغا افتخار حسین صاحب کی صحت وسلامتی فراخی رزق کی دعا کے ساتھ مجھے حسب ذیل دعا والد بزرگوار آغا حسنین احمد صاحب عامل نے تعلیم فرمائی کہ دنیا میں لاکھوں مومنین ان سے اور اس دعا سے بالمشافہ یا فون پر فیضیاب ہو چکے ہیں۔ پدر محترم 74 سال کے ہو چکے ہیں ان کا ارشاد ہے کہ زندگی کا کوئی اعتبار نہیں اس لیے اس دعا کو انہوں نے عام کرنے کی ہدایت فرمائی کہ دعا کے فیض کا سلسلہ جاری رہے۔

اس دعا کے کرانے کا کوئی ہدیہ، فیس، نذرانہ نہیں اس دعا کی جزا میں مومنین میرے والد محترم کی صحت اور زندگی کی دعا کریں۔

بعد نماز عشاء منہ بطرف قبلہ اول وآخر درود پاک ایک ایک مرتبہ پڑھ کر سائل کے دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر 5 مرتبہ پھونک ماریں سائل اس ہتھیلی کو چہرے پر پھیر لے۔ لاکھوں مرتبہ کی آزمودہ ہے۔ دعا یہ ہے۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ ۝ یَا اَللّٰہُ یَارَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا حَافِظُ یَا حَفِیْظُ یَا نَا صِرُ یَا نَصِیْرُ. یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ. لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰالِمِیْنَ ۝ اِلٰھِیْ اَحَدِیْ صَمَدِیْ مِنْ عِنْدَکَ مَدَدِیْ یَا شَافِیْ یَا کَافِیْ یَا اِلٰہَ الْعَالَمِیْنَ یَارَبُّ الْعَالَمِیْنَ یَا اَکْرَمُ الْاَ کْرَمِیْنَ یَا اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ. اِرْحَمْنِیْ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ. بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ یَالَطِیْفُ یَارَزَّاقُ یَا وَھَّابُ یَا فَتَّاحُ یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِ کْرَامِ یَا اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ ۝ اَللّٰہُ الصَّمَدُ یَا غَنِیُّ ۝ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ اَسْتَغْفِرُاللّٰہَ یَا غَفُوْرُ یَا رَحِیْمُ یَا رَحْمٰنُ یَا کَرِیْمُ. اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَالْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ ۝ رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا وَّرِزْقًاوَّعِزَّۃً بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ ۝ یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَا مُدَبِّرَ اللَّیْلِ وَالنَّھَارِ یَا مُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰی اَحْسَنِ الْحَالِ. اَللّٰھُمَّ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ اَنْتَ الْمَحْمُوْدُ اَللّٰھُمَّ بِحَقِّ عَلِیٍّ اَنْتَ الْاَ عْلٰی اَللّٰھُمَّ بِحَقِّ الْحَسَنِ اَنْتَ الْمُحْسِنُ. اَللّٰھُمَّ بِحَقِّ الْحُسَیْنِ اَنْتَ قَدِیْمُ الْاِحْسَانِ

یا اللہ آپ کو ربویت کا واسطہ۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کریم رحمت اللعامین کی رحمت کا واسطہ مولا علیؑ کی ولایت کا واسطہ۔ جناب فاطمۃ الزہرا سیدۃ النساء العالمینؑ کی عصمت کا واسطہ۔ امام حسنؑ کی امن پسندی کا واسطہ امام حسینؑ کی عظیم قربانی کا واسطہ۔ پاک قرآن کا واسطہ، کل انبیاءؑ کا واسطہ کل اولیاؒ کا واسطہ

------------------------------------------------------------ (یہاں اپنا مقصد بیان کریں)

آمین یَا رَبُّ الْعَالَمِیْن بِحَقِّ آلِ یٰسٓ     اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدْ



**سورئہ اخلاص کا خاص الخاص عمل** دو رکعت نماز پڑھیں ہر رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد 101 مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھیں۔ پھر نماز ختم کر کے سجدہ میں 11 مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھیں پھر سجدے کے بعد تشہد میں 11 مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھیں۔ اسی طرح 11 مرتبہ یہ عمل کریں۔ پھر 11 مرتبہ درود پاک پڑھیں پھر 11 مرتبہ استغفار پڑھیں۔ 11 منٹ تک رو رو کر آنکھیں پرنم کر کے 11 منٹ تک دعا مانگیں اور اپنے مقصد کی کامیابی کے دعا مانگیں۔ عمل صبح شام کر سکتے ہیں۔ کسی بزرگ سے سنا ہے کہ یہ عمل بزرگ جنات بھی کرتے ہیں۔ مشکل کشائی کا بہترین عمل ہے۔ ہر مومن کو میری طرف سے اجازت ہے۔ سورۃ الحمد اور دعائے کمیل سے شفائے امراض کے لیے رابطہ کریں۔ منجانب: محمد علی کملی چک 3/4L تحصیل احمد پور سیال ضلع جھنگ۔ فون 0332-6996581

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# لوحِ مقطعات نورانی

(برائے غیبی امداد، وُسعت رزق، اولاد نرینہ، من پسند شادی وغیرہ وغیرہ)

**فیض حسینی:** عامل خطیب واقف حرف وعدد **گلفام علی حسینی** (مصنف کائنات جفر وروح العملیات)

تکیہ مندراں والا غازی آباد حسینی اسٹریٹ نمبر 1 لاہور (پاکستان) برائے مہربانی دوپہر 11 بجے تا 2 بجے تک کریں۔ میں اسرار حروف قرآنی میں مصروف ہوتا ہوں

0300/0321-4534910-0345-4176281 www.faizehussani.com/Facebook:Gulfam.Hussani

تمام حمد وثناء یارب ولی جبار کیلئے جو خالق یکتا ہے اور دُرود اسلام محمدؐ وآل محمدؐ کیلئے جو مخلوق یکتائی ہے، تمام قارئین امامیہ جنتری اور اس سے منسوب تمام معزز احباب کو میری طرف سے "السلام علیکم" میں تمام علماء کرام اور طالبان علم اِسرار رموز کا تہہ دل سے مشکور ہوں، جو گذشتہ سالوں سے مجھ احقر کی خفی تحقیق پسند فرما کر مجھے دُعاؤں میں یاد رکھتے ہیں۔ اور خصوصاً میں آغا افتخار حسین صاحب کا مشکور ہوں، مولا کریم انکو صحت وتندرستی کے ساتھ حیات خضر عطاء فرمائے۔ آمین

قارئین امامیہ جنتری! آپ بخوبی سمجھتے ہیں کہ ابجد قمری میں کل (۲۸) اٹھائیس حروف ہیں، جو قرآن کا ستون ہیں، عربی میں اٹھائیس ہیں، فارسی میں (۳۲) بتیس اور اُردو میں (۳۵) ہیں۔ **ابجد قمری کے اندر آٹھ کلمے ہیں**

| ابجد | هوز | حطی | کلمن | سعفص | قرشت | ثخذ | ضظغ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|

ہر کلمہ منسوب ہے اسم امیر المومنین علی علیہ السلام کے مقدس حروف سے۔ یعنی اسم علیؑ کے آٹھ حروف ہیں۔ یعنی

علیؑ: ع ل ی

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|

لفظی شکل: عین لام یا

| ع | ی | ن | ل | ا | م | ی | ا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ابجد | هوز | حطی | کلمن | سعفص | قرشت | ثخذ | ضظغ |

جو جانتے ہیں وہ جانتے ہیں جو نہیں جانتے وہ جان لیں، انہی اٹھائیس حرفوں میں قرآن بند ہے۔ اس سے بڑی دلیل کیا ہو سکتی ہے کہ قرآن اسم علیؑ میں بند ہے۔ علیؑ کا نام لینے سے کامل تلاوت قرآن کا ثواب ملتا ہے۔ ابجد قمری کے حروف سورۃ واللیل (پورا سورہ) میں ہے اس کے علاوہ سورۃ آل عمران ۱۴۰ تا ۱۵۰ اور سورۃ فتح ۲۵ تا ۳۰ میں ہے۔ پنجتنؑ پاک سے پانچواں کلمہ "سعفص" میں چار حروف (س ع ف ص) ہیں۔ س (یٰسین) رسول خداؐ مراد ہیں، "س" کا نظرہ الف ہے۔ الف سے مراد "انا مدینہ العلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم" اور ع سے مراد حضرت علیؑ ہیں، ع کا نظیرہ باء ہے۔ باء سے مراد علیؑ بابہا (بائے بسم اللہ) ہے۔ ف سے مراد فاطمہؑ زہراؑ مراد ہے ف کا نظیرہ ج ہے جس سے مراد جنت کی ملکہ (خاتون جنت)۔ باقی بچے گیارہ امام جن کو ص سے ظاہر کیا گیا ہے۔

دُرود ونماز کا پہلا حرف "ص" ہے صراط المستقیم کا بھی پہلا حرف صاد ہے۔ آل محمدؐ کو بھی اللہ نے صاد قرار دیا ہے۔ حرف صاد حروف مقطعات میں سے ہے، حروف ابجد قمری میں س ع ف (یٰسینؐ، علیؑ، فاطمہؑ) کے نام کی طرف اشارہ کر کے بتا دیا۔ چہاردہ معصومین میں سے باقی بچے گیارہ امام، گیارہ کو حروف میں (5+6)=11 'ھو' لکھیں گے۔

وھو علی صراط المستقیم (سورۃ نحل ۷۶)

ھو =

| ھ | و |
|---|---|
| 5 | 6 |

= 11 'ھو'

اگر 'ھو' کا ترجمہ 'وہ' کر دیا جائے تو بات مبہم ہو جائے گی۔ اور مبہم باتوں میں ہی شک وشبہ پیدا ہوتا ہے۔ قرآن کا یہ دعویٰ ہے کہ یہ کتاب شک وشبہ سے پاک ہے۔ اگر 'ھو' کو گیارہ تسلیم کر لیا جائے تو گیارہ کے گیارہ امامؑ صراط المستقیم ہیں، یا صراط المستقیم پر ہیں، یہ آپ کے عقیدے پر چھوڑتا ہوں۔ اور انبیاء کو صراط المستقیم کی طرف ہدایت کی گئی (انعام ۸۷)

قارئین امامیہ جنتری! حروف مقطعات قرآن کا خلاصہ ہیں، کل حروف مقطعات (۷۴) ہیں، جو کہ سید کا عدد ہے۔

یعنی: سید:

| س | ی | د |
|---|---|---|
| 60 | 10 | 4 |

= 74 'سید'

یاد رہے قرآن میں یہ حروف، حروف سادات ہیں۔ سید کا ظاہر وباطن یہ ہے؟

| اعداد | حروف سید | باطنی حروف | | اعداد باطنی | مجموعہ |
|---|---|---|---|---|---|
| 60 | س | ی | ن | 50+10 | 60 |
| 10 | ی | ا | x | 0 + 1 | 1 |
| 4 | د | ا | ل | 30 + 1 | 31 |

ظاہر = 74 باطن = 92

(92) عدد اسم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا عدد ہے جو کہ سید کا باطن ہے۔ اور آقا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان ذیشان ہے۔ کُلنا محمدؐ (ہم سارے کے سارے محمدؐ ہیں)

سید کا ظاہر و باطن (92+74) = 166 جو کہ الفاطمۃ کا عدد ہے۔

| یعنی الفاطمۃ | ا | ل | ف | ا | ط | م | ہ | 'الفاطمۃ' |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کا عدد | 1 | 30 | 80 | 1 | 9 | 40 | 5 | =166 |

یعنی محمدؐ کی بیٹی الفاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کی اولاد سید ہیں۔

سید کے اعداد (74 اور کل حروف مقطعات) 74 ہیں۔ خالص سطر کے حروف (14 چودہ ہیں اگر ان حروف کو ترتیب دیا جائے تو ستاسی کروڑ بیاسی لاکھ اکاون ہزار دوسو 87,82,51,200) طرح سے ہوسکتی ہے۔ لیکن ایسی با معنی عبارت جس سے نکتہ لطیف پیدا ہو، اور حق کا نور ہویدا ہو یہی ہے۔

**صراط علی حق نمسکه ترجمہ:** علیؑ کا راستہ حق ہے اسکی پیروی کرو۔

حروف مقطعات جسے علمائے جفر حروف نورانی کہتے ہیں، مجھ حقیر کی تحقیق ہے کہ یہ حروف قرآن میں دو لاکھ چالیس ہزار دو سو اکتیس مرتبہ (2,40,231) آئے۔

## قرآن الکریم میں حروف مقطعات کی تعداد کو جمع کیا

| پارہ | تعداد حروف | پارہ | تعداد حروف | پارہ | تعداد حروف |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۷۸۴۱ | ۱۱ | ۸۱۴۷ | ۲۱ | ۸۰۷۹ |
| ۲ | ۸۱۵۷ | ۱۲ | ۸۱۰۰ | ۲۲ | ۸۰۶۲ |
| ۳ | ۸۰۰۱ | ۱۳ | ۸۵۱۰ | ۲۳ | ۸۴۲۴ |
| ۴ | ۷۸۶۰ | ۱۴ | ۷۳۳۴ | ۲۴ | ۷۱۷۱ |
| ۵ | ۸۲۱۸ | ۱۵ | ۸۱۸۳ | ۲۵ | ۸۲۱۲ |
| ۶ | ۸۰۵۰ | ۱۶ | ۸۱۳۴ | ۲۶ | ۸۲۰۴ |
| ۷ | ۸۴۰۰ | ۱۷ | ۷۶۳۴ | ۲۷ | ۷۸۵۵ |
| ۸ | ۷۹۸۷ | ۱۸ | ۸۱۹۵ | ۲۸ | ۸۳۶۳ |
| ۹ | ۷۹۱۰ | ۱۹ | ۸۳۸۱ | ۲۹ | ۸۲۴۹ |
| ۱۰ | ۷۸۲۱ | ۲۰ | ۷۷۳۳ | ۳۰ | ۷۰۱۶ |
| ٹوٹل | ۸۰۲۴۵ | | ۸۰۳۵۱ | | ۷۹۶۳۵ |

۸۰۲۴۵ + ۸۰۳۵۱ + ۷۹۶۳۵ = ۲۴۰۲۳۱

عرصہ دراز سے تمام حروف کی اقسام پر میں تحقیق کر رہا ہوں، کافی حد تک مولا کے کرم اور آپ کی دُعاؤں سے کامیاب ہو چکا ہوں، مزید دُعاؤں کا طلب گار ہوں، تاکہ آپ کی امانتیں آپ تک پہنچا سکوں، قارئین! مجھ حقیر کے عملیاتی کشکول میں اس سے بڑا عمل کوئی نہیں، حصول علم، تسخیر خلق، فتح یابی، امداد غیبی، عشق و محبت، من پسند شادی، شفائے امراض، فراخی رزق، حصول اولاد نرینہ، غلبہ دشمنان، حفظ بداثرات وسحر وجادو آسیب جنات وغیرہ وغیرہ کیلئے شرف شمس یا نو چندے اتوار، جمعرات، جمعۃ المبارک کو مرد حضرات چاندی یا تانبے پر تیار کروائیں اور مستورات سونا کی تختی پر کندہ کروائیں۔

## طریقہ لوح مقطعات نورانی

سائل کا نام معہ والدہ کا نام معہ اعداد حروف مقطعات جمع کر لیں اور اپنے نام کے تمام حروفوں اور اعداد قمری کو جمع کر لیں، 4 پر تقسیم کر کے عنصر لیں، اب اس عنصر پر مربع نقش تیار کر کے پاس رکھیں۔ میں مثال سے سمجھ دیتا ہوں تاکہ ہر قاری آسانی سے سمجھ سکے۔

مثال: نام سائل: محمد علی رضا کے اعدا د= 1203

والدہ کا نام: ناز کے اعداد = 58

حروف مقطعات کے اعداد = 240231

241492-30=241462÷4= 60365

**2 بچا کسر خانہ 13 میں آئے گی**

**لوح مبارک یہ ہے**

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

صِرَاطُ عَلِیٍّ حَقٌّ نُمْسِکُہٗ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۰۳۶۵ | ۶۰۳۷۹ | ۶۰۳۷۶ | ۶۰۳۷۲ |
| ۶۰۳۷۷ | ۶۰۳۷۱ | ۶۰۳۶۶ | ۶۰۳۷۸ |
| ۶۰۳۷۰ | ۶۰۳۷۴ | ۶۰۳۸۱ | ۶۰۳۶۷ |
| ۶۰۳۸۰ | ۶۰۳۶۸ | ۶۰۳۶۹ | ۶۰۳۷۵ |

لوح مبارک کو عطر سے معطر کر کے سفید یا سبز ریشمی کپڑے میں باندھ کر بازو پر باندھ لیں یا الماری، بریف کیس میں محفوظ کر لیں ہر روز نماز فجر کے بعد جائے نماز پر رکھیں اور 9 دن یا 54 دن تک 1788 مرتبہ "صِرَاطُ عَلِیٍّ حَقٌّ نُمْسِکُہٗ" پڑھیں، اول و آخر 11-11 مرتبہ دُرود شریف ضرور پڑھیں نیاز امیر المومنین کا اہتمام کریں اور ہر جمعرات کو مومن فقیر کو کھانا ضرور کھلائیں انشاء اللہ تمام مشکلات سہل ہوں گی۔ جو عاملین کے عملیات سے بیزار اور پریشان ہیں، اُن کیلئے کھلی دعوت ہے۔ ایک دفعہ ضرور آزمائیں۔

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی برکت

**علی احمد کاشف** L925 سیکٹر 2 نارتھ کراچی پاکستان 0346-2489941, 0345-2995094, 0335-3287307

قارئین کرام! السلام علیکم۔ الحمد اللہ کہ کئی سالوں سے آپ مومنین کی خدمت میں حاضر ہونے اور روحانی خدمت کا موقع مل رہا ہے۔ اسکے لیے اللہ تعالیٰ معصومینؑ اور جنتری ہذا کے بانیان و کارکنان کا شکر گزار ہوں۔ مومنین کرام! انسانی فطرت ہے کہ جو دشواری سے دستیاب ہو یا سمجھ میں نہ آئے اسے ہم زیادہ اہم سمجھتے ہیں حالانکہ اللہ تعالیٰ کے گرانقدر تحائف ہمارے بہت قریب ہیں لیکن ہم ان سے فیض نہیں اٹھاتے اور دور دور تلاش کرتے ہیں۔ مثلاً آیت الکرسی درود پاک (امامیہ جنتری 15-2014) اور استغفار، اسی طرح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم قرآن مجید کی پہلی آیت ہے۔ قرآن پاک کی سب سے پہلی سورۂ سورۂ فاتحہ کی سب سے پہلی آیت ہے۔ قرآن مجید میں پوری کائنات ہے اور پورے قرآن مجید کی اساس عطر و نچوڑ سورۂ فاتحہ ہے۔ جو کچھ سورۂ فاتحہ میں ہے وہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں ہے اسطرح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں پورا قرآن پاک پوری کائنات پنہاں ہے اور بہت سی خوبیاں ہیں جو اللہ تعالیٰ نے اس میں پنہاں فرمائی ہیں کچھ راز ہیں جو میری روحانی مجبوری ہے کہ ایک حد سے زیادہ زبان نہ کھولنے کا پابند ہوں ورنہ بہت دل مچلتا ہے کہ مومنین پر ظاہر کروں کہ کیوں نماز اخفانی میں بھی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم آواز سے پڑھی جائے۔ ● کیوں سورۂ برات کے علاوہ ہر سورۂ کی پہلی آیت بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہے ● کیوں گھر کے داخلی دروازے پر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھنے سے شیاطین اور بلائیں گھر میں داخل نہیں ہوسکتی ● کیوں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر کھانے سے شیطان کھانے میں شریک نہیں ہوتا ● کیوں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر ہر کام کرنا برکت اور کامیابی لاتا ہے ● کیوں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نہ پڑھنے سے شیطان اولاد میں بھی شریک ہو جاتا ہے اور اولاد بڑی ہو کر شیطان جیسی حرکتیں کرتی ہے ● کیوں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم جیسی عظیم آیت اس عظیم رسول اکرم ﷺ کی امت کو عطا ہوئی جو پہلے کسی کو نہیں ملی ● بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں ایسا کیا اقرار ہے کہ یہ اقرار کرکے ہم آگے کی مزید آیات کی تلاوت کے قابل ہو جاتے ہیں ● منافقین کو اگر اندازہ ہو جائے کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں کیا ہے تو بسم اللہ پڑھنا ہی چھوڑ دے یا کم از کم دبی زبان سے یا چپکے چپکے ہی پڑھیں۔ جس طرح مولائے کائنات امیر المومنین حضرت علیؑ ابن ابی طالبؑ کا ظہور خانہ کعبہ میں ہوا لیکن حج میں طواف کرنے پر مجبور ہیں ● بسم اللہ الرحمٰن الرحیم مومن اور منافق کا فرق ہے ● علم الاعداد کی رو سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے عدد 786=6+8+7=21=1+2=3 یہی مقدس ہندسہ اللہ کے اسم ذاتی کا ہے 66=6+6=12=1+2=3 ● مولا علیؑ نے فرمایا بائے بسم اللہ میں ہوں، ب کا نقطہ میں ہوں یعنی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں اساس قرآن پنہاں ہے۔ اور آخر میں تھوڑی لب کشائی کرتا ہوں کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں اللہ تعالیٰ کا ذاتی اور دو اسماء الحسنیٰ ہیں اور اسماء خاص ہیں اسماء اعلیٰ خاص بھی پوشیدہ ہیں۔

کیوں ہم لوگ اس عظیم آیت سے استفادہ حاصل نہیں کرتے۔ سادہ سا طریقہ ہے باوضو بیٹھ کر 786 مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھیں اور جو اسم بسم اللہ میں جگمگا رہے ہیں ان تمام اسماء کا واسطہ دے کر 41 دن دعا کریں۔ اگر آپ کی حاجت جائز ہوگی اور آپکے حق میں بہتر ہوگا تو اللہ تعالیٰ آپکی حاجت روائی فرمائے گا۔ کسی وضاحت یا ہر طرح کی روحانی خدمت کے لیے فون پر حاضر ہوں۔

**بلاھدیہ فی سبیل اللہ** قائین امامیہ جنتری کے لیے روغن شفا، ہزاروں مرتبہ سورۂ الحمد، چاروں قل، آیت الکرسی، سورۂ ملک، سورۂ جن، سورۂ مزمل، سورۂ یسین، سورۂ رحمن، دعائے جوشن کبیر، دعائے مشلول، دعائے صدسحان و دیگر قیمتی آیات دم کیا ہوا۔ برائے شفاء بیماری، نظر بد و سحر کے اثرات، وغیرہ۔ بذریعہ رجسٹرڈ جوابی لفافہ یا فون فی سبیل اللہ مفت منگوائیں۔ شادی، بیماری، رکاوٹ، جنات آسیبی اثرات جادو سفلی وغیرہ کی کاٹ کے لیے مومنین کا خدمت گار۔ **علی احمد کاشف**

# تیسرا کلمہ تمجید یا تسبیحات اربعہ کی روح

عامل و جفار تنویر عصری
0333-5398050

تسبیح کے مفہوم کو اردو جیسی محدود زبان میں اس طرح بیان کیا جا سکتا ہے کہ" اللہ تعالیٰ کے جلال کے سامنے اسکی صفات کو ہر عیب و برائی سے بلند و بالا جانتے ہوئے اسکی شان وعظمت کی توصیف کو زبان کی زینت بنایا جائے" ورنہ تو ہر شے جس پر لفظ مخلوق کا اطلاق ہوتا ہے حتیٰ کہ انسان کا سایہ بھی ملائکہ اور اہل جنت کے ساتھ شریک تسبیح ہیں۔ اسی سبب فقراء کے ذکر خاص کو اسی لفظ سے نسبت دی جاتی ہے۔

سورۂ یونس میں اس لفظ کا استعمال بطور "اسم اعظم" ہوا ہے اسی سبب امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا تسبیح اللہ تعالیٰ کے اسماء میں سے ایک ہے

سُبْحَانَ اللهِ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اللّٰهُ اَكْبَرُ

"اللہ تعالیٰ پاک ہے اور اسی کے لیے حمد ہے اور نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے اور اللہ ہی بزرگ ہے"۔

مگر مدینۃ العلم اور باب العلم حضرت علی علیہ السلام کی چوکھٹ پر جھکنے والوں کو اسکی ایک درجہ بڑھ کر ان الفاظ سے ادائیگی بھی قبولیت دعا کے لیے سرمہ بصیرت ہے۔ جو کہ درج ذیل ہے۔

سُبْحَانَ اللهِ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اللّٰهُ اَكْبَرُ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ

اللہ پاک ہے اور اسی کے لیے حمد ہے اور نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے اور اللہ ہی برتر ہے (میں) اللہ سے بخشش چاہتا ہوں۔

قابل توجہ امر یہ ہے کہ مکمل کلمہ تمجید اور " تسبیحات اربعہ " کے یہ الفاظ بھی مسلمانوں کا مشترکہ سرمایہ ہے اور روشن خیال نسل میں اسکی اہمیت کو اجاگر کروا کر عمل کی طرف رغبت دلوانے کی کوشش کرنی چاہیے۔

تَسْبِيحَاتِ اَرْبَعَة کے ظاہری حروف 40 بنتے ہیں۔

| اَكْبَر | وَاللّٰهُ | اِلَّااللّٰهُ | وَلَآاِلٰهَ | وَالْحَمْدُلِلّٰهِ | سُبْحَانَ اللهِ | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 5 + | 4 + | 9 + | 6 + | 7 + | 5 + | 4 =40 |

40 کے عدد کی اہمیت قرآن کریم میں بیان انبیاء علیہم السلام کے تذکرے سے یہ ظاہر ہوتی ہے کہ۔

☆ آدم علیہ السلام 40 سال تک زمین پر اترنے کے بعد گریہ و استغفار کرتے رہے

☆ جناب نوح علیہ السلام کا سفینہ 40 دن تک پانی میں رہا۔

☆ جناب یونس علیہ السلام 40 دن مچھلی کے پیٹ میں رہے پھر توبہ قبول ہوئی۔

☆ جناب موسیٰ علیہ السلام کو 30+10=40 راتوں کی ریاضت کے بعد تورات عطا فرمائی

☆ قیامت آکبرَ سے پہلے 40 دن مسلسل بارشیں ہوتی رہیں گی۔ جن سے بنی نوع انسان زندہ ہو جائیں گے۔ قبروں سے نکل کھڑے ہوں گے۔

☆ جناب موسیٰ علیہ السلام کی قوم نافرمانی کے سبب 40 سال سرگرداں رہی پھر دعا قبول ہوئی۔

اسی طرح ہر عامل، پیر ایک چلے یعنی 40 دنوں کے ورد کی بلا ناغہ نصیحت کرتا ہے۔ وغیرہ وغیرہ۔ مزید قرآن کریم کی نصیحت پر غور و فکر کے حلقے کو وسعت دی جائے تو ان 40 حروف کے زبر و بنیات یا ملفوظی انداز میں جو کہ جفری قواعد میں استعمال ہوتے ہیں یا تبدیل کیے جائیں تو سبحان کے 5 حروف کے ملفوظی سین + با + حا + الف + نون بن جاتے ہیں۔ اسطرح

| نون | الف | حا | با | سین | |
|---|---|---|---|---|---|
| 3 | 2 | 2 | 3 | 3 | =13 |

| اَكْبَرُ + | وَ اللّٰهُ + | اِلَّا اللّٰهُ + | وَ لَآ اِلٰهَ + | وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ | اللہ کے | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 11 | 25 | 17 | 20 | 14 | 10 | =110 |

بنتے ہیں جبکہ علی کے اعداد قمری ع + ل + ی 70+30+10=110 مطابقت۔ آخر کلام میں جن افراد کے نام کے اعداد خاک سے منسوب ہیں یعنی د۔ح۔ل۔ع۔ر۔خ۔غ انکی سرپرستی جناب جبرائیل کے ذمہ ہے ان افراد کو اول و آخر درود کے ساتھ سورہ وَالصّٰفّٰت کی آیت 120 فائدہ کا باعث ہوگی۔ سَلٰمٌ عَلٰى مُوسٰى وَ هٰرُوْن تعداد 69 مرتبہ یا 618 مرتبہ۔ اگر یقین خلوص کے ساتھ عمل کی توفیق نصیب ہوگی تو قرآن کریم کی تلاوت کا شرف علیحدہ ہوگا اور مصائب و آلام سے نجات انشاءاللہ مقدر کا حصہ ثابت ہوگی۔ اس فقیر کے سکون کے لیے دعائیں کرتے رہیں

# مجرّب المجرّب سریع التاثیر عمل جناب سیّدہ سلام اللہ علیہا

سیّدہ منزہ رضوی 0321-4786903

محبت آل محمدؑ اور در سیدہؑ کی گدائی کے صلے میں اس ناچیز کو جو علم عطا ہوا۔ یہ عمل اس علم کا جز ہے۔ آج بھی در سیدہؑ پر آواز استغاثہ بلند کرنے والا کبھی خالی دامن واپس نہیں ہوتا۔ صرف محبت اور عقیدت شرط ہے۔

**عمل** نوچندی جمعرات بعد نصف شب زیر آسمان جاء نماز بچھائیں۔ نماز شب ادا کریں۔ دو رکعت نماز ہدیہ بحضور جناب سیدہؑ ادا کریں۔ بعد سلام وتسبیح سیدہؑ ایک تسبیح دُرود کی پڑھیں۔ پھر ۹ تسبیحات یہ کلمات پڑھیں۔ **یَامَوْلَاتِیْ یَافَاطِمَۃُ اَغِیْثِیْنِیْ** بعد میں دُرود کی ایک تسبیح پڑھیں۔ اب زمین پر ننگے پیر کھڑے ہوں۔ آستین اُلٹ دیں قرآن مجید کو سر پر رکھیں اور یہ جملے گریہ کے ساتھ دُھرائیں۔ (اے پروردگار تجھے جناب سیّدہؑ کے پہلوئے شکستہ کا واسطہ میری حاجت روا فرما) حاجت کا نام لیں۔ اس کے بعد سجدہ میں جائیں اور یہی جملے دُھرائیں اور گریہ کریں کہ یہ قبولیت دُعا کی نشانی ہے۔ پھر کھڑے ہو کر زیارت جناب فاطمۃ الزہراؑ پڑھیں۔ اگر مشکل سخت ہو تو تین دن لگاتار عمل کریں۔ انشاء اللہ 14 دن میں قبولیت کے آثار ہونگے۔ بہتر ہے کہ سخت ترین مشکلات کیلئے عمل کیا جائے۔ وہ بچیاں سادات وغیر سادات جن کی شادی میں تاخیر ہو رہی ہو۔ لوح فاطمہ بنوا کر گلے میں ڈالیں پھر جاء نماز پر رکھ کر عمل پڑھیں اِنشاء اللہ اُسی سال بی بیؑ کے بر کے صدقہ میں نیک بر از غیب ملے گا۔ میرا آزمودہ ہے اور مجرب المجرب ہے۔ غسل کرنا، لباس اور جگہ پاکیزہ ہونا لازمی ہے۔ مقام عبادت پر اگربتی روشن کریں۔ مقام عبادت پر اگربتی روشن کریں اور لباس کو عطر سے معطر کریں۔

عمل کا کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو رات 8 بجے تا 10 بجے تک فون پر رابطہ کر سکتے ہیں۔ جب بھی کوئی مشکل پیش آئے تنہائی میں جا کر اسم **یا اللہ** 66 مرتبہ پڑھیں ان شاء اللہ جو شرعی کام ہوگا پورا ہوگا صرف صاحب عمل کا نمازی متقی اور محب آل محمدؐ ہونا ضروری ہے وسعت رزق کے لیے یہ اکسیر عمل ہے۔ جمعرات کو فون نہ کریں کیونکہ ہر شب جمعہ استغاثہ امام زمانہؑ اور دسترخوان امام زمانہؑ بچھایا جاتا ہے۔ استغاثہ میں نام S.M.S کر سکتے ہیں جس کی کوئی فیس نہیں ہے۔ یہ عمل قارئین کی فرمائش پر تیسری مرتبہ شائع کیا جا رہا ہے

صرف خواتین رابطہ کریں 0300-4436508

# پرتاثیر نورانی دعائیں

صرف خواتین رابطہ کریں
گوہر نورین (لاہور)
0308-2748475

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اسلام علیکم قارئین آپکی خدمت میں مجرب اور پرتاثیر دعائیں لے کر حاضر ہوئی ہوں جن کے ورد کرنے سے ان شاءاللہ کبھی ناکامی نہیں ہوگی۔

**مشکلات سے نجات کے لیے** حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْل ہر روز ایک مخصوص ٹائم رکھ کر 450 مرتبہ پڑھیں۔ درود پاک اول وآخر 5،5 مرتبہ

**حصول رزق کے لیے** 300 مرتبہ درود پاک اور 300 مرتبہ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ مسلسل 40 یوم ورد کریں ٹائم اور جگہ کی پابندی کریں۔ ان شاءاللہ غیب سے رزق میں فراوانی ہوگی۔

**لاعلاج مرض کے لیے** جو شخص حد سے زیادہ بیمار ہو اور مسلسل علاج سے آفاقہ نہ ہو رہا ہو تو یَااللّٰہُ یَارَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ مسلسل 21 یوم تک 622 مرتبہ پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔

**حصول ملازمت کے لیے** یَابَدِیْعُ الْعَجَآئِبِ بِالْخَیْرِ یَابَدِیْعُ 113 مرتبہ 40 یوم تک مسلسل ورد کریں اول وآخر درود پاک 5،5 مرتبہ۔ ٹائم اور جگہ کی پابندی کریں۔ ان شاء اللہ حسب منشاء ملازمت ملے گی۔

**امتحان اور مقدمے میں کامیابی کے لیے** اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا مُّبِیْنًا 313 مرتبہ اول وآخر درود پاک 5،5 مرتبہ مسلسل 40 یوم ورد کریں ٹائم اور جگہ کی پابندی کریں۔

**میاں بیوی کی محبت کے لیے** وَ اَلْقَیْتُ عَلَیْکَ مَحَبَّۃً مِّنِّیْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰی عَیْنِیْ (بیوی کہے عَلَیْکَ مرد کہے عَلَیْکِ) 160 مرتبہ روزانہ اول وآخر درود پاک 5،5 مرتبہ مسلسل 11 دن تک پانی پر دم کر کے پیئے ان شاءاللہ اختلافات ختم ہو جائیں گے۔

**حصول رشتہ کے لیے** جو شخص یہ چاہے کہ اسکی اولاد کا جلد اور اچھی جگہ رشتہ ہو تو یہ عمل 21 یوم مسلسل کرے یَا لَطِیْفُ 129 مرتبہ (سُبْحٰنَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ کُلَّھَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِھِمْ وَمِمَّا لَا یَعْلَمُوْنَ (سورہ یٰس آیت نمبر 36) 129 مرتبہ اول وآخر درود پاک 5،5 مرتبہ ان شاءاللہ کامیابی ہوگی۔

**حصول اولاد کے لیے** رَبِّ ھَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْکَ ذُرِّیَّۃً طَیِّبَۃً اِنَّکَ سَمِیْعُ الدُّعَآءِ ہر روز 111 مرتبہ درود پاک اول وآخر 5،5 مرتبہ مسلسل 40 دن تک پانی پر ورد کر کے میاں بیوی پئیں ان شاءاللہ کامیابی ہوگی۔ مجرب المجرب ہے۔

# قرآن کریم سے مسائل کا حل

باواسید حیدر شاہ شیرازی ایڈوکیٹ
موضع پیروالا ضلع جھنگ 0344-2420784
بیرون ملک قارئین کے لیے Whatapp 00923442420784
call only 8pm to11 pm.

اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم کو تمام انسانیت کی ہدایت کے واسطے نازل فرمایا اور یہ تا قیامت تمام انسانوں خواہ وہ مسلمان ہوں یا کسی اور مذہب سے تمام کے لیے باعث ہدایت ہے۔ آج کل بہت سے جعلی عاملوں نے لوگوں کو بلند و بالا دعوے کر کے دھوکہ دے رکھا ہے جس کی وجہ سے لوگ عدم اعتماد کا شکار ہیں مگر قرآن پاک پر ہر انسان کو پورا اعتماد ہے۔ ہمارے بزرگان نے پشتوں سے ہمیں جو علم سکھایا وہ قرآن سے استفادہ ہے۔ حالانکہ بہت سے لوگ قرآن سے عملیات بتاتے ہیں مگر پھر بھی کامیابی نہیں ہوتی اسکی اصل وجہ علم الاعداد کو مخلوط نہ کرنا ہے۔ ہم پورے سال میں قرآنی آیات کو علم الاعداد سے مخلوط کر کے مختلف کاموں کے واسطے آزماتے ہیں جس میں کامیابی ہو صرف اس کو فلاح انسانیت کے لیے شائع کرواتے ہیں۔

## فرمانبرداری اولاد کے واسطے

سورۂ طور آیت نمبر 21

وَالَّذِينَ اٰمَنُوْا سے كَسَبَ رَهِيْنٌ تک۔ و+ن =6+50=56 =6+5=11=1+1=2 اسکا مفرد عدد 2 نکلا ہے جو اولاد نافرمان ہو یا شادی کے بعد ہوگئی ہو اسکو تابع کرنے کے لیے 2 الگ کاغذوں پر دائرے میں آیت لکھ کر اس پر اولاد کا نام مع والدہ لکھ کر وزن تلے دبا دیں۔

## حصول رشتہ یا باھمی رضامندی کے لیے

سورۂ ممتحنہ آیت نمبر 7 عَسَى اللّٰهُ اَنْ سے غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ تک۔ ع+م70+40=110=0+1+1=2 اسکا مفرد عدد بھی 2 نکلا ہے۔ اگر کوئی رشتہ حاصل نہ ہو رہا ہو یا پہلے تعلق رہا ہو مگر اب ختم ہو چکا ہو یا والدین کی باہمی رضامندی کے لیے 2 یا حسب توفیق 2000 مرتبہ میٹھی چیز پر آیت پڑھ کر کھلا دیں یا پھر کامیابی کے لیے آتشی زعفرانی عمل کروائیں جو کہ مجرب ہے

## غلط تعلق چھڑانے کے واسطے

سورۂ احزاب آیت نمبر 35

آیت کا آخری حصہ وَالْحٰفِظِيْنَ فُرُوْجَهُمْ سے اَجْرًا عَظِيْمًا تک۔ و+الف=6+1=7 اسکا مفرد عدد 7 نکلا ہے لہٰذا اگر کوئی شخص غلط تعلق میں مبتلا ہو یا اسکے آفس کا ماحول ایسا ہو جس وجہ سے خطرہ ہو یا وہ جان بوجھ کر ایسے تعلقات رکھے تو تعلق چھڑانے کے لیے دونوں کے نام مقناطیس پر لکھیں اور اسکو توڑ دیں نام 7 مرتبہ لکھنا ہے۔

## کاروباری ترقی کے لیے مجرب

سورۂ فاطر آیت نمبر 30

لِيُوَفِّيَهُمْ اُجُوْرَهُمْ سے غَفُوْرٌ شَكُوْرٌ تک۔ ل+ر=30+200=230=0+3+2=5 اگر کسی کو کاروبار میں فائدہ نہ ہو رہا ہو یا اچانک نقصان کی طرف چلا گیا ہو یا ویسے تنگی رزق ہو تو اس آیت کو پانچ الگ کاغذ پر لکھ کر وزن تلے دبا دیں ان شاء اللہ جلد ٹھیک ہوگا سبب اگر کوئی بندش نہ ہو۔

## باھمی دشمنی ختم کرنے کے لیے

سورۂ انفال آیت نمبر 63

وَاَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ سے اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ تک۔ و+م=6+40=46=6+4=10=0+1=1 اگر کسی کے درمیان دشمنی ختم کرنی ہو تو کسی میٹھی چیز پر ایک تسبیح پڑھیں اور وہ چیز توڑ کر دونوں کو کھلا دیں یا دشمن پر غلبہ کے لیے کیل پر 500 مرتبہ پڑھ کر ٹھونک دیں۔

## بیرون ملک سفر و کامیابی کے لیے

سورۂ قریش آیت نمبر 2

اِلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ۔

الف+ف 1+80=81=1+8=9-9 جناب فاطمہؑ کا عدد ہے اگر کسی کو بیرون ملک سفر کرنا ہو یا کسی سفر پر کامیابی چاہتا ہو۔ ایک کاغذ پر 9 قطار میں اس آیت کو لکھ کر پاس رکھیں بشرطیکہ سفری بندش نہ ہو۔

## ہر قسم کی بندش کے لیے

سورۂ نمل آیت نمبر 92

وَاَنْ اَتْلُوَا الْقُرْاٰنَ سے مِنَ الْمُنْذِرِيْنَ تک۔

و+ن=6+50=56=6+5=11=1+1=2۔ اسکا مفرد عدد 2 نکلا ہے۔ یہ بندش کے لیے آزمودہ ہے۔ بندش کئی قسم کی ہوسکتی ہے کاروباری، رشتوں کی، شادی میں رکاوٹ، اولاد کی بندش۔ اس کے لیے توڑ کا عمل کروائیں یا پھر اس آیت کو زحل ساعت میں زعفران سے لکھ کر وزن تلے دبا دیں۔ 21 یوم میں بندش کا خاتمہ ہوگا ان شاء اللہ۔

## دعا برائے مرحومین:

اپنے مرحومین مؤمنین کو جہاں کہیں بھی ہوں اس دعا سے یاد رکھیں

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ الْاَحْيَآءِ مِنْهُمْ وَالْاَمْوَاتِ تَابِعْ بَيْنَنَا وَبَيْنَهُمْ بِالْخَيْرَاتِ اِنَّكَ مُجِيْبُ الدَّعَوَاتِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

**ترجمہ** اے معبود بخش دے مومن مردوں اور مومن عورتوں اور مسلمان مردوں اور مسلمان عورتوں کو ان میں سے جو زندہ ہیں جو مر گئے ہیں تو ہمیں اور ان کو نیکیوں میں باہم ملا دے بیشک تو دعائیں قبول کرنے والا ہے یقیناً تو ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے۔

# سورۃ کہف برائے تحفظ عملیات

از قلم: غلام رضا عسکری اعوان
0333-7014915
0300-3210024
razaaskri@gmail.com

اسلام علیکم قارئین امامیہ جنتری! مختصر مضمون کے ساتھ آپکی خدمت میں ہدیہ پیش کرتا ہوں سورۃ کہف 15 پارہ میں موجود ہے اور بلحاظ ترتیب 18 واں سورۃ ہے۔ سورۃ کہف مکہ مین نازل ہوئی اس سورۃ میں 110 آیات اور بارہ رکوع ہیں۔ سورۃ کہف کے مرکزی موضوعات میں اصحاب کہف کا واقعہ آدم و ابلیس، یاجوج ماجوج اور حضرت ذوالقرنین کے قصہ کے ساتھ موسیٰ وخضر کا قصہ بھی سورۃ میں مذکور ہے۔ سورۃ کے فضائل تفسیر نور الثقلین میں امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ جو شخص ہر شب جمعہ کو سورۃ کہف کی تلاوت کرے وہ شہید ہو کر دنیا سے رخصت ہوگا اور قیامت کے دن شہیدوں کے ساتھ کھڑا ہوگا۔ الکافی میں امام علیہ السلام سے منقول ہے جو ہر شب جمعہ پڑھے وہ آئندہ جمعہ تک گناہوں کا کفارہ ہوگی۔ مجمع البیان میں منقول ہے ختمی مرتبت کا فرمان ہے جو سورہ کہف یا سورۃ کی ابتدائی دس آیات پڑھے خدا اس شخص کو دجال کے فتنہ سے محفوظ رکھے گا۔ ابن شہر آشوب اور ابو مخنف نے سمعی سے روایت کی کہ جب سر مولا امام حسین علیہ السلام کو کوفہ میں لٹکایا گیا تو سر حسینؑ نے سورۃ کہف کی ابتدائی بارہ آیات تلاوت کیں۔ شام تک کئی بار نویں آیت اَمۡ حَسِبۡتَ اَنَّ اَصۡحٰبَ الۡكَهۡفِ وَالرَّقِيۡمِ ۙ كَانُوۡا مِنۡ اٰيٰتِنَا عَجَبًا۝ (کیا تم سمجھتے ہو کہ غار اور کتبے والے ہماری نشانیوں میں سے عجیب نشانی تھے) کو مولاؑ کے سر مبارک نے بار ہا تلاوت کیا۔

کل آیت 110 (علیؑ) کے اعداد آیت ۹ کی تلاوت جناب سیدہ فاطمہؑ کے اعداد اور بارہ رکوع اولاد فاطمہؑ میں سے آنے والے بارہ آئمہؑ کے اعداد ہیں اسرار جلی پنہاں ہیں اور فتنہ دجال سے حفاظت گویا بارہویں کے آنے سے پہلے تک مومنین کو محفوظ رکھنے کے لئے ایک تحفہ ہے۔ سورۃ کے کل اعداد 505517 مفرد 7 گویا ساتوں زمین وآسمان کے لئے اہل بیت علیہم السلام کا باعث سلامتی ہونا دلیل لی جاسکتی ہے۔

سورۃ کی آیات نمبر 11 اور 12 فَضَرَبۡنَا عَلٰۤى اٰذَانِهِمۡ فِى الۡـكَهۡفِ سِنِيۡنَ عَدَدًا ۝ ثُمَّ بَعَثۡنٰهُمۡ لِنَعۡلَمَ اَىُّ الۡحِزۡبَيۡنِ اَحۡصٰى لِمَا لَبِثُوۡۤا اَمَدًا ۝ (اعداد قمری 4825 اور اعداد شمسی 23106 بنتے ہیں ایسے افراد جو رات میں ڈرتے ہوں خصوصاً بچے خوفزدہ ہوں یا رونا آتا ہو۔ یا کسی شخص کو درد کی وجہ سے نیند نہ آتی ہو تو اس آیت کو پڑھ کر دم کریں اور پانی پر دم کر کے یا کاغذ پر لکھ کر پلائیں اور پاس رکھیں گریہ اطفال وخوف کے لئے مجرب آیت ہے۔ مذکورہ آیت کے اعداد نکال کر مریخ وزحل کے اوج وشرف کے کسی بھی وقت میں نقش بنا کر پاس رکھیں۔ دشمن سے محفوظ رہیں گے۔ امام جعفر صادق علیہ السلام سے طب آئمہؑ میں منقول ہے اگر کوئی فرد درد کی وجہ سے قاصر ہو اور کام کاج نہ کر سکتا ہو تو سورۃ کہف کی آیت نمبر 26 کا ورد کرے اور دم کرے۔ وَاتۡلُ مَاۤ اُوۡحِىَ اِلَيۡكَ مِنۡ كِتَابِ رَبِّكَ ‌ۚ لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمٰتِهٖ ‌ۚ وَلَنۡ تَجِدَ مِنۡ دُوۡنِهٖ مُلۡتَحَدًا (اعداد قمری 3062 اور اعداد شمسی 19087) کا یا اعداد نکال کر نقش بنا کر پاس رکھیں۔ 2016 میں اوج زحل 29 سال بعد ہو رہا ہے تین بار اوج کی سعادتیں نصیب ہونگی۔ جنوری 2016-9 تا جنوری 2016-19 دوئم جون 2016-5 تا جون 2016-18 سوئم اکتوبر 2016-6 تا اکتوبر 2016-18 ان ایام میں اور اسکے علاوہ مریخ کے شرف نومبر 2016-5 تا نومبر 2016-6 کے درمیان نقوش بنا کر اپنے کام کاروبار ذات اور بچوں کو محفوظ رکھنے کے لئے بنائیں۔ ہرن کی جھلی پر نقش بنانا سودمند ہوگا تاہم چاندی تانبہ یا سونے پر نقش بنانا طویل وقت تک نقش کے محفوظ ہونے کی وجہ سے لوح بنائیں صدقات گوشت روٹی کسی کتے کو ڈالیں اور نقش دکان مکان یا پاس رکھتے۔ وقت تین مرتبہ سورۃ کہف پڑھ کر رکھیں اور ابتدائی دس آیات روزانہ ورد کریں۔ مولاؑ کے کرم سے آپ کسی ظالم کے علم عمل کا شکار نہ ہونگے جادو اور عملیات کے تحفظ کے لئے زحل کے اوقات کا انتخاب کریں اور ذاتی نقش کے لئے مریخ کے اوقات کا انتخاب کریں اسی طرح گریہ اطفال کے لئے آیت کا نقش مریخ کے اوقات میں اور درد بدن کے لئے آیات کا نقش زحل کے اوقات میں تحریر کرنا سودمند ہوگا۔ نہایت آسان اور سادہ نقوش ہیں تاہم کوئی بات سمجھ نہ آئے تو فون پر رابطہ کر سکتے ہیں۔ بانیان امامیہ جنتری قبلہ آغا نثار حسین مرحوم کے لئے دعائے مغفرت اور سورۃ فاتحہ کی التماس اور آغا افتخار حسین کی صحت سلامتی کی دعا کے ساتھ کہ جن کے توسط سے ملت تشیع و دیگر اہل اسلام کے لئے رسالہ ھذا کی صورت میں علمی خدمت قائم ودائم ہے۔ مولا امام زمانہ علیہ السلام ہم سب کا حامی وناصر ہے۔

**دعاگو** غلام رضا عسکری اعوان
گھر نمبر L-1057 سیکٹر 5-B1 نارتھ کراچی

نقش اگلے صفحے پر ملاحظہ کریں

## نقش سورۂ کہف

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| 494 | 498 | 501 | 487 |
| 500 | 488 | 493 | 499 |
| 489 | 503 | 496 | 492 |
| 497 | 491 | 490 | 502 |

جبرائیل — عزرائیل — کہیعص — حمعسق — اسرافیل — میکائیل

اللھم صلی علی محمد وآل محمد

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| 89 | 92 | 96 | 82 |
| 95 | 83 | 88 | 93 |
| 84 | 98 | 90 | 87 |
| 91 | 86 | 85 | 97 |

جبرائیل — عزرائیل — کہیعص — حمعسق — اسرافیل — میکائیل

اللھم صلی علی محمد وآل محمد

# دو اہم جواہر زمرد و زبرجد

تحریر حکیم سیّد مظفر علی رضوی
المعروف جوہرے
042-37155098
0300-4519796

شروع کرتا ہوں پاک پروردگار کے نام سے جو کہ خالق کائنات ہے قدرت کے تمام رنگ اسی کے تخلیق کردہ ہیں ان میں جواہرات بھی ہیں۔ آج ہم یہاں جن دو جواہر کا تذکرہ کر رہے ہیں ان میں ایک قیمتی اور دوسرا نیم قیمتی ہے لیکن فضیلت اور فوائد کے حوالے دونوں جواہر اپنی جگہ انمول ہیں۔

**زمرد** زمرد کو ہندی میں پنا اور انگریزی میں Emerald کہتے ہیں اسکا شمار درجہ اول کے جواہرات میں ہوتا ہے۔

**جائے پیدائش** اسکی کانیں دنیا کے کئی ممالک میں ہیں مثلاً برازیل، کولمبیا، چین، پاکستان میں ہنزہ، سوات میں گجر گلی، اور منگورہ میں کنویں والی کان کا زمرد دنیا کا بہترین زمرد ہے۔ افغانستان میں وادی پنج شیر کا زمرد بھی دنیا میں اپنا ثانی نہیں رکھتا۔

**سحری خواص** اس کا انگشتری میں پہننا **مرگی** کا بہترین علاج ہے اسکے استعمال سے دورے میں کمی واقع ہو جاتی ہے یہ مزاج کو ٹھنڈا رکھتا ہے اسکا استعمال معدے کو مضبوط اور معدہ کی جملہ بیماریوں سے نجات دلاتا ہے۔ زمرد دل اور دماغ کے لیے بھی مقوی ہے۔

**طبی خواص** اسکا کشتہ ناسور کے زخم پر لگائیں تو شفا ہوتی ہے کشتہ زمرد مقوی و مفرح قلب ہے۔ جگر اور گردوں کو تقویت دیتا ہے پیشاب کی کثرت اور بار بار آنے سے روکتا ہے شوگر کے مریضوں کے لیے مجرب ہے۔ بیاض کبیر حصہ دوم میں صفحہ نمبر 115 پر یہ نسخہ درج ہے۔

**زبرجد** اسے اردو میں زبرجد اور انگریزی میں Beryl کہتے ہیں یہ زمرد کی کان کا ادنیٰ پتھر ہے زمرد کی طرح یہ بھی دنیا کے بیشتر ممالک میں پایا جاتا ہے۔ مثلاً پاکستان، امریکہ، فرانس برازیل، مصر، روس، پیرو، جرمنی، آسٹریلیا، سائبریا اور بھارت وغیرہ۔ اسکے 4 رنگ ہیں مگر زردی مائل سبز رنگ کا زبرجد آسانی سے دستیاب ہے یہ عام پتھر فوائد کے اعتبار سے کسی قیمتی پتھر سے کم نہیں ہے۔

**سحری خواص** یہ انسان کو بیماریوں اور مصائب سے بچاتا ہے اسکے پہننے سے مزاج میں نرمی اور سخاوت پیدا ہوتی ہے۔ یہ فقر کو تو انگری میں بدلتا ہے اس کا بائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی میں پہننا بہتر ہے۔

**طبی خواص** زبرجد کا ذائقہ اور مزاج سرد خشک ہوتا ہے طبی طریق میں اس کا استعمال جذام کے مرض کو دور کرتا ہے اسکا کشتہ جسم کو توانائی اور قوت بخشتا ہے اعضائے رئیسہ کو فائدہ دیتا ہے اسکا کشتہ گردے اور مثانے کی پتھری کو خارج کرتا ہے۔

# تحفہ امامیہ جمیع حاجات

تحریر:۔عامل زاہد حسین جعفری
پتہ:رحمن کالونی گلی نمبر10 سی خانیوال روڈ،ملتان
0333-7865470,0300-6159033

**برائے بلندی درجات وقبولیت عمل** میرے تمام عملیات کی قبولیت کے لئے شرط ہے عمل سے پہلے ایک بار سورہ فاتحہ تین بار سورہ اخلاص اور 80روپیہ خیرات کرنی ہے۔کیونکہ درگاہِ قاضی الحاجات سریع الرضا سے اپنے مقاصد کی طلبی میں اپنے برادر مومن کو مقدم کیا جائے تو اس کی بارگاہِ رب العالمین میں آرزوئیں پوری ہوتی ہیں اور دلی مقاصد برآتے ہیں۔شہدائے آئمہ طاہرینؑ۔شہیدان کربلا شہدائے ملت ہمارے مشہور مجتہدین عظام علوم آلِ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وارث ہیں علامہ باقر مجلسیؒ شیخ محمد طوسیؒ علامہ آیت اللہ روح اللہ خمینیؒ۔علامہ محمد باقر ہندیؒ۔قائد تحریک علامہ قبلہ جعفر حسین شہید علامہ عارف الحسینی۔شیخ عباس قمیؒ۔علامہ حافظ کفایت حسینؒ۔علامہ حسین بخش جاڑا۔علامہ نصیر الاجتہادیؒ۔علامہ رشید ترابی۔علامہ حافظ اختر عباس۔شیخ محمد رضیؒ۔علامہ راوندیؒ۔علامہ شیخ بہائی اور شہید محسن نقوی اور خصوصاً بانی امامیہ جنتری قبلہ آغا نثار احمد کے درجات کی بلندی کے لئے دعا۔

**زیارت صاحب العصروزمان علیہ السلام** شیخ کلینیؒ نے کافی میں تاجدار امامت کے پانچویں امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ جو شخص چاہے کہ خواب میں امام زمانہ کی زیارت سے مشرف ہو تو رات کو سونے سے پہلے یہ سورہ ہائے قرآنی سورہ حدید، سورہ حشر، سورہ صف، سورہ جمعہ، سورہ تغابن، اور سورہ اعلیٰ کی تلاوت کرے وہ امام العصرؑ کی زیارت سے مشرف ہوئے بغیر نہیں مرے گا۔اگر زیارت کے بغیر مرجائے تو وہ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جوار میں رہے گا۔

**نماز حل مشکلات وکامیابی** یہ چار رکعات پر مشتمل ہے ہر قسم کی پریشانی حاجت رزق اور ملازمت کے لئے مجرب ہے کئی بار کی آزمائی ہوئی ہے۔اس کی پہلی رکعت میں سورہ حمد کے بعد سات مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ دوسری رکعت میں سورہ حمد کے بعد سات مرتبہ مَاشَآءَ اللّٰهُ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ اِنْ تَرَنِ اَنَا اَقَلَّ مِنْكَ مَالًا وَّوَلَدًا۔ تیسری رکعت میں سورہ حمد کے بعد سات مرتبہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ۔چوتھی رکعت میں سورہ حمد کے بعد سات مرتبہ: اُفَوِّضُ اَمْرِیْۤ اِلَى اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ۔ سلام کے بعد پچیس بار آیۃ الکرسی اور پچیس بار درود شریف پڑھ کر فوراً سجدے میں چلے جائیں اور محمدؐ وآل محمدؐ کے حق کا واسطہ دے کر قاضی حاجات مسبب الاسباب سے اپنی حاجت بیان کریں۔پڑھ کر دیکھ لیں کس طرح روزی رزق میں اضافہ ہوتا ہے۔کچھ حاصل کرنے کے لئے بارگاہِ رب العزت میں کچھ وقت دینا پڑتا ہے۔حق حقوق شرع اور شرعی واجبات کی ادائیگی شرط ہے۔

**سورہ طٰہٰ سے بخت کشائی** اگر کسی بچے یا بچی کی شادی میں بندش یا روکاوٹ ہو یا کسی نے دشمنی کی وجہ سے بندش کرادی ہو رشتہ پسند کر کے چلے جاتے ہوں دوبارہ واپس نہیں آتے والدین بہت پریشان ہوں غائب سے رشتے کا انتظام ہو تو ایسے میں سورہ طٰہٰ کے دو عدد نقش خالص مشک وزعفران سے نیک ساعت میں لکھیں اور قمر درعقرب نہ ہو۔ایک بچی کے گلے میں ڈال دیں دوسرا نقش پلائیں قرآن پاک کو وسیلہ بنا کر اور سورہ طٰہٰ کی آیات نمبر131,132 وَلَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ سے وَالْعَاقِبَةُ لِلتَّقْوٰى۔لکھ کر گلے میں ڈالیں اور تین بار تلاوت کریں اور گیارہ بار آیات چہل قاف کی تلاوت کریں چہل قاف کی آیات یہ ہیں: سورہ بقرہ آیت نمبر 246 سورہ نساء 77 سورہ العمران 181، سورہ المائدہ27 قرآن مجید کی یہ چار آیات لطیف ترین اسرار کی حامل ہیں یہ چار آیات عظیم ترین آیتیں ہیں۔ہر ایک آیت میں دس دس قاف ہیں پس تمام آیات میں چالیس قاف ہیں ہر قسم کے کاموں میں غیبی امداد حاصل ہوتی ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹۸۲۰ | ۹۹۸۲۳ | ۹۹۸۲۷ | ۹۹۸۱۳ |
| ۹۹۸۲۶ | ۹۹۸۱۴ | ۹۹۸۱۹ | ۹۹۸۲۴ |
| ۹۹۸۱۵ | ۹۹۸۲۹ | ۹۹۸۲۱ | ۹۹۸۱۸ |
| ۹۹۸۲۲ | ۹۹۸۱۷ | ۹۹۸۱۶ | ۹۹۸۲۸ |

نوٹ:۔آیات چہل قاف آیت شہادت اور آیت ملک کی فوٹو کاپی اور نقوش تیار مل سکتے ہیں۔

**سورہ رحمن سے حسب منشاء شادی** سورہ رحمن قرآن مجید کی سورہ 55 ہے کل آیات ۷۸ ہیں اگر کوئی مرد یا عورت من پسند شادی چاہتا ہے دونوں میں سے کسی کے والدین یا عزیز راضی نہیں ہو رہے تو اس صورت میں سورہ رحمن اس کا بہترین حل ہے۔نماز فجر کے بعد روزانہ چالیس دن تک

ایک بار سورہ رحمن اول وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں جب آیات فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ آئیں تو اکتیس مرتبہ پڑھیں پھر سورۃ رحمن مکمل کریں اس کے بعد سورۃ العمران کی آیتِ شہادت سے شَھِدَ اللّٰہُ (آیت نمبر اٹھارہ) پڑھیں اس کے بعد آیت مٰلِکَ الْمُلْکِ سے بِغَیْرِ حِسَابٍ تک پڑھیں پھر قرآن پاک کی عزت عظمت اور چہاردہ معصومینؑ کا واسطہ دے کر شادی کے لئے دعا کریں ان شاءاللہ خلوص کے ساتھ کامیابی یقینی ہے۔

## مرض کینسر (سرطان)

مرض کینسر ایک خطرناک مرض ہے جسے ڈاکٹروں نے لاعلاج مرض قرار دیا ہو مریض کو معمولی سا بھی افاقہ نہ ہوتا ہو تو یہ نقش خالص زعفران سے لکھ کر گلے میں ڈالیں اور عرق گلاب میں ڈال کر تین بار پلائیں۔ اس کے ساتھ آب نیساں اور آب خضرِ مصطفائی پلائیں۔ شفاء میرے پروردگار خالق اکبر کے ہاتھ میں ہے وہی بیماری دیتا ہے اور اُسی کے حکم سے شفاء ملتی ہے انسان صرف وسیلہ بنتا ہے۔ سات سلام اور سورہ حشر کی آخری چار آیات پڑھ کر دم کریں

قولہ برائے کینسر ۷۸۶ الحق

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۴۴۰ | ۲۴۴۵۴ | ۲۴۴۵۱ | ۲۴۴۴۸ |
| ۲۴۴۵۲ | ۲۴۴۴۷ | ۲۴۴۴۱ | ۲۴۴۵۳ |
| ۲۴۴۴۶ | ۲۴۴۴۹ | ۲۴۴۵۶ | ۲۴۴۴۲ |
| ۲۴۴۵۵ | ۲۴۴۴۳ | ۲۴۴۴۵ | ۲۴۴۵۰ |

کھیعص حمعسق

ولہ نام بمعہ والدہ مریض الملک

## بے اولاد

اولاد بہت بڑی نعمت ہے ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور پیغمبر اپنی اولاد کے لئے اللہ سے دعا مانگتے رہے تو ایسے میں سورہ فجر جسے سورہ الحسینؑ کہتے ہیں سورہ فجر کا نقش بہت ہی مجرب اور آزمودہ ہے۔ جتنے لوگوں کو دیا ہے کامیابی ہوئی ہے۔ ہدیہ بعد میں۔ جس کی اولاد نہ ہوتی ہو یا ہو کر مرجائے یا لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں تو ایسے میں سورہ فجر کا تعویذ گلے میں ڈالنا ہے اور گیارہ بار تلاوت کر کے دم کرنا ہے۔ یہاں لکھنا مناسب نہیں سمجھتا۔ موبائل پر پوچھ لیں نماز میں دعائے قنوت میں رَبِّ هَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْکَ ذُرِّیَّۃً طَیِّبَۃً اِنَّکَ سَمِیْعُ الدُّعَا رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوَارِثِیْنَ.

بے اولاد کے لیے

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاحسینؑ ادرکنی | یاحسینؑ ادرکنی | یاحسینؑ ادرکنی | یاحسینؑ ادرکنی |
| ۲۲۲۶۵ | ۲۲۲۷۹ | ۲۲۲۷۶ | ۲۲۲۷۲ |
| یاحسینؑ ادرکنی | یاحسینؑ ادرکنی | یاحسینؑ ادرکنی | یاحسینؑ ادرکنی |
| ۲۲۲۷۷ | ۲۲۲۷۱ | ۲۲۲۶۶ | ۲۲۲۷۸ |
| یاحسینؑ ادرکنی | یاحسینؑ ادرکنی | یاحسینؑ ادرکنی | یاحسینؑ ادرکنی |
| ۲۲۲۷۰ | ۲۲۲۷۴ | ۲۲۲۸۱ | ۲۲۲۶۷ |
| یاحسینؑ ادرکنی | یاحسینؑ ادرکنی | یاحسینؑ ادرکنی | یاحسینؑ ادرکنی |
| ۲۲۲۸۰ | ۲۲۲۶۸ | ۲۲۲۶۹ | ۲۲۲۷۵ |

فلاں بنت فلاں کو صاحب اولاد کرے

حضرت امام جعفر صادقؑ کا فرمان ہے جب حاملہ چار ماہ کی ہوجائے تو اپنا رخ قبلہ کی طرف کر کے آیۃ الکرسی پڑھیں اور پہلو پر ہاتھ رکھ کر قَدْ سَمَّیْتُہٗ مُحَمَّدًا اے میرے مالک میں نے اس بچے کا نام محمد رکھا اگر کوئی اس بیٹے کا نام محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نہیں رکھے گا تو وہ بچہ بیمار رہے گا اور خود ذمہ دار ہوگا

## اسم اعظم برائے حاجت غِنٰی تونگری اور درازی عمر

روزانہ ہر نماز کے بعد دس بار پڑھیں ان شاءاللہ اس دعائے اسم اعظم کے وسیلے سے غائب سے امداد ہوگی۔ یَا حَیًّا قَبْلَ کُلِّ حَیٍّ یَا حَیًّا بَعْدَ کُلِّ حَیٍّ یَا حَیُّ الَّذِیْ لَیْسَ کَمِثْلِہٖ حَیٌّ یَا حَیُّ الَّذِیْ لَا یُشَارِکُہٗ حَیٌّ یَا حَیُّ الَّذِیْ لَا یَحْتَاجُ اِلٰی حَیٍّ یَا حَیُّ الَّذِیْ یُمِیْتُ کُلَّ حَیٍّ یَا حَیُّ الَّذِیْ یَرْزُقُ کُلَّ حَیٍّ یَا حَیًّا لَمْ یَرِثِ الْحَیٰوۃَ مِنْ حَیٍّ یَا حَیُّ الَّذِیْ یُحْیِ الْمَوْتٰی یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ. اول وآخر تین مرتبہ درود پاک پڑھیں

## دعائے قائمی قتل سے محافظت

یہ دعا حضرت انسؓ سے ہے اور رسول پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تعلیم فرمائی ہے اگر کوئی شخص کسی کے قتل کرنے کا ارادہ رکھتا ہو تو اس دعا سے مکمل حفاظت ہوتی ہے ظالم کا ہاتھ مظلوم تک نہیں پہنچ سکے گا۔ بِسْمِ اللّٰہِ عَلٰی نَفْسِیْ وَ دِیْنِیْ بِسْمِ اللّٰہِ مَا اَعْطَانِیْ بِسْمِ اللّٰہِ عَلٰی اَھْلِیْ وَمَا لِیْ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَا شَرِیْکَ بِیْ شَیْئًا اَجِرْنِیْ مِنْ شَرِّ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ وَ مِنْ شَرِّ کُلِّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ اِنَّ وَلِیَّ اللّٰہُ الَّذِیْ نَزَّلَ الْکِتَابَ عَلٰی عَبْدِہٖ وَھُوَ یَتَوَلَّی الصَّالِحِیْنَ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ.

عمیر مغل (علوم فلکیات)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لَا یَعْلَمُ الْغَیْبَ اِلَّا ھُوَ

**2016 عیسوی** | **۱۴۳۷ھ ہجری**

# نوروز عالم افروز

طول بلد 73-04E | عرض بلد 33-43N

تحویل آفتاب در بُرج حمل

مورخہ 20 مارچ 2016ء بروز اتوار

صبح 9 بجکر 30 منٹ 07 سیکنڈ پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم

**بادشاہ:** شمس

**وزیر:** مریخ

**سپہ سالار:** مشتری

**مشیر:** عطارد




## اھم نظرات زائچہ نوروز

شمس عطارد قران، شمس مریخ تثلیث، شمس راس مقابلہ، شمس طالع تسدیس، قمر یورانس تثلیث، قمر عاشر مقابلہ، عطارد راس مقابلہ، زہرہ مریخ تربیع، زہرہ نیپچون قران، زہرہ طالع تربیع، مریخ زہرہ تثلیث، مریخ طالع مقابلہ، مشتری زحل تربیع، مشتری پلوٹو تثلیث، مشتری راس قران، زحل یورانس تثلیث، زحل عاشر تسدیس، یورانس پلوٹو تربیع، یورانس عاشر تسدیس، نیپچون طالع تربیع، پلوٹو راس تثلیث

**خوارک** کشمش، پستہ، فالسہ، ناشپاتی، انگور، خوبانی، آم، آلو، الائچی خورد، الائچی کلاں، انڈا، جائفل، جاوتری، چرائتہ، تخم چقندر، سرکہ، تخم وگل سویا، کھیرا، لوبان، لہسن جنگلی، ہلدی، دال نخود، نخود خام، گل بکائن، گل داودی، عنبر، مشک، زعفران

**صدقات** گندم، دال نخود، دال مسور پارچہ طلائی و پارچہ سرخ، سونا، یاقوت، عقیق سرخ، مرجان، صندل سرخ، قند سیاہ، پرندگان سرخ

مؤرخہ 20 مارچ **2016**ء مطابق بروز اتوار 10 جمادی الثانی 1437 ہجری/07 چیت 2072 بکرمی کو بوقت صبح 09 بجکر 30 منٹ 07 سیکنڈ (پاکستان اسٹینڈرڈ ٹائم) مطابق دارالحکومت اسلام آباد (73 درجہ 04 دقیقہ مشرقی/33 درجہ 43 دقیقہ شمالی) پاکستان کے مروجہ وقت شمس در برج حمل کے صفر درجہ پر تحویل آفتاب ہوگا۔

**نوٹ:** سواری، پوشاک وغیرہ کی کیفیت صرف اہلِ ہنود میں پائی جاتی ہے۔ اسلام میں اس کا تصور نہیں۔

**نوٹ:** تحویل آفتاب کا وقت پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق ہے۔ بیرون ملک مقیم قارئین نوروز کے پاکستانی وقت صبح **09:30** میں سے 5 گھنٹے نفی کرلیں تو گرینچ ٹائم نکل آئے گا۔ اس میں اپنے ملک کے سٹینڈرڈ ٹائم جمع یا نفی کرنے سے مطلوبہ وقت نوروز حاصل ہوجائے گا۔

# نوروز کی شرعی حیثیت

عیدنوروز شمسی کیلنڈر کے حساب سے منائی جاتی ہے۔ نوروز 20 یا 21 مارچ کے بارے میں جو کچھ لکھا جاتا ہے۔ وہ علم نجوم اور حرکت سیارگان ہے۔ نیا دن اس لئے کہ شمس برج حمل میں داخل ہورہا ہے۔ یہ سب روایات گردش ایام سے متعلق ہیں جن کا دین اور شریعت سے کوئی تعلق ہرگز نہیں ہے۔ ۱۸ ذوالحجہ ۱۰ ہجری چونکہ اتفاقاً ۲۱ مارچ کو آ گیا۔ اس لیے اس جشن کو دہرا منانے کے لیے دونوں تاریخوں کو عیدنوروز سے معنون کردیا گیا۔ ہم جو اعمال بجالاتے ہیں وہ 20 یا 21 مارچ کو شمس کے برج حمل میں داخل ہونے کے نہیں ہیں بلکہ عید غدیر کے ہیں۔ شمسی کیلنڈر کی اکیسویں مارچ سے بہت سے اور تہوار بھی مربوط ہیں۔ مگر سال ہائے وقوع میں فرق ہے۔ اعمال کی کتب مفاتیح الجنان، تحفۃ العوام وغیرہ میں اس تاریخ کے جو اعمال آپ پڑھیں گے۔ وہ نوروز سے متعلق نہیں ہیں بلکہ عیدنوروز سے تعلق رکھتے ہیں۔ مثلاً یہ واقعات ایک نئے دن سے متعلق ہیں۔ اس لیے یادخدا میں تشکر کے طور پر اعمال بجالائے جاتے ہیں۔ آئمہ معصومین علیہم السلام کے ارشادات اور اعمال سے ثابت ہے۔ کہ اس دن کو آل محمدؐ نے اپنا دن فرمایا ہے۔ (۱) اللہ تعالیٰ نے اس دن اپنے بندوں سے عہد لیا ہے کہ اس کی واحدنیت کے ساتھ عبادت کریں۔ (۲) یہ پہلا دن ہے کہ آفتاب کی پہلی کرن زمین پر پڑی۔ (۳) حضرت نوحؑ کی کشتی کا کنارے لگنا۔ (۴) رجعت آئمہ طاہرین اور حضرت علیؑ کی خلافت ظاہرہ (۵) حضرت محمدؐ پر نزول وحی کا آغاز ہونا۔ (۶) حضرت ابراہیمؑ کا کافروں کے بتوں کو توڑنا۔ (۷) حضرت علیؑ کا خوارج پر فتح پانا۔ (۸) حضرت علیؑ کا تطہیر کعبہ کا عمل بجالانا وغیرہ۔ عیدنوروز کے اعمال مومنین اپنے تہواروں کی یاد میں مناتے ہیں۔ یہ اعمال، نوافل، دعائیں اور نمازیں تحویل آفتاب سے متعلق نہیں بلکہ متذکرہ بالا اسلامی تہواروں سے مربوط ہیں۔ جن کی یاد منانا باعث تقویت ایمان ہے۔

**آب نیساں:** نوروز سے ۲۳ دن کے بعد نیساں کا مہینہ شروع ہوتا ہے جو تیس روز کا ہے اس مہینے میں جو پانی برستا ہے اُسے آب نیساں کہتے ہیں امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے کہ جو شخص اس پانی کو جمع کر کے اس پر سورۃ الحمد، آیت الکرسی، چاروں قل، اور سورۃ انا انزلناہ کو 70,70 مرتبہ پڑھے۔ 70 مرتبہ اللہ اکبر 70 مرتبہ لا الہ الا اللہ اور 70 مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر اُسے پئے تو خداوند عالم اس کے دل کو نور کی روشنی اور فہم و فراست و بینائی سے بھر دے گا اور اسے تمام آفات و بلیات سے محفوظ رکھے گا۔ جو شخص 7 روز تک صبح شام اس پانی کو پئے گا تو اس کی ہڈیوں اور رگوں سے ہر قسم کا درد اور بیماری ختم ہوجائیں گی۔ جس عورت کے لڑکا نہ ہوتا ہو تو وہ آب نیساں کو اس نیت سے پئے تو خداوند عالم اس کو فرزند عطا کرے گا۔ اور بانجھ عورت ہو تو بفضل خدا اسکی گود ہری ہوگی۔

# رفتار ہائے سیارگان

## بوقت تحویل آفتاب در برج حمل

(بروز اتوار 20 مارچ 2016ء بوقت 09 بجکر 30 منٹ 07 سیکنڈ صبح)

| سیارگان | درجہ۔ دقیقہ۔ ثانیہ در بروج | زائچہ میں درج کیے جانے والے درجات و دقائق |
|---|---|---|
| طالع | 05 درجہ 40 دقیقہ 50 ثانیہ برج جوزا | 05.41 جوزا |
| شمس | 00 درجہ 00 دقیقہ 00 ثانیہ برج حمل | 00.00 حمل |
| قمر | 23 درجہ 16 دقیقہ 31 ثانیہ برج اسد | 23.17 اسد |
| عطارد | 26 درجہ 26 دقیقہ 13 ثانیہ برج حوت | 26.26 حوت |
| زہرہ | 09 درجہ 35 دقیقہ 26 ثانیہ برج حوت | 09.35 حوت |
| مریخ | 04 درجہ 35 دقیقہ 54 ثانیہ برج قوس | 04.36 قوس |
| مشتری | 16 درجہ 47 دقیقہ 53 ثانیہ برج سنبلہ | 16.48 سنبلہ |
| زحل | 16 درجہ 22 دقیقہ 57 ثانیہ برج قوس | 16.23 قوس |
| یورانس | 19 درجہ 17 دقیقہ 02 ثانیہ برج حمل | 19.17 حمل |
| نیپچون | 10 درجہ 15 دقیقہ 11 ثانیہ برج حوت | 10.15 حوت |
| پلوٹو | 17 درجہ 16 دقیقہ 15 ثانیہ برج جدی | 17.16 جدی |
| راس | 21 درجہ 49 دقیقہ 16 ثانیہ برج سنبلہ | 21.49 سنبلہ |
| ذنب | 21 درجہ 49 دقیقہ 16 ثانیہ برج حوت | 21.49 حوت |

## نذر مولا مشکل کشا علیہ السلام

نوروز کے دن جس وقت آفتاب برج حمل میں داخل ہوتا ہے اسوقت تحویل مولا علی مشکل کشا علیہ السلام سے رجوع کریں۔ کیسی بھی مشکل ہو وقت تحویل مولاؑ کی نذر دیکر ان کے وسیلہ سے دعا کریں اللہ تعالیٰ حاجت پوری کرے گا۔ کتنے ہی بے اولاد مرد اور بانجھ عورتوں کو اس عمل سے اولاد عطا ہوئی۔

## صِرَاطَ الَّذِينَ أَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ — استغفار کے بدلے نعمتیں حاصل کریں

| ص | ر | ا | ط | ا | ل | ذ | ی | ن | ا | ن | ع | م | ت | ع | ل | ی | ھ | م | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۹۰ | ۲۰۰ | ۱ | ۹ | ۱ | ۳۰ | ۷۰۰ | ۱۰ | ۵۰ | ۱ | ۵۰ | ۷۰ | ۴۰ | ۴۰۰ | ۷۰ | ۳۰ | ۱۰ | ۵ | ۴۰ | ۱۸۰۷ |

| أَسْتَغْفِرُ اللّٰه | ا | س | ت | غ | ف | ر | ا | ل | ل | ھ | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | ۱ | ۶۰ | ۴۰۰ | ۱۰۰۰ | ۸۰ | ۲۰۰ | ۱ | ۳۰ | ۳۰ | ۵ | ۱۸۰۷ |

# آداب و اعمال نوروز

تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دُعا کا وقت ہے۔ مومنین کو چاہیے کہ مقررّہ وقت سے پہلے پاک صاف ہو کر لباس مطرہ زیب تن کریں اور کسی پاک جگہ پر پاک فرش کا اہتمام کریں۔ خوشبویات مثلِ لوبان، اگربتی وصندل وغیرہ سلگائیں۔ دسترخوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السّلام دیں۔ بعد ازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی بس یہ وقت دُعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۶۹ مرتبہ ''یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ'' اور کم از کم ۳۶ مرتبہ یہ دُعا پڑھیں۔

**یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَا مُدَبِّرَ اللَّیْلِ وَالنَّھَارِ یَا مُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰی اَحْسَنِ الْحَالِ ؕ**

مومنین کو چاہیے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت نماز اس طرح ادا کریں۔ اوّل یہ نیت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں۔ ''قُرْبَۃً اِلَی اللہِ. اَللہُ اَکْبَرُ'' اور اوّل رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ سورہ ''اِنَّا اَنْزَلْنَاہُ'' اور دوسری رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ ''قُلْ یَااَیُّھَا الْکَافِرُوْنَ'' اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کریں۔ اوّل رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ ''قُلْ ھُوَ اللہُ اَحَدٌ'' اور دوسری رکعت میں بعد سورہ حمد دس دس مرتبہ ''قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ'' پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور سجدے میں جائے اور یہ دُعا پڑھے۔

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ الْاَوْصِیَاءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَعَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَائِکَ وَرُسُلِکَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِکَ وَبَارِکْ عَلَیْھِمْ بِاَفْضَلِ بَرَکَاتِکَ وَصَلِّ عَلٰی اَرْوَاحِھِمْ وَاَجْسَادِھِمْ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا ھٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَہٗ وَکَرَّمْتَہٗ وَشَرَّفْتَہٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَہٗ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْمَا اَنْعَمْتَ بِہٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَا اَشْکُرَ اَحَدًا غَیْرَکَ وَوَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اَللّٰھُمَّ مَاغَابَ عَنِّیْ فَلَا یَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُکَ وَحِفْظُکَ وَمَافَقَدْتُ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِیْ عَوْنَکَ عَلَیْہِ حَتّٰی لَا اَتَکَلَّفَ مَالَا اَحْتَاجُ اِلَیْہِ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ**

اس کے بعد، دُعا کرے بعض نے لکھا ہے کہ نوروز کے دن موافق اعداد ایام سال نکال کر اس دُعا کو پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ هٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ وَاَنْتَ مَلِكٌ قَدِيْمٌ اَسْئَلُكَ خَيْرَهَا وَخَيْرَ مَافِيْهَا
وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّ مَافِيْهَا وَاَسْتَكْفِيْكَ مَئُوْنَتَهَا وَشُغْلَهَا يَاذَاالْجَلَالِ
وَالْاِكْرَامِ (زادلمعاد)

## سات سلام

مشہور ہے کہ جو شخص یہ سات سلام نوروز کے دن مشک وزعفران سے کسی چینی کے برتن پر لکھ کر گلاب کے عرق سے دھوئے اور اس میں سے پیئے تو آئندہ سال تک کوئی رنج ودرد اُس کو نہ ستائے گا۔ اگر زہریلا جانور کاٹے تو اس پر اثر نہ ہوگا۔

1. سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ،
2. سَلَامٌ عَلٰى نُوْحٍ فِى الْعَالَمِيْنَ،
3. سَلَامٌ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ،
4. سَلَامٌ عَلٰى مُوْسٰى وَهَارُوْنَ،
5. سَلَامٌ عَلٰى اٰلِ يَاسِيْنَ،
6. سَلَامٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خَالِدِيْنَ،
7. سَلَامٌ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ (از حاشیہ زادالمعاد)

مندرجہ ذیل نقش کو مشک وزعفران سے لکھ کر گلاب میں دھو کر پیئے وبا وامراض جسمانی سے محفوظ رہے گا۔ اس نقش کی انگوٹھی چاندی پر کندہ کرکے پہنے کبھی محتاج نہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الا=۱۱۱۹ ۱۱۱۹الا=۱۱۱ محطے

برائے دردِ زہ سات مرتبہ اس آیت کو گڑ، شکر یا کسی مناسب عرق پر پڑھ کر کھلائے یا پلائے۔ فوراً بچہ پیدا ہوگا۔

اِذَاالسَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ
وَ اِذَاالْاَرْضُ مُدَّتْ وَ اَلْقَتْ مَافِيْهَا وَتَخَلَّتْ

## نقش نوروز

اعداد ۵۰۴۶

تحویل آفتاب کے وقت کسی پاک جگہ باوضو ہو کر گلاب وزعفران سے اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو تمام سال جملہ امراض وبلّیات غم وصدمات سے محفوظ رہیں گے دُشمن مقہور ہوگا مقاصد پورے ہوں گے۔ نہایت مجرب اور راز سربستہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ

العلی العلی العلی العلی العلی

یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۱ | ۱۲۶۴ | ۱۲۶۷ | ۱۲۵۴ |
| ۱۲۶۶ | ۱۲۵۵ | ۱۲۶۰ | ۱۲۶۵ |
| ۱۲۵۶ | ۱۲۶۹ | ۱۲۶۲ | ۱۲۵۹ |
| ۱۲۶۳ | ۱۲۵۸ | ۱۲۵۷ | ۱۲۶۸ |

## طلسم نوروز کی وضاحت

طلسم نوروز = الا = 1119 = 1119الا = 111 محطے

طلسم نوروز کا آغاز = الا = الٓمٓ = آغازِ قرآن مقدس ہے۔
1119 = 19 کا عدد اللہ کے صفاتی اسم واحد کی نمائندگی کررہا ہے۔
باقی 1100 عدد اسم صفت (مُغْنِیُ) کا ہے۔ یعنی غنی کرنے والا۔
119 = یَاحَقُّ کا عدد ہے۔
الا = سوائے
111 = کافی = کفایت کرنے والا
محطے = ربّ العالمین ہر چیز کا مالک، ہر چیز پر قادر اور اسکا ہر چیز پر مکمل احاطہ ہے۔

# عالمی حالات 2016

## زائچہ نوروز کی روشنی میں

تحریر و تحقیق: غلام رضا عسکری اعوان نواب شاہ Ph: 0300 3210024, E mail: razaaskri@gmail.com

بفضل تعالیٰ نوروز عالم افروز اس سال بروز اتوار صبح 9:30:09 بمطابق اسلام آباد معیاری وقت کے مطابق ہوگا۔ اتوار کے دن کا نوروز اکابرین امراء اور اعلیٰ شخصیات سے منسلک ہے۔ اجناس کے بھاؤ کم ہونگے فصلوں کو کیڑا لگنے اور خصوصا گندم اور مکئی باجرہ اور جوار کی فصلیں متاثر ہونگی کپاس کی پیداوار میں اضافہ ہوگا۔ بارشیں اور موسم غیر یقینی صورتحال اختیار کریں گے جبکہ ہواؤں اور مٹی کے طوفانوں کی زیادتی ہوگی۔ اس سال گرد آلود ہواؤں اور خشک ہواؤں کا راج ہوگا۔ موسم گرمی کی زیادتی اور خشک سردی پڑنے کا امکان ہوسکتا ہے۔ غربت کی سطح میں اضافہ ہوگا۔ خشک میوہ جات کی قیمتوں میں اضافہ ہوگا۔ دنیا میں اکابرین اور امراء کی اموات میں اضافہ کے ساتھ سربراہان مملکت کی جان کو خطرات لاحق ہونگے۔ جبکہ نچلی سطح پر عوام میں بغاوت اور امراء کے خلاف نفرت میں اضافہ ہوگا۔

## پاکستان کے حالات نوروز کی روشنی میں

طالع جوزا 05.47 درجہ افق پر حاکم طالع دسویں گھر نحس حالت میں ملکی وقار اور صدر پاکستان کے وقار میں کمی کا امکان۔ ☆ ساتویں گھر زحل کی قوس میں موجودگی مریخ کے ساتھ وزیر اعظم پر عالمی دباؤ اور وزیر اعظم کی مشکلات میں اضافہ ہوگا ☆ عالمی مالیاتی اداروں کی جانب سے دباؤ معاشی طور پر مشکلات میں اضافہ ہوگا۔ ☆ کمزور معاشی پالیسیاں حکومتی قرضوں میں بے پناہ اضافہ کا باعث بنیں گی ☆ تاہم ابتدائی تین ماہ میں اسٹاک مارکیٹ میں واضح اضافہ ہوگا لیکن وسطی تین ماہ مشکلات لائیں گے۔ ☆ مشتری کی نحس حالت میں چوتھے گھر موجودگی عوام الناس پر ٹیکسز میں اضافہ یا نئے ٹیکسز کا نفاذ اس سال کے بجٹ میں سامنے آئیگا۔ ☆ کاروباری تجارتی تنظیموں اور حکومتی اداروں میں عدم تعاون یا رسہ کشی کی صورتحال سامنے آسکتی ہے۔ ☆ کھیلوں اور بہبود کے حوالے سے نوجوان کے لئے حکومتی سطح پر اچھے اقدامات سامنے آئیں گے جبکہ قومی ٹیمیں اس سال اچھی کارکردگی کا مظاہرہ کریں گی۔ ☆ چھٹے میزان کا حاکم دسویں شرف میں افواج پاکستان کو مکمل حکومتی تعاون حاصل ہونے اور دہشت گردی کے خلاف مضبوط اقدامات کئے جانے کے امکانات ☆ پاکستان کے زائچہ میں قمر کے دس سالہ دور کا آغاز ملکی سطح پر عمل تطہیر کا آغاز گذشتہ سال نومبر سے ہوچکا جو بتدریج جاری رہیگا اور کئی ایک بڑے نام کرپشن اور ملکی نقصان کے حوالہ سے سامنے آئیں گے۔ ☆ ابتدائی تین ماہ مارچ تا جون تک عوامی اجتماع حکومتی پالیسیوں کے خلاف سامنے آسکتا ہے۔ جبکہ ستمبر تک حکومتی مسائل اور عوامی مسائل الجھے رہنے کا امکان۔ ☆ عالمی سطح پر پاکستان کے وقار میں اضافہ ہوگا اور عالمی معاشی اداروں اور سپر پاورز کی جانب سے حکومت پاکستان وافواج پاکستان کی پذیرائی ہوگی، ☆ پارلیمنٹ میں اندرونی تبدیلیاں کابینہ کی سطح پر سامنے آئیں گی جبکہ اپوزیشن کی جانب سے مکمل اعتماد وزیر اعظم کو حاصل رہے گا۔ ☆ عدلیہ کی جانب سے وسیع تر مفاد میں فیصلے سامنے آئیں گے۔ ☆ راہو مشتری کی چوتھے گھر موجودگی ارضی سماوی آفات میں کثیر جانوں کا نقصان ہوسکتا ہے۔ شمال مغربی علاقوں میں زلزلہ یا بارشوں کی وجہ سے مسائل سامنے آئیں گے جبکہ وبائی امراض بھی اموات کا باعث بن سکتے ہیں۔ ☆ قطع حمل کی شرح میں اضافہ اور بچوں کی بیماریوں اور اموات میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ ☆ شرح پیدائش اس سال کم رہے گی۔ ☆ بھارت کی جانب سے سرحدی خلاف ورزیاں اور منافقانہ طور پر دوستی کا ہاتھ بڑھانے کی خبریں بر سر عام ہونگیں۔ ☆ افغانستان کے ساتھ تعلقات میں بہتری کے ساتھ سرحدی معاملات پر سختی پاکستان حکومت کی جانب سے سامنے آسکتی ہے۔ غیر قانونی افغان ودیگر تارکین وطن کے خلاف افواج پاکستان اور داخلہ کی کوششیں کامیاب ہوجائیں گی۔ ☆ موسمی حالات مغربی ہواؤں کی زیادتی اور سرد ہواؤں کی وجہ سے شمالی علاقوں میں بے ترتیب بارشیں ہونگی جبکہ جنوبی علاقوں میں موسم خشک ہوگا۔ ممکن ہے کہ پڑوسی ملک کی جانب سے اضافی پانی پاکستان میں سیلاب کی کیفیات لائے۔ مئی کے دوسری تیسرے اور جون کے پہلے دو ہفتوں مین سمندری طوفان کے خدشات ہوسکتے ہیں مون سون کی بارشیں اس

سال جون کے آخری ہفتہ سے شروع ہوجائیں گی جبکہ جولائی کے پہلے عشرے سے مون سون کی شدت زیادہ ہوجائیگی۔ بارشیں اس سال اوسط ہونگی تاہم شمالی علاقہ جات اور جنوب مشرقی علاقوں میں کہیں طوفانی بارشیں ہوسکتی ہیں۔

## بھارت

بھارت کے زائچہ میں زحل چھٹے گھر افواج کی جانب سے سرحدی خلاف ورزیاں اور انڈیا کی فوجی قوت میں اختلافات اور اسکینڈلز کی وجہ سے بدنامی ہوسکتی ہے۔ مشتری چوتھے گھر نحس حالت میں انڈیا کی جانب سے کرنسی میں کمی کا امکان ہوگا غربت کی شرح میں اضافہ کے ساتھ ٹیکسز میں بھی اضافہ ہوگا اندرونی خلفشار اور ہندو دہشت گرد تنظیموں کی جانب سے اس سال مسلمانوں کا قتل عام اور اقلیتوں کا استحصال سامنے آئیگا۔ بھارتی علاقوں میں بارشوں کی زیادتی زرائعی پیداوار میں کمی کا باعث بن سکتی ہے جبکہ عالمی طور پر بھارت کے وقار میں کمی سامنے آئیگی۔ بھارت کی جانب سے نئے ہتھیاروں کی خرید میں تیزی سامنے آئیگی تاہم انڈیا کی بری افواج کو نئے ہتھیاروں سے لیس کئے جانے کے امکانات ہوسکتے ہیں۔ سمندری طوفان اور بارشوں کی وجہ سے جانی نقصان کے ساتھ مارچ ستمبر اکتوبر میں زلزلے کی وجہ سے کثیر جانی مالی نقصان ہوسکتا ہے۔ شمالی علاقوں میں علیحدگی پسند تنظیمیں سر اٹھائیں گی اندرونی اختلافات اور خلفشار بھارت کو مسائل سے دوچار رکھے گا جبکہ عصمت دری کے واقعات میں اضافہ کے ساتھ خواتین کے استحصال کی وجہ سے بھارت کو عالمی طور پر دباؤ کا سامنا ہوسکتا ہے۔ مقبوضہ کشمیر اور دیگر مسائل میں انڈیا کی ہٹ دھرمی بدستور قائم رہیگی تا ہم پانی کے مسائل دونوں ممالک میں گفتگو کی سطح تک پہنچ جائیں گے۔ انڈیا اور افغانستان کے تعلقات کشیدگی اختیار کر جائیں گے۔ پاکستان بنگلہ دیش افغانستان اور دیگر سارک ممالک میں انڈیا کی دراندازی کے ثبوت سامنے آئیں گے۔ بھارتی کرنسی میں کمی خطہ میں نئے مسائل کو جنم دے گی خود بھارت کے لئے مہنگائی کی شرح میں اضافہ ہوگا۔ بھارتی اپوزیشن مضبوط ہوتی نظر آتی ہے اور ممکن ہے کہ اندرونی طور پر مختلف دھڑے مل کر نریندر سرکار کے لئے مسائل پیدا کریں۔ عوامی دباؤ میں اضافہ کے ساتھ انڈیا کی فی کس آمدنی میں کمی کے ساتھ اندرونی خلفشار مودی سرکار کے لئے مشکلات لاسکتا ہے۔

## امریکہ

امریکہ کے زائچہ میں زحل اس سال مالیات کے گھر میں امریکہ کی کرنسی اور مالی حیثیت کو کمزور کرے گا۔ جبکہ آٹھویں گھر کے مقابل امریکہ کے بیرونی قرضوں میں اضافہ ہوگا۔ مشتری کی پوزیشن اوبامہ انتظامیہ کو کانگریس کے سامنے گھٹنے ٹیکنے پر مجبور کرسکتا ہے امریکی سینٹ اور کانگریس کی جانب سے اوباہ کی پالیسیوں میں ناکامی نظر آتی ہے۔ شمالی ریاستوں میں طوفانوں اور دیگر موسمیاتی تغیرات کی وجہ سے نقصانات کا سامنا ہوگا ،جبکہ نوروز کے حوالہ سے چھٹے گھر میں ستاروں کا اجتماع امریکی افواج اور دفاعی اداروں میں اخراجات میں کمی کے ساتھ ممکنہ طور پر فوجی بجٹ میں کمی کو ظاہر کرتا ہے اسکے ساتھ امریکہ کی کھلی جارحیت اور یہودی پالیسیوں پر خاموشی امریکہ کی ساکھ کو بری طرح متاثر کرے گی۔ تاہم امریکہ کی جانب سے کسی بڑی فوجی کاروائی کا امکان کسی بھی ملک کے خلاف نظر نہیں آتا۔ اندرونی طور پر امریکہ اور عرب ریاستوں میں اختلافات سامنے آتے رہیں گے۔ عالمی سطح پر امریکہ کی جانب سے ایران اور شام کے خلاف دھمکی آمیز رویہ دیکھنے میں آئیگا تاہم شام میں امریکی دخل اندازی امریکہ کے لئے مشکلات کا باعث بنے گی۔ امریکہ کو اس سال اندرونی دہشت گردی کا سامنا ہوگا۔ یورپی یونین اور امریکہ کے درمیان اختلافات اعلیٰ سطح پر سامنے آئیں گے۔ بیروزگاری میں اضافہ کے ساتھ امریکی منڈیوں میں دیگر ممالک کی مصنوعات پر پابندیاں سامنے آئیں گی۔ جولائی 15 مارچ 16 پلوٹو یورنس تربیع مالی معاشی بحران عالمی سطح پر رونما ہوگا جسکے منفی اثرات سے امریکہ نہ بچ سکے گا اور اسٹاک مارکیٹ کے ساتھ معاشی ادائیگیوں میں مشکلات کا سامنا ہوسکتا ہے۔ امریکہ کی جانب سے افواج میں کمی کا اعلان سامنے آسکتا ہے۔ کیمیائی اور نیوکلیئر ہتھیاروں کے تلف کرنے کی جانب امریکہ اور دیگر سپر پاور ممالک معاہدے کریں گے۔

## ایران

ایران امریکہ جوہری معاہدہ اور دیگر دیرینہ معاملات اس سال مکمل طور پر حل ہوجائیں گے۔ خصوصاً جوہری معاہدہ جو سال گذشتہ تکمیل پایا اس کے دوررس اثرات ایرانی معیشت پر مرتب ہونے خصوصاً ایرانی کرنسی میں اضافہ اور مظبوطی دیکھنے میں آئے گی۔ تاہم ایران سول نیوکلیئر ٹیکنالوجی کے حصول میں کامیاب معاہدہ سامنے لائیگا۔ ایران کی جانب سے عراق اور شام کے ساتھ بحرین میں دہشت گردوں کے خلاف حکومتوں سے تعاون جاری رہے گا۔ اسکے ساتھ ہی تیل کی پیداوار میں اضافہ کے ساتھ ایران کی جانب سے اوپیک اور علاقائی سطح پر تیل کی تنظیموں کی جانب سے پابندیوں کو زیر قدم کئے جانے کے امکانات ہیں۔ عرب اور عجم کی سرد جنگ جاری رہے گی تاہم سعودیہ عالمی سطح پر ایران کو تنہا کرنے میں مزید ناکامیوں سے دوچار ہوگا۔ دفاعی طور پر ایران خود کو مظبوط کرے گا جبکہ قدرتی آفات خصوصاً زلزلے ایران کے لئے نقصانات کا باعث بنیں گے۔ نوجوانوں کی بہبود اور کھیلوں کی جانب ایران حکومت کی جانب سے اقدامات سامنے آئیں گے جبکہ ایرانی میڈیا پر پابندیوں میں نرمی کا امکان ہے۔ معاشی طور پر

# فسیسات القمر 2016

## جنوری

| کیفیات | تواریخ | اوقات |
|---|---|---|
| تربیع زوال | 02 جنوری | 10:30:21 |
| شمس قمرقران | 10 جنوری | 06:30:32 |
| تربیع عروج | 17 جنوری | 04:26:17 |
| شمس قمرمقابلہ | 24 جنوری | 06:45:43 |

## فروری

| کیفیات | تواریخ | اوقات |
|---|---|---|
| تربیع زوال | 01 فروری | 08:27:47 |
| شمس قمرقران | 08 فروری | 19:38:54 |
| تربیع عروج | 15 فروری | 12:46:24 |
| شمس قمرمقابلہ | 22 فروری | 23:19:49 |

## مارچ

| کیفیات | تواریخ | اوقات |
|---|---|---|
| تربیع زوال | 02 مارچ | 04:10:40 |
| شمس قمرقران | 09 مارچ | 06:54:27 |
| تربیع عروج | 15 مارچ | 22:02:52 |
| شمس قمرمقابلہ | 23 مارچ | 17:00:47 |
| تربیع زوال | 31 مارچ | 20:16:47 |

## اپریل

| کیفیات | تواریخ | اوقات |
|---|---|---|
| شمس قمرقران | 07 اپریل | 16:23:39 |
| تربیع عروج | 14 اپریل | 08:59:19 |
| شمس قمرمقابلہ | 22 اپریل | 10:23:31 |
| تربیع زوال | 30 اپریل | 08:28:38 |

## مئی

| کیفیات | تواریخ | اوقات |
|---|---|---|
| شمس قمرقران | 07 مئی | 00:29:30 |
| تربیع عروج | 13 مئی | 22:02:05 |
| شمس قمرمقابلہ | 22 مئی | 02:14:21 |
| تربیع زوال | 29 مئی | 17:11:56 |

## جون

| کیفیات | تواریخ | اوقات |
|---|---|---|
| شمس قمرقران | 05 جون | 07:59:34 |
| تربیع عروج | 12 جون | 13:09:44 |
| شمس قمرمقابلہ | 20 جون | 16:02:16 |
| تربیع زوال | 27 جون | 23:18:37 |

## جولائی

| کیفیات | تواریخ | اوقات |
|---|---|---|
| شمس قمرقران | 04 جولائی | 16:00:58 |
| تربیع عروج | 12 جولائی | 05:51:45 |
| شمس قمرمقابلہ | 20 جولائی | 03:56:33 |
| تربیع زوال | 27 جولائی | 03:59:37 |

## اگست

| کیفیات | تواریخ | اوقات |
|---|---|---|
| شمس قمرقران | 03 اگست | 01:44:30 |
| تربیع عروج | 10 اگست | 23:20:48 |
| شمس قمرمقابلہ | 18 اگست | 14:20:33 |
| تربیع زوال | 25 اگست | 08:40:45 |

## ستمبر

| کیفیات | تواریخ | اوقات |
|---|---|---|
| شمس قمرقران | 01 ستمبر | 14:03:04 |
| تربیع عروج | 09 ستمبر | 16:48:49 |
| شمس قمرمقابلہ | 17 ستمبر | 00:05:03 |
| تربیع زوال | 23 ستمبر | 14:55:59 |

## اکتوبر

| کیفیات | تواریخ | اوقات |
|---|---|---|
| شمس قمرقران | 01 اکتوبر | 05:11:19 |
| تربیع عروج | 09 اکتوبر | 09:32:56 |
| شمس قمرمقابلہ | 16 اکتوبر | 09:23:06 |
| تربیع زوال | 23 اکتوبر | 00:13:43 |
| شمس قمرقران | 30 اکتوبر | 22:38:05 |

## نومبر

| کیفیات | تواریخ | اوقات |
|---|---|---|
| تربیع عروج | 08 نومبر | 00:51:02 |
| شمس قمرمقابلہ | 14 نومبر | 18:52:04 |
| تربیع زوال | 21 نومبر | 13:33:07 |
| شمس قمرقران | 29 نومبر | 17:18:08 |

## دسمبر

| کیفیات | تواریخ | اوقات |
|---|---|---|
| تربیع عروج | 07 دسمبر | 14:02:58 |
| شمس قمرمقابلہ | 14 دسمبر | 05:05:31 |
| تربیع زوال | 21 دسمبر | 06:55:37 |
| شمس قمرقران | 29 دسمبر | 11:53:08 |

# راجع ومستقیم سیارگان فلکی 2016

| سیارگان | کیفیات | تواریخ | اوقات | درجات و دقائق |
|---|---|---|---|---|
| عطارد | راجع | 05 جنوری | 18:06 | 01 درجہ 02 دقیقہ 37 ثانیہ برج دلو |
| مشتری | راجع | 08 جنوری | 09:40 | 23 درجہ 14 دقیقہ 17 ثانیہ برج سنبلہ |
| عطارد | مستقیم | 26 جنوری | 02:50 | 14 درجہ 54 دقیقہ 42 ثانیہ برج جدی |
| زحل | راجع | 25 مارچ | 15:01 | 16 درجہ 24 دقیقہ 19 ثانیہ برج قوس |
| مریخ | راجع | 17 اپریل | 17:14 | 08 درجہ 54 دقیقہ 02 ثانیہ برج قوس |
| پلوٹو | راجع | 18 اپریل | 12:26 | 17 درجہ 29 دقیقہ 06 ثانیہ برج جدی |
| عطارد | راجع | 28 اپریل | 22:20 | 23 درجہ 36 دقیقہ 07 ثانیہ برج ثور |
| مشتری | مستقیم | 09 مئی | 17:14 | 13 درجہ 15 دقیقہ 19 ثانیہ برج سنبلہ |
| عطارد | مستقیم | 22 مئی | 18:20 | 14 درجہ 20 دقیقہ 16 ثانیہ برج ثور |
| نیپچون | راجع | 14 جون | 01:42 | 12 درجہ 02 دقیقہ 24 ثانیہ برج حوت |
| مریخ | مستقیم | 30 جون | 04:38 | 23 درجہ 03 دقیقہ 29 ثانیہ برج عقرب |
| یورانس | راجع | 30 جولائی | 02:07 | 24 درجہ 30 دقیقہ 28 ثانیہ برج حمل |
| زحل | مستقیم | 13 اگست | 14:50 | 09 درجہ 46 دقیقہ 45 ثانیہ برج قوس |
| عطارد | راجع | 30 اگست | 18:04 | 29 درجہ 04 دقیقہ 39 ثانیہ برج سنبلہ |
| عطارد | مستقیم | 22 ستمبر | 10:31 | 14 درجہ 49 دقیقہ 21 ثانیہ برج سنبلہ |
| پلوٹو | مستقیم | 26 ستمبر | 20:02 | 14 درجہ 55 دقیقہ 38 ثانیہ برج جدی |
| نیپچون | مستقیم | 20 نومبر | 09:38 | 09 درجہ 14 دقیقہ 28 ثانیہ برج حوت |
| عطارد | راجع | 19 دسمبر | 15:55 | 15 درجہ 07 دقیقہ 52 ثانیہ برج جدی |
| یورانس | مستقیم | 29 دسمبر | 14:29 | 20 درجہ 33 دقیقہ 26 ثانیہ برج حمل |

## ایام ہفتہ کے خواص

**جمعہ** زہرہ کی طرف منسوب ہے ساعت اول میں بعد نماز صبح 256 مرتبہ یَانُورُ پڑھے تو چشم خلائق میں عزیز ہوگا۔ **ہفتہ** زحل کی طرف منسوب ہے تو بعد نماز صبح 1060 مرتبہ یَاغَنِیُ پڑھے تو بارگاہ خدا سے بے حد مال مرحمت ہوگا۔ **اتوار** آفتاب کی طرف منسوب ہے ساعت اول میں بعد نماز یَافَتَّاحُ 489 مرتبہ پڑھے تو کامیابی عطا ہوگی۔ **سوموار** قمر کی طرف منسوب ہے ساعت اول میں بعد نماز صبح یَالَطِیفُ 129 مرتبہ پڑھے تو باری تعالیٰ اپنی رحمت سے مال عطا فرماتا ہے۔ **منگل** مریخ کی طرف منسوب ہے ساعت اول میں بعد نماز فجر یَاقَابِضُ 903 مرتبہ پڑھنے سے حاجات پوری ہونگیں۔ **بدھ** عطارد کی طرف منسوب ہے بعد نماز فجر ساعت اول میں یَامُتَعالُ 541 مرتبہ پڑھنے عزت دنیا و آخرت حاصل ہوگی۔ **جمعرات** مشتری کی طرف منسوب ہے ساعت اول میں بعد نماز فجر یَارَزَّاقُ 308 مرتبہ پڑھنے سے اللہ تعالیٰ روزی میں اضافہ کرتا ہے۔

# شمسی و قمری گرہن 2016

عمیر مغل (ماہر فلکیات) ph: 0323 4556369

## مکمل شمسی گرہن

مکمل شمسی گرہن بدھ 09 مارچ 2016ء کو ہوگا۔ گرہن کا آغاز صبح 05 بجکر 15 منٹ 52 سیکنڈ پر ہوگا۔ مکمل گرہن صبح 06 بجکر 57 منٹ 08 سیکنڈ پر اور اختتام گرہن صبح 08 بجکر 38 منٹ 14 سیکنڈ پر ہوگا۔ فلکیاتی حساب سے یہ گرہن برج حوت کے 18 درجہ 55 دقیقہ 42 ثانیہ پر واقع ہوگا۔ گرہن کا کل دورانیہ 03 گھنٹے 22 منٹ 22 سیکنڈ ہوگا۔ گرہن نظر آنے کی ابتداء وسطی بھارت اور بحر ہند سے ہوگی' بعد ازاں انڈونیشیا میں نظر آنا شروع ہوگا۔ یہ گرہن بھارت (سوائے مغربی علاقہ جات' پنجاب و دہلی)، بحر ہند اور اِس سے متصل جزائر انڈیمان اور نیکوبار، خلیج بنگال، جنوبی چین، نیپال، سکم، بنگلہ دیش، بھوٹان، تبت، میانمار (برما)، لاؤس، تھائی لینڈ، سری لنکا، کمبوڈیا، ملائیشیا، انڈونیشیا، برونائی، فلپائن، براعظم آسٹریلیا، پاپوآنیوگنی، ایسٹ تیمور، شمالی وجنوبی کوریا، تائیوان، ہانگ کانگ، سنگاپور، جزیرہ مناکو، جزائر شمالی میریانا، اور تمام بحرالکاہل میں نظر آئے گا۔ بحرالکاہل کے تمام جزائر میں یہ گرہن با آسانی دیکھا جاسکے گا۔ اواخر جزیرہ ہوائی اور الاسکا سے متصل بحرالکاہل کے سمندری علاقہ میں اِختتام پذیر ہوگا۔ مکمل گرہن کا نظارہ جزیرہ بورنیو (واقع میری ٹائم ساؤتھ ایسٹ ایشیا)، سماٹرہ (ملحقہ مغربی انڈونیشیا) اور بحرالکاہل میں کیا جاسکے گا۔

## نیم ہالہ دار قمری گرہن

نیم ہالہ دار قمری گرہن بدھ 23 مارچ 2016ء کو ہوگا۔ گرہن کا آغاز دوپہر 14 بجکر 36 منٹ 40 سیکنڈ پر ہوگا۔ مکمل گرہن سہ پہر 16 بجکر 47 منٹ 08 سیکنڈ پر اور اختتام گرہن 18 بجکر 57 منٹ 38 سیکنڈ پر ہوگا۔ فلکیاتی حساب سے یہ گرہن برج میزان کے 03 درجہ 17 دقیقہ 15 ثانیہ پر واقع ہوگا۔ گرہن کا کل دورانیہ 04 گھنٹے 20 منٹ 58 سیکنڈ ہوگا۔ یہ گرہن بحرالکاہل، مشرق بعید کے تمام ممالک، مشرقی آسٹریلیا، جاپان، جزائر فجی، پاپوآنیوگنی، نیوزی لینڈ اور بحرالکاہل کے تمام جزائر میں ابتداء سے اختتام تک دیکھا جائے گا۔ الاسکا، جزائر ہوائی اور مشرقی امریکی ریاستوں (واشنگٹن' اوریگون' یوٹاہ' کیلی فورنیا' نیواڈا)، کینیڈا (برٹش کولمبیا' یوکون' نارتھ ویسٹ ٹیریٹریز' البرٹا)، برونائی، ملائیشیا، انڈونیشیا، فلپائن، شمالی وجنوبی کوریا، چین، تائیوان، تھائی لینڈ، کمبوڈیا، لاؤس، ویت نام، سنگاپور، ہانگ کانگ، میانمار (برما)، منگولیا، بنگلہ دیش، بھوٹان، نیپال، جزائر انڈیمان مالابار، جزائر نیکوبار، خلیج بنگال، سری لنکا، مالدیپ، بھارت، افغانستان، تاجکستان، کرغیزستان، مشرقی اُزبکستان، مشرقی قزاقستان میں طلوع چاند کے وقت گرہن نظر آئے گا۔ پاکستان (ماسوائے مغربی بلوچستان) میں چاند گرہن زدہ حالت میں طلوع ہوگا مگر غروب آفتاب سے قبل چاند کے طلوع ہونے کے سبب گرہن نظر آنے کے امکانات بہت کم ہوں گے۔ وسطی ایشیائی ممالک کے مغربی علاقوں، ایران، عراق، ترکی، شام، اُردن، اومان، یمن، سعودی عرب، آذربائیجان، آرمینیا اور تمام یورپی اور افریقی ممالک' آئس لینڈ، گرین لینڈ اور مشرقی برازیل میں یہ گرہن نظر نہیں آئے گا۔ وسطی ومغربی برازیل، تمام لاطینی امریکی ممالک' وسطی لاطینی ممالک اور تمام امریکی ریاستوں اور کینیڈا کی وسطی ریاستوں میں غروب چاند کے وقت گرہن نظر آئے گا۔

## نیم ہالہ دار قمری گرہن

نیم ہالہ دار گرہن جمعرات 18 اگست 2016ء کو ہوگا۔ گرہن کا آغاز دوپہر 14 بجکر 22 منٹ 55 سیکنڈ پر ہوگا۔ مکمل گرہن دوپہر 14 بجکر 42 منٹ 37 سیکنڈ پر اور اختتام گرہن دوپہر 15 بجکر 02 منٹ 24 سیکنڈ پر ہوگا۔ فلکیاتی حساب سے یہ گرہن برج دلو کے 25 درجہ 51 دقیقہ 42 ثانیہ پر واقع ہوگا۔ گرہن کا کل دورانیہ 39 منٹ 29 سیکنڈ ہوگا۔ یہ گرہن مشرقی آسٹریلیا، نیوزی لینڈ، پاپوآنیوگنی، مشرقی انڈونیشیا، اِنتہائی مشرقی جاپان، اِنتہائی مشرقی روس، براعظم انٹارکٹکا میں طلوع چاند کے وقت نظر آئے گا۔ سولومن آئی لینڈ مع بحرالکاہل کے تمام جزائر، الاسکا، جزائر ہوائی، کینیڈا کے مغربی علاقوں، مغربی اور وسطی امریکی ریاستوں میں مکمل گرہن نظر آئے گا۔ مشرقی امریکی ریاستوں، میکسیکو، پانامہ، کیوبا، گوئٹے مالا، نکاراگوا، ہونڈورس، کوسٹا ریکا، ایل سلواڈور، بیلیز، ڈومینیکا، خلیج میکسیکو مع جزائر، کینیڈا اور لاطینی امریکی ممالک میں چاند غروب کے وقت گرہن نظر آئے گا۔ یہ گرہن تمام ایشیائی ممالک' یورپی اور افریقی ممالک میں نظر نہیں آئے گا۔

## ہالہ دار شمسی گرہن

ہالہ دار شمسی گرہن جمعرات 01 ستمبر 2016ء کو ہوگا۔ گرہن کا آغاز دوپہر 12 بجکر 17 منٹ 47 سیکنڈ پر ہوگا۔ مکمل گرہن دوپہر 14 بجکر 06 منٹ

50 سیکنڈ پر اور اختتام گرہن سہ پہر 15۔ بجکر 55 منٹ 42 سیکنڈ پر ہوگا۔ فلکیاتی حساب سے یہ گرہن برج سنبلہ کے 09 درجہ 21 دقیقہ 11 ثانیہ پر واقع ہوگا۔ گرہن کا کل دورانیہ 03 گھنٹے 37 منٹ 55 سیکنڈ ہوگا۔ ہالہ دار گرہن جنوبی بحر اوقیانوس اور خطِ استواء کے قریب سے شروع ہوگا۔ براعظم افریقہ میں کوٹ ڈی آئیور سے نظر آنا شروع ہوگا بعدازاں تمام افریقی ممالک اور مڈغاسکر میں نظر آئے گا۔ سعودی عرب (مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ)، یمن، بحر ہند، مغربی انڈونیشیا اور انتہائے مغرب آسٹریلیا میں بھی نظر آئے گا۔ اواخر میں بحر ہند میں خط جدی (قریب آسٹریلیا) کے قریبی علاقے میں اختتام پذیر ہوگا۔ مکمل گرہن کا نظارہ بحر اوقیانوس، وسطی افریقہ، مڈغاسکر اور بحر ہند میں کیا جاسکے گا۔ یہ گرہن تمام جنوبی ایشیائی ممالک، یورپی ممالک اور لاطینی امریکی ممالک میں نظر نہیں آئے گا۔

## نیم ہالہ دار قمری گرہن

نیم ہالہ دار گرہن جمعہ 16 ستمبر 2016ء کو ہوگا۔ گرہن کا آغاز 21 بجکر 52 منٹ 25 سیکنڈ پر ہوگا۔ مکمل گرہن 23 بجکر 54 منٹ 19 سیکنڈ پر اور اختتام گرہن بعد از نصف شب 1 0 بجکر 6 5 منٹ 9 0 سیکنڈ (ہفتہ 17 ستمبر 2016ء) کو ہوگا۔ فلکیاتی حساب سے یہ گرہن برج حوت کے 24 درجہ 19 دقیقہ 56 ثانیہ پر واقع ہوگا۔ گرہن کا کل دورانیہ 04 گھنٹے 03 منٹ 44 سیکنڈ ہوگا۔ یہ گرہن نیوزی لینڈ، مشرقی آسٹریلیا، بحرالکاہل مع تمام جزائر، پاپوا نیوگنی، مشرقی انڈونیشیا، مشرقی روس، جاپان، جزائر فجی میں غروب چاند کے وقت نظر آئے گا۔ مغربی آسٹریلیا، انڈونیشیا، ملائیشیا، فلپائن، آبنائے ملاکا، سنگاپور، تھائی لینڈ، کمبوڈیا، ویت نام، میانمار (برما)، لاؤس، جزیزہ منا کو، تائیوان، چین، تبت، سری لنکا، بھارت، بنگلہ دیش، مالدیپ، بھوٹان، نیپال، پاکستان، بحر ہند، بحر عرب، خلیج بنگال، خلیج فارس، خلیج عدن، بحر قلزم، بحیرۂ قزوین (کیپیین)، بحیرۂ روم، بحیرۂ اسود، منگولیا، وسطی ایشیائی ممالک، افغانستان، ایران، عراق، کویت، سعودی عرب، یمن، اومان، متحدہ عرب امارات، بحرین، قطر، کویت، اُردن، شام، مقبوضہ فلسطین، ترکی، جزیزہ قبرص، جزیرہ کریٹ، مشرقی و وسطی افریقی ممالک مع مڈغاسکر، مشرقی یورپی ممالک اور براعظم انٹارکٹکا میں ابتداء سے اختتام تک نظر آئے گا۔ مغربی یورپی ممالک مع برطانیہ، اسپین، پرتگال، اٹلی، آئرلینڈ، ناروے، سویڈن، آئس لینڈ، بحراوقیانوس، مشرقی گرین لینڈ، براعظم افریقہ کے مغربی ممالک اور انتہائی مشرقی برازیل میں طلوع چاند کے وقت گرہن نظر آئے گا۔ امریکہ (تمام ریاستوں) مع جزائر ہوائی، کینیڈا، مغربی گرین لینڈ اور تمام لاطینی امریکی ممالک میں یہ گرہن نظر نہیں آئے گا۔

**عمیر مغل** ماہر علوم فلکیات

## نقشہ اوقات قمر در عقرب بحساب یونانی 2016

| تاریخ | ابتداء | تاریخ | اختتام |
|---|---|---|---|
| 04 جنوری | 00:36 نصف شب | 06 جنوری | 11:56 دن |
| 31 جنوری | 08:50 صبح | 02 فروری | 08:50 رات |
| 27 فروری | 04:26 شام | 01 مارچ | 04:56 علی الصبح |
| 25 مارچ | 11:09 رات | 28 مارچ | 11:46 دن |
| 22 اپریل | 05:17 صبح | 24 اپریل | 05:46 شام |
| 19 مئی | 11:29 دن | 21 مئی | 11:48 رات |
| 15 جون | 06:18 شام | 18 جون | 06:34 صبح |
| 13 جولائی | 01:52 نصف شب | 15 جولائی | 02:14 دوپہر |
| 09 اگست | 09:51 صبح | 11 اگست | 10:24 رات |
| 05 ستمبر | 05:38 شام | 08 ستمبر | 06:20 صبح |
| 03 اکتوبر | 00:43 نصف شب | 05 اکتوبر | 01:26 دوپہر |
| 30 اکتوبر | 07:01 صبح | 01 نومبر | 07:43 رات |
| 26 نومبر | 01:01 دوپہر | 29 نومبر | 01:46 نصف شب |
| 23 دسمبر | 07:32 شام | 26 دسمبر | 08:19 صبح |

## مختصر نماز آیات (زلزلے و آفات اور گرہن کے وقت کی نماز)

نماز آیات کا طریقہ درج ذیل ہے

**نیت** نماز آیات پڑھتا ہوں/ پڑھتی ہوں برائے (جس وجہ سے واجب ہوا نام لے) قُربۃً اِلَی اللہ کہہ کر تکبیرۃ الاحرام کہے۔ پہلی رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد سورۂ توحید قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ کے قصد سے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھے اور رکوع میں جائے۔ ذکر رکوع کرے پھر سیدھا کھڑا ہو کر قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ پڑھے اور رکوع میں جائے۔ پھر سیدھا کھڑے ہو کر اَللّٰہُ الصَّمَدُ پڑھے اور رکوع میں جائے۔ پھر سیدھا کھڑے ہو کر لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ پڑھے اور رکوع میں جائے۔ پھر سیدھا کھڑا ہو کر وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ پڑھ کر رکوع میں جائے۔ پھر سیدھا کھڑے ہو کر سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ پڑھ کر سجدہ میں جائے۔ دونوں سجدے بجالا کر دوسری رکعت کے لیے کھڑا ہو جائے۔

☆ مثل سابق دوسری رکعت بجالا کر تشہد اور سلام پڑھ کر نماز ختم کرے

## تنبیہ برائے حاملہ خواتین

گرہن کے اوقات میں گھر کے اندر چت لیٹی رہیں۔ چھری اور قینچی کا استعمال نہ کریں پیٹ پر کسی قسم کا دباؤ نہ ڈالیں۔ گرہن کے اوقات میں صدقہ اور نماز آیات ضرور ادا کریں۔ **صدقہ** حسب استطاعت ٹوٹے چاول کسی مستحق کو دیں۔ 1 کلو باجرہ گھر سے باہر پرندوں کو ڈالیں۔

**خصوصی نوٹ** تمام گرہن چاہے دنیا کی کسی خطے میں ہوں اثرات رکھتے ہیں

## اوقات سحر و افطار فقہ جعفریہ رمضان المبارک (لاہور) 2016

| جون / جولائی | رمضان المبارک | لاہور اختتام سحر | لاہور افطار |
|---|---|---|---|
| 07 جون | 1 | 03:10 | 07:20 |
| 08 جون | 2 | 03:10 | 07:21 |
| 09 جون | 3 | 03:10 | 07:22 |
| 10 جون | 4 | 03:10 | 07:22 |
| 11 جون | 5 | 03:10 | 07:22 |
| 12 جون | 6 | 03:09 | 07:23 |
| 13 جون | 7 | 03:09 | 07:23 |
| 14 جون | 8 | 03:09 | 07:24 |
| 15 جون | 9 | 03:09 | 07:24 |
| 16 جون | 10 | 03:09 | 07:24 |
| 17 جون | 11 | 03:09 | 07:25 |
| 18 جون | 12 | 03:09 | 07:25 |
| 19 جون | 13 | 03:10 | 07:25 |
| 20 جون | 14 | 03:10 | 07:25 |
| 21 جون | 15 | 03:10 | 07:25 |
| 22 جون | 16 | 03:11 | 07:25 |
| 23 جون | 17 | 03:11 | 07:26 |
| 24 جون | 18 | 03:11 | 07:26 |
| 25 جون | 19 | 03:11 | 07:26 |
| 26 جون | 20 | 03:12 | 07:26 |
| 27 جون | 21 | 03:12 | 07:26 |
| 28 جون | 22 | 03:12 | 07:26 |
| 29 جون | 23 | 03:13 | 07:26 |
| 30 جون | 24 | 03:13 | 07:26 |
| یکم جولائی | 25 | 03:14 | 07:26 |
| 02 جولائی | 26 | 03:14 | 07:26 |
| 03 جولائی | 27 | 03:15 | 07:26 |
| 04 جولائی | 28 | 03:15 | 07:26 |
| 05 جولائی | 29 | 03:16 | 07:26 |

**نوٹ** فقہ حنفیہ کے مطابق افطار کا وقت 10 منٹ قبل اور اختتام سحر 10 منٹ بعد ہے۔

## مختصر فضائل رمضان المبارک

تلاوت قرآن پاک کا اس ماہ میں بہت ثواب ہے سحری کھانا سُنت ہے کھجور نیم گرم پانی نمکین پانی سے روزہ افطار کرنے کا زیادہ ثواب ہے۔ منقول ہے کہ جو سورۃ انا انزلنا سحر و افطار کے وقت پڑھے۔ اگر ان اوقات میں مرجائے تو شہید راہ خدا کا ثواب ملتا ہے۔

### مبطلات روزہ

کھانا پینا، جماع کرنا، غبار غلیظ کا حلق میں جانا، پورے سر کا غوطہ دینا، جنابت یا حیض کی حالت میں صبح کی اذان تک رہنا۔

### روزہ کا کفّارہ

دو مہینوں کے پے در پے روزے رکھنا، یا 60 مسکینوں کو کھانا کھلانا۔ زیادہ ضعیف، یا بیمار شخص کیلئے روزہ واجب نہیں ہے لیکن ہر دن کیلئے 14 چھٹانک گندم یا جو فقیر کو دینا ہوگا۔

### احکام فطرہ

مقدار فطرہ 3 کلو ہے۔ تمام ان افراد کی طرف سے ہے جن کے کھانے پینے کے مصارف اس کے ذمہ ہیں۔ یہاں تک کہ چاند نکلنے سے قبل کوئی مہمان آجائے۔ یا عیدگاہ جانے سے قبل کوئی بچہ پیدا ہوجائے۔ سیّد کا فطرہ سیّد اور غیر سیّد دونوں کو دیا جاسکتا ہے لیکن غیر سیّد کا سیّد کو نہیں۔ فطرہ ضروری ہے کہ زوال سے قبل ادا کرے۔ مکمل اعمال تحفۃ العوام مقبول جدید میں دیکھیں۔

**مصدقہ** مولانا سید نوید اصغر شمسی صاحب۔ پیشنماز جامع مسجد صاحب الزمان اسلام پورہ۔ لاہور

### نیت روزہ

روزہ رکھتا/ رکھتی ہوں ماہ رمضان المبارک کا

**واجب قُرْبَةً اِلَى الله**

اگر کوئی شخص چاہے تو پورے مہینے کی نیت ایک مرتبہ بھی کرسکتا ہے اور ہر روزے کی علیحدہ علیحدہ بھی۔ ماہ رمضان المبارک میں سحری کھانا سنت ہے۔

### دُعائے افطار

از حضرت امام موسیٰ کاظمؑ

**اَللّٰهُمَّ لَكَ صُمْتُ وَعَلٰى رِزْقِكَ اَفْطَرْتُ وَعَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ**

اے اللہ! تیرے ہی لیے میں نے روزہ رکھا۔ اور تیری عطا کردہ روزی سے افطار کیا اور میں تجھ پر بھروسہ کرتا ہوں

## امامیہ تقویم ماہ جنوری 2017 عیسوی

## مطابق ربیع الثانی / جمادی الاوّل ۱۴۳۸ ہجری

| ایام 31 | جنوری 2017ء | ربیع الثانی | نیک / نحس | یادداشت |
|---|---|---|---|---|
| اتوار | 1 | ۲ | نیک | |
| پیر | 2 | ۳ | نحس | |
| منگل | 3 | ۴ | نیک | سفر کے لئے بد |
| بدھ | 4 | ۵ | نحس | |
| جمعرات | 5 | ۶ | نیک | |
| جمعہ | 6 | ۷ | نیک | |
| ہفتہ | 7 | ۸ | نیک | سفر کے لئے بد |
| اتوار | 8 | ۹ | نیک | |
| پیر | 9 | ۱۰ | نیک | میلاد مسعود امام حسن عسکریؑ ۲۳۲ھ |
| منگل | 10 | ۱۱ | نحس اکبر | |
| بدھ | 11 | ۱۲ | نیک | نماز فرض ہوئی ۱ھ |
| جمعرات | 12 | ۱۳ | نحس | کوفہ میں قیام حضرت مختارؒ |
| جمعہ | 13 | ۱۴ | نیک | |
| ہفتہ | 14 | ۱۵ | نیک | قرض لینے دینے کے لئے بد |
| اتوار | 15 | ۱۶ | نحس | تعمیر کے لئے نیک |
| پیر | 16 | ۱۷ | میانہ | قرض لینے دینے کے لئے بد |
| منگل | 17 | ۱۸ | نیک | سفر کے لئے بد |
| بدھ | 18 | ۱۹ | نیک | |
| جمعرات | 19 | ۲۰ | میانہ | تعمیر مکان کے لئے نیک |
| جمعہ | 20 | ۲۱ | نحس | قمر در عقرب ابتدا |
| ہفتہ | 21 | ۲۲ | نیک | وفات حضرت موسیٰ مبرقع ۲۰۶ھ |
| اتوار | 22 | ۲۳ | نیک | قمر در عقرب اختتام |
| پیر | 23 | ۲۴ | نحس | |
| منگل | 24 | ۲۵ | نحس | |
| بدھ | 25 | ۲۶ | نیک | نکاح و سفر کے لئے بد |
| جمعرات | 26 | ۲۷ | نیک | |
| جمعہ | 27 | ۲۸ | نحس اکبر | |
| ہفتہ | 28 | ۲۹ | نیک | نکاح کے لئے بد |
| اتوار | 29 | ۳۰ | نیک | |
| پیر | 30 | جمادی الاوّل | نیک | |
| منگل | 31 | ۲ | نیک | |

**عمل برائے حاجت** شب جمعہ بعد نماز عشاء 1200 مرتبہ پڑھے **یَااللهُ یَارَبَّاهُ یَاسَیِّدَاهُ**

## امامیہ تقویم ماہ فروری 2017 عیسوی
### مطابق جمادی الاوّل / جمادی الثانی ۱۴۳۸ ہجری

| ایام 28 | فروری 2017ء | جمادی الاوّل | نیک / نحس | یادداشت |
|---|---|---|---|---|
| بدھ | 1 | ۳ | نحس | |
| جمعرات | 2 | ۴ | نیک | |
| جمعہ | 3 | ۵ | نیک | بروایت میلاد مسعود حضرت زینبؑ ۵ھ |
| ہفتہ | 4 | ۶ | نیک | |
| اتوار | 5 | ۷ | نیک | |
| پیر | 6 | ۸ | نیک | سفر کے لئے بد |
| منگل | 7 | ۹ | نیک | |
| بدھ | 8 | ۱۰ | نحس اکبر | |
| جمعرات | 9 | ۱۱ | نحس اکبر | |
| جمعہ | 10 | ۱۲ | نیک | |
| ہفتہ | 11 | ۱۳ | نحس | احتمال شہادت حضرت فاطمۃ الزہراؑ ۱۱ھ |
| اتوار | 12 | ۱۴ | نیک | |
| پیر | 13 | ۱۵ | نیک | میلاد مسعود امام زین العابدینؑ ۳۸ھ |
| منگل | 14 | ۱۶ | نحس | تعمیر مکان کے لئے نیک |
| بدھ | 15 | ۱۷ | میانہ | قرض لینے دینے کے لئے بد |
| جمعرات | 16 | ۱۸ | نیک | قمر در عقرب ابتدا |
| جمعہ | 17 | ۱۹ | نیک | |
| ہفتہ | 18 | ۲۰ | میانہ | قمر در عقرب اختتام تعمیر مکان کے لئے نیک |
| اتوار | 19 | ۲۱ | نحس | |
| پیر | 20 | ۲۲ | نیک | |
| منگل | 21 | ۲۳ | نیک | |
| بدھ | 22 | ۲۴ | نحس | |
| جمعرات | 23 | ۲۵ | نحس | سفر کے لئے بد |
| جمعہ | 24 | ۲۶ | نیک | نکاح وسفر کے لئے بد |
| ہفتہ | 25 | ۲۷ | نیک | |
| اتوار | 26 | ۲۸ | نحس اکبر | |
| پیر | 27 | ۲۹ | نیک | نکاح کے لئے بد |
| منگل | 28 | جمادی الثانی | نحس اکبر | |

## امامیہ تقویم ماہ مارچ 2017 عیسوی
### مطابق جمادی الثانی / رجب المرجب ۱۴۳۸ ہجری

| ایام 31 | مارچ 2017ء | جمادی الثانی | نیک / نحس | یادداشت |
|---|---|---|---|---|
| بدھ | 1 | ۲ | نیک | |
| جمعرات | 2 | ۳ | نحس | شہادت بی بی فاطمۃ الزہراؑ ۱۱ھ |
| جمعہ | 3 | ۴ | نیک | سفر کے لئے بد |
| ہفتہ | 4 | ۵ | نحس | |
| اتوار | 5 | ۶ | نیک | |
| پیر | 6 | ۷ | نیک | |
| منگل | 7 | ۸ | نیک | سفر کے لئے بد |
| بدھ | 8 | ۹ | نیک | |
| جمعرات | 9 | ۱۰ | نیک | |
| جمعہ | 10 | ۱۱ | نحس اکبر | |
| ہفتہ | 11 | ۱۲ | نحس اکبر | |
| اتوار | 12 | ۱۳ | نحس | شہادت ام البنینؑ والدہ حضرت عباسؑ |
| پیر | 13 | ۱۴ | نیک | |
| منگل | 14 | ۱۵ | نیک | |
| بدھ | 15 | ۱۶ | نحس | قمر در عقرب ابتدا تعمیر مکان کے لئے نیک |
| جمعرات | 16 | ۱۷ | میانہ | قرض لینے دینے کے لئے بد |
| جمعہ | 17 | ۱۸ | نیک | شہادت قاضی نور اللہ شوستری شہید ثالث |
| ہفتہ | 18 | ۱۹ | نیک | قمر در عقرب اختتام |
| اتوار | 19 | ۲۰ | میانہ | میلاد مسعود بی بی فاطمۃ الزہراؑ |
| پیر | 20 | ۲۱ | نحس | |
| منگل | 21 | ۲۲ | نیک | منت دسترخوان امام حسن علیہ السلام |
| بدھ | 22 | ۲۳ | نیک | |
| جمعرات | 23 | ۲۴ | نحس | |
| جمعہ | 24 | ۲۵ | نحس | |
| ہفتہ | 25 | ۲۶ | نیک | نکاح وسفر کے لئے بد |
| اتوار | 26 | ۲۷ | نیک | |
| پیر | 27 | ۲۸ | نحس اکبر | نکاح وسفر کے لئے بد |
| منگل | 28 | ۲۹ | نیک | نکاح کے لئے بد |
| بدھ | 29 | ۳۰ | نیک | نکاح کے لئے بد |
| جمعرات | 30 | رجب | نیک | میلاد مسعود امام محمد باقرؑ ۵۷ھ |
| جمعہ | 31 | ۲ | نیک | |



جشن حضرت ... + ... 5 شعبان بعد نماز مغرب جشن حضرت [illegible]

# بارگاہِ لم یزل

## تاثیر بے مثل

سیّد تجمل حسین شیرازی
0344-7654095/0312-7461038

## حفاظت از ٹارگٹ کلنگ و شر خوف ہر قسم

یہ عمل مجھے میرے روحانی محقق سے ملا ہے وہ بتاتے ہیں کہ 1970 میں ان کے بزرگ کی ملاقات علامہ شاد گیلانی آف شور کوٹ ضلع جھنگ سے ہوئی اس ملاقات میں ایک لاجواب مشاہدہ کیا گیا علامہ صاحب نے ایک تعویذ تیار کیا اور اسے بکری کے گلے میں ڈالا گیا اور بکری کو ذرا فاصلے پر باندھ دیا گیا ایک نشانے باز کو بلایا گیا اور اسے کہا کہ اس پر فائر کریں نشانے باز نے فائر کیا مگر نشانہ خطا گیا دوسری مرتبہ پھر فائر کیا گیا مگر نشانہ خطا گیا الغرض کوئی 7 مرتبہ یہ عمل دہرا گیا۔ علامہ صاحب سے پوچھا گیا کہ قبلہ یہ ایسا کیا لکھ کر آپ نے گلے میں ڈالا ہے جس سے بھرپور کوشش کے باوجود بھی فائر بے اثر رہا تب علامہ صاحب نے بکری کے گلے سے اتارا اور کھول کر دکھایا تو وہ حروف مقطعات تھے۔ فرمانے لگے یوں تو ہر کوئی جانتا ہے مگر جس ترتیب سے یہ لکھے ہیں یہ ترتیب سینہ بہ سینہ چلی آرہی ہے جو کوئی اس طرح سے لکھ کر پاس رکھے تو اسے ممکن ہی نہیں کہ حادثاتی موت آئے یا اس پر دشمن اپنا وار کر سکے اس کو لکھنے کا وقت بروز جمعۃ المبارک بوقت طلوع آفتاب ہے جبکہ دوسرا وقت بعد از نماز ظہر ہے۔

| بارِبّ جبرئیل علیہ السلام | | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | | بارِبّ میکائیل علیہ السلام |
|---|---|---|---|---|
| 1 الٓمٓ | 2 الٓمٓ | 3 الٓمٓصٓ | 4 الٓر | 5 الٓر |
| 6 الٓر | 7 الٓمٓر | 8 الٓر | 9 الٓر | 10 کٓھٰیٰعٓصٓ |
| 11 طٰہٰ | 12 طٰسٓمٓ | 13 طٰسٓ | 14 طٰسٓمٓ | 15 الٓمٓ |
| 16 الٓمٓ | 17 الٓمٓ | 18 الٓمٓ | 19 یٰسٓ | 20 صٓ |
| 21 حٰمٓ | 22 حٰمٓ | 23 حٰمٓ عٓسٓقٓ | 24 حٰمٓ | 25 حٰمٓ |
| 26 حٰمٓ | 27 حٰمٓ | 28 قٓ | 29 نٓ | بن ابن |
| بارِبّ اسرافیل علیہ السلام | | | | بارِبّ عزرائیل علیہ السلام |

## حصول دولت

پارہ نمبر 30 سورۂ الضحیٰ آیت نمبر 8 وَوَجَدَكَ سے فَاَغْنٰی تک۔ **ترجمہ** اور تم کو تنگ دست دیکھ کر غنی کر دیا۔
حصول دولت کے لیے اپنے مکمل نام مع والدہ کے اعداد ابجد قمری لیکر اس تعداد کے مطابق ہر نماز کے بعد صدق دل سے ورد کریں چند یوم میں اللہ پاک رزق کے دروازے کھول دے گا اور دولت آپ پر مسخر ہو جائے گی مگر یاد رہے ذریعہ حلال منتخب کریں کیونکہ ملنا وہی ہے جو لکھ دیا جائے گا مگر حلال راستہ کا انتخاب ضروری ہے۔

## امتحانات میں نمایاں کامیابی کے لیے

پارہ نمبر 16 سورۂ مریم آیت نمبر 57 ورفعنٰہُ سے عَلیاً تک۔ ہر طالب علم خواہ وہ علم علم دین ہو یا علم دنیا قدرتی فطرت کے مطابق کامیابی کا خواہاں ہوتا ہے اللہ رب العزت قرآن مجید میں جو کامیابی کا ضابطہ بیان فرماتا ہے وہ اس آیت مبارکہ لاتبدیل لکمات اللہ ذالیك هو الفوالعظیم خدا کی باتوں میں ادل بدل نہیں ہوتا یہی تو بہت بڑی کامیابی ہے۔ معلوم ہوا جس چیز کا ارادہ کر لیں پھر اس پر ڈٹ جائیں اور نتائج کے لیے دعا کریں محنت کے بغیر کوئی کامیابی نہیں ہوا کرتی لہذا پہلے تو پوری ایمانداری کے ساتھ محنت کریں پھر کامیابی کے لیے اس آیت مبارکہ کو روزانہ ہر نماز کے بعد 50 مرتبہ پڑھیں اول و آخر 7 سات مرتبہ درود پاک پڑھیں ان شاء اللہ آپ نمایاں کامیاب ہوں گے۔ آپکو وہ مقام حاصل ہوگا جسکا تصور ہی نہیں کیا ہوگا

## حفاظت از شر دشمنان و حاسدین

پارہ نمبر 3 سورۂ آل عمران آیت نمبر 54 وَمَكَرُوْا سے الْمٰكِرِيْنَ تک۔ یہ آیت مبارکہ دشمنوں کی ہر چال اور حاسدین کے ہر حسد سے تحفظ فراہم کرتی ہے اللہ رب العزت نے اس میں بے پناہ تاثیر رکھی ہے اسے جتنی مرتبہ بھی آزمایا گیا بلاشبہ موثر ترین پایا گیا۔ صرف احتیاط کریں بھول کر بھی کسی کا نقصان نہ چاہیں ورنہ احتساب ہو جائے گا پھر شکایت نہ کیجیے گا کہ آپ نے بتایا نہیں تھا ایام بیض چاند کی 15-14-13 تاریخ کو روزہ رکھیں اور اس آیت مبارکہ کو ہر نماز کے بعد 119 مرتبہ پڑھیں اول و آخر درود پاک 7 سات مرتبہ پڑھیں۔ تیسرے دن کوئی چیز بچوں میں بانٹ دیں اب آپ اس آیت سے مستفید ہو سکتے ہیں کہیں بھی جائیں صرف 7 مرتبہ پڑھ کر چلے جائیں مکمل تحفظ ہوگا۔ ان شاء اللہ۔

## ہر غم سے نجات

پارہ نمبر 11 سورۂ یونس آیت نمبر 64، 63، 62 الاان اولیااللہ سے العظیم تک۔ یہ وہ آیات مبارکہ ہیں جن کے ورد سے ہر قسم کا غم دور ہوتا ہے خواہ وہ دنیا سے متعلق ہو یا آخرت سے متعلق ہو ان آیات مبارکہ کی ایسی خاص برکت ہے کہ ہر حال میں کہیں نہ کہیں سے خوشخبری ملتی ہے جو غم کو دور کر دیتی ہے اور آئندہ مزید غموں سے نجات ہو جاتی ہے ان آیات مبارکہ کو نماز شب کے بعد 70 مرتبہ پڑھیں اول و آخر 7 سات مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ یہ ایسا عمل ہے کہ رب کعبہ کی قسم جیسا بتایا ہے ویسا ہی ثابت ہوگا۔

# فہم القرآن

علی اکبر پشاور شہر
0300-5831879

قارئین امامیہ جنتری 2016ء آپکو بہت بہت مبارک ہو۔ میری دلی دعا ہے پروردگار عالم معصومین علیہم السلام کے صدقے میں اہل پاکستان بالخصوص عالم اسلام کے لیے خوشیاں بھرا سال ثابت ہو۔ آمین! اسی حوالے سے قارئین کرام کی خدمت میں جفر کا نایاب قاعدہ تحریر کر رہا ہوں۔

سوال: سال دو ہزار سولہ عیسوی اہل پاکستان بالخصوص مسلمانان عالم کے لیے کیسا رہے گا۔

مفرد کیا: س ال دوہ زار س ول ہ ع ی س وی اہ ل پ اک س ت ان ب ل خ ص وص م س ل م ان ان ع ال م ک ی ک ل ی ک ی س ا رہ ک ا؟

ابجد کے 28 حروف ہیں ان کو درج ذیل طریقے سے لکھیں یعنی ابجد کے 28 حروف کو 4 حصوں میں تقسیم کرو۔ ملاحظہ ہو۔

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ھ | و | ز |
| ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
| س | ع | ف | ص | ق | ر | ش |
| ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |

پہلے میں سوال کے مطابق قاعدہ حل کر رہا ہوں۔ بعد میں تشریح لکھوں گا تا کہ قارئین کرام بالخصوص علم جفر سے دلچسپی رکھنے والے سمجھ سکیں۔

**یا علیم:** ت ح ق ک م ل ن ح ظ ت م ق ل ش ف ت م ف ح ل ق ط ح ص ت اش ط ح ق ج ذ م ذ ر ت ق ر ح ش ح ش ت ح ق ر ص ف ق ف ص ف ت ح ظ ل ف ص ح؛ یہ حروف میں نے اوپر جو قاعدہ لکھا ہے اس کے تحت کے مطابق لیے ہیں جس کی تشریح ضرور کروں گا۔ پہلے ان حروف کو تخلیص کریں۔

**تخلیص** ت ح ق ک م ل ن ظ ث ف ص اش ج ذ ر

تخلیص شدہ حروف

یا علیم: ت ح ق ک م ل ن ظ ث ف ص اش ج ذ ر

دم ق ر  م ل ی  ظ ر ف  داش  ل ک ی

مقدر ملے ظفر شادکلی  واللہ اعلم بالصواب

تشریح: جیسا کہ سوال میں پہلا حرف س ہے س سے نیچے حرف جدول میں دیکھا ت ہے لیا پھر الف ہے الف کے نیچے والا حرف ح ہے لیا۔ اسی طرح اپنے سوال کے تمام حروف اسی جدول کے مطابق لیتے جائیں پھر بعد میں تخلیص کریں۔ نظیرہ وہم مرتبہ سے جواب گویا ہوگا۔ اگر کسی حرف کا جواب گویا نہ ہو تو اس سے اگلے دو حروف میں دیکھیں یا پھر اس کے نظیرہ میں دیکھیں یا اسکے پچھلے دو حروف میں دیکھیں تا کہ فقرہ جواب مکمل ہو۔ اس سوال میں حرف ث ہے ث سے اگلا دوسرا حرف ذ ہے ذ کا نظیرہ ک ہے لیا۔ ب ک ر ہم مرتبہ ہیں فقرہ مکمل کرنے کے لیے ر لیا اسی طرح آگے حرف ر ہے ر سے پچھلا حرف ق ہے۔ ای ق غ ہم مرتبہ ہیں ی لیا۔ اب ان خواتین و حضرات کے لیے سورہ یٰسین شریف کا ایک عمل لکھ رہا ہوں جو اعمال کے خواہش مند و شوقین ہیں پڑھیے عمل کیجئے دعاؤں میں یاد رکھیں۔ قرآن پاک میں سورہ یٰسین شریف میں 7 مقامات پر مبین ہے سورہ یٰسین شریف معہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھ کر شروع کریں جب پہلے لفظ مبین پر پہنچیں تو رک جائیں، ٹھہر جائیں۔ اللہ پاک کا اسم مبارک یَالَطِیفُ 129 مرتبہ نہایت خلوص دل اور سکون قلب سے پڑھ کر سورہ یٰسین شریف کو آگے پڑھنا شروع کریں جب دوسرے لفظ مبین پر پہنچیں تو 129 مرتبہ یَالَطِیف پڑھیں۔ اسی طرح تمام سورہ مبارکہ پڑھیں۔ ختم کر دیں اور ہر مبین پر اپنے مقصد کے لیے اللہ سے معصومین علیہم السلام کا واسطہ دے کر دعا مانگیں۔ دعا گو ہوں اللہ پاک آپکا دامن مراد خوشیوں سے بھر دے۔ آمین! آخر میں اپنے تمام پڑھنے والوں، چاہنے والوں سے التماس ہے میری صحت یابی کے لیے دعا کریں کیونکہ میں 2-1/1/1 سال سے علیل ہوں شکریہ۔ آیئے از رو جفر اس عمل کے بارے میں سوال کرتے ہیں اس طرح عمل کرنے سے کیا فائدہ ہے؟۔

سوال: قرآن پاک سورۂ یٰسین ہر مبین کے بعد یَالَطِیف 129 بار پڑھنا کیسا رہے گا۔ سوال کو مفرد حروف میں لکھیں ہر ساتواں حرف لیتے جائیں۔

یا علیم: ق ر ان ب اک س ورہ ی اس ی ن ھ ر م ب ی ن ک ی ب ع د ی ا ل ط ی ف ا ی ک س و ان ت ی س ب ا ر ھ ن ا ک ی س ا ر ھ ی ک ا؟

ہر ساتواں حرف لیا۔

ک س ی ی ی ی ھ ر

ب و خ ک ھ ی ھ ر

جواب  خوب  کہہ  رہے

تشریح کا نظیرہ خ لیا ی کا اگلا حرف ک لیا س کا ہم مرتبہ و لیا یعنی اس طریقہ پر پڑھنا اچھا رہے گا۔ دعا گو ہوں اللہ پاک آپکا ادراک کھولے تا کہ سمجھنے میں آسانی ہو۔

# ہر مسئلے کا روحانی حل

روحانی محقق
آغا سیّد عمران حسین

مکان نمبر L-506 سبزہ زار سکیم ملتان روڈ لاہور۔ Email: roohani_faiz@yahoo.com

0331-1414505,0307-4755355, 0322/0341-4129514

اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء کرتا ہوں اس سے مدد مانگتا ہوں اور اس کی کفالت ودستگیری کا محتاج ہوں۔ محترم آغا افتخار حسین صاحب کا اور ان کے تمام کارکنان کا جو امامیہ جنتری شائع کرنے کے سلسلے میں خدمات سرانجام دے رہے ہیں ان کا شکر گزار ہوں اور سب کے لیے دعا گو ہوں۔ قارئین امامیہ جنتری 2016ء! موجودہ دور میں زیادہ تر لوگ کسی نہ کسی مسئلے کا شکار ہیں۔ رکاوٹ رشتہ وکاروبار، اولاد کا نہ ہونا، جادو، گھریلو ناچاقی، بیماری جیسے مسئلے لوگوں کے لیے باعث پریشانی بنے ہوئے ہیں اور طرح طرح کا علاج کروانے کے باوجود ان کے مسائل ویسے کے ویسے ہی رہتے ہیں۔ مصائب ومشکلات کے بھنور میں پھنسے ہوئے ہر انسان کو کسی نہ کسی سہارے کی ضرورت ہوتی ہے ورنہ زندگی سے مایوس ہو جاتا ہے اور آخری قدم اٹھانے سے بھی گریز نہیں کرتا۔ جب انسان کی مشکلات انتہا پر پہنچ جاتی ہیں اور ان سے نکلنے کی کوئی صورت نظر نہ آئے تو ایسے میں دعا ہی دل کی تسکین کا باعث بنتی ہے لہٰذا ایسے تمام پریشان حال مومنین و مومنات کے لیے ایسا عمل پیش کر رہا ہوں جس کے کرنے سے تمام قسم کی مشکلات دور ہو جائیں گی۔ بس یقین کامل ہونا شرط ہے کیونکہ کوئی بھی عمل اسوقت تک کامیابی سے ہمکنار نہیں ہوسکتا جب تک عامل کو اس پر پختہ یقین نہ ہو لہٰذا اس عمل کو پورے یقین کے ساتھ سرانجام دیں ان شاءاللہ آپ کے تمام مسائل حل ہو جائیں گے۔ اس طرح کا عمل آپکو کسی کتاب یا کسی اور جنتری میں نہیں ملے گا یہ میری محنتوں کا ثمر ہے جو اللہ تعالیٰ نے مجھے بحق محمدؐ وآل محمدؐ عطا کیا ہے۔

**ترکیب عمل** عامل سب سے پہلے اپنے گناہوں کی مغفرت کے لیے استغفار پڑھے اور حسب توفیق صدقہ دے اور دو رکعت نماز حاجت بجالا کر عمل شروع کرے۔ درج ذیل دعا کو 111 مرتبہ اول وآخر 11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھیں اور بعد از عمل بتوسل معصومین علیہم السلام حاجت طلب کریں اگر ہمت ہے تو روزانہ نیاز دیں ورنہ ہر جمعرات کو معصومین علیہم السلام کی نیاز دیں۔ اس عمل کو متواتر 40 دن کریں اور عامل روزانہ حسب توفیق صدقہ دے۔ ان شاءاللہ دوران عمل ہی حاجت روائی ہوگی اس عمل کی تلاوت سے آپ کے تمام مسئلے کاروباری بندش، شادی، بیماری، ناحق قید، دشمنی، بے اولادی، اولاد کی نافرمانی، اور تعلیم جیسے مسئلے ان شاءاللہ حل ہو جائیں گے۔ اپنے مقصد میں کامیابی حاصل کرنے کے بعد میرے اور محترم آغا افتخار حسین اور ان کے ادارے کے لیے دعا فرمائیں۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

**رَبِّ اِنِّیۡ لِمَاۤ اَنۡزَلۡتَ اِلَیَّ مِنۡ خَیۡرٍ فَقِیۡرٌ** سورۂ قصص 24

**نوٹ** کسی بھی مسئلے کے روحانی حل کے لیے رابطہ کریں۔ یرقان، کینسر، بواسیر، جوڑوں کے درد، شوگر نیز کسی بھی بیماری سے نجات کے لیے فون پر فی سبیل اللہ دم کروائیں

**صدقات کا عمل** تمام تر بیماریوں، پریشانیوں ودیگر مسائل سے چھٹکارہ صدقہ کے عمل میں پوشیدہ ہے عام انسان بھی اس عمل کو با آسانی بجالا سکتا ہے۔ عمل درج ذیل ہے۔ ایک فقیر، غریب مسکین کے ایک وقت کے کھانے کی رقم مبلغ -/50 روپے دائیں ہاتھ میں رکھیں اطمینان سے باوضو ہو کر بیٹھ جائیں اور 3 مرتبہ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ماشاء اللہ لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم پڑھ کر کہیں صدقہ ادا کرتا ہوں بمع اہل خانہ، دوری آفات بلیات، شر شیطانی، شر انسانی، خصوصاً فساد، نفاق، امراض، خطرات، وغیرہ قربتہً الا اللہ۔ **نوٹ** دائیں ہاتھ کو جس میں روپے ہیں جس آدمی کا صدقہ دینا ہے اسکے سر میں اول وآخر درود پاک مذکورہ بالا وظیفہ کے ساتھ 3 مرتبہ گھماؤ اور سورج غروب ہونے سے پہلے مستحق کو صدقہ کی رقم دے دیں۔ بندہ ناچیز کئی سالوں سے یہ عمل کر رہا ہے۔ امامیہ جنتری کے بانی آغا نثار احمد مرحوم کے درجات کی بلندی کے دعا گو ہوں اور منتظمین ومعاونین امامیہ جنتری کی صحت وسلامتی کے لیے دعا گو ہوں۔ عوام الناس کے لیے ✦ گھر سے کسی فرد کے بھاگ جانے کی صورت میں ✦ مال مویشی گم ہونے کی صورت میں ✦ خواتین زچگی کی حالت میں بچے کی ولادت کے لیے تعویذ بلا معاوضہ منگوا سکتے ہیں۔

متولی آستانہ عالیہ ومزار مقدسہ پیر سید ساجد حسین شاہ بخاری وخانقاہ والدین جد بزرگوار۔ بانی ومتولی علیؑ مسجد تل سیداں ڈاکخانہ تل خالصہ براستہ کر سیداں ضلع راولپنڈی دعا گو صوبیدار (ر) سید اعجاز حسین شاہ بخاری 0300-5058699

دُعائے مضطر: اَمَّنۡ یُّجِیۡبُ الۡمُضۡطَرَّ اِذَا دَعَاہُ وَ یَکۡشِفُ السُّوۡٓءَ (النمل: ۶۲) مصائب اور پریشانی سے بچنے کیلئے ہر روز گیارہ مرتبہ پڑھیں۔

جشن ظہور امام زمانؑ 15 اور 16 شعبان کی درمیانی رات امام بارگاہ امام حسینؑ بمقام گاؤں چکری ضلع راولپنڈی میں منعقد ہوگا۔ مجانب: ولی العصر فاؤنڈیشن چکری۔ فون 0333 5289675

# جفر اسرار اسم

تحریر: ایم غلام عباس اعوان
آفس ہفت روزہ وایکشن گجر مارکیٹ نزد الفلاح بینک جوہر آباد ضلع خوشاب (دفتر جمعہ اور اتوار بند ہوگا) دفتری اوقات 10 بجے دن سے شام 6 بجے
0333-6801653 0300-6011925

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! اس حقیقت سے کوئی انکار نہیں کر سکتا کہ ہر انسان کو سفر زیست میں کبھی نہ کبھی ناکامی یا محرومی سے واسطہ پڑتا ہے اس کے اسباب و وجوہات کیا ہیں؟ سب سے پہلے مشیت ایزدی کہ جس کے امر کے بغیر پتا بھی متحرک نہیں ہوتا بلاشبہ سب کچھ اس کے قبضہ قدرت میں ہے۔ ازاں بعد عمومی وجوہات میں ایک وجہ انتخاب منزل کا غلط انتخاب ہو سکتی ہے کیونکہ ہم کسی کام یا منزل کا انتخاب محض اس کی ظاہری چمک دمک اور دنیاوی شان و شوکت کو مدنظر رکھ کر کر لیتے ہیں مگر تجربہ اس امر کا شاہد ہے کہ ایک کام یا چیز کسی فرد کو بہت فوائد و ثمرات دے رہی ہے مگر کوئی دوسرا شخص جب اس سے متاثر ہو کر اس چیز یا کام کو اپناتا ہے تو سراسر خسارے میں رہتا ہے کیونکہ ہم اس کے باطنی مضمرات سے آگاہ نہیں ہوتے اور کسی چیز کے باطنی مضمرات کو محض حواس ظاہرہ سے ادراک کرنا امر محال ہے۔ بسا اوقات کام یا چیز کی موافقت اور مماثلت کے باوجود ناکامی اور تنزلی سے واسطہ پڑ جاتا ہے اس کی وجوہات سحر جادو کی بندش، نحوست سیارگان نظر بد یا کسی گناہ کبیرہ کی پاداش ہو سکتی ہیں۔

اگر خدانخواستہ ایسا کچھ آپ کے ساتھ بھی ہو رہا ہے تو اس کے اصل اسباب کو جاننے کے لیے آپ روحانی علوم مثلاً استخارہ، علم نجوم، علم جفر، علم رمل یا پامسٹری سے استفادہ کر سکتے ہیں اغراض و مقاصد کے لحاظ سے متذکرہ بالا علوم میں آئمہ معصومین علیہم السلام کے مقدس علم، علم جفر کو ایک خاص اور نمایاں فوقیت حاصل ہے یہ مقدس علم باطنی حقائق کو ظاہر کرنے میں اپنا ثانی نہیں رکھتا بات کا جواب بات میں اس طرح ملتا ہے جیسے کسی غیبی ہستی سے دوبدو بات ہو رہی ہے۔ اسی بناء پر میں نے اپنی ۵۵ سالہ زندگی کے ۴۰ برس اس علم کی مشق اور تحقیق پر صرف کیے ہیں اور ساتھ ہی اپنے ملک کے مدبر اور فلاسفر اذہان کو دعوت مشق و تحقیق دیتا رہا ہوں یہ علم جفر ہی کا اعزاز ہے کہ رکاوٹ یا محرومی کا سبب بتانے کے ساتھ ہی اس کا تدارک اور حل بھی پیش کرتا ہے۔

اب حسب معمول ہر سال کی طرح امسال بھی آپ کو علم جفر کا ایک بالکل آسان اور عام فہم قاعدہ عرض کرتا ہوں یہ قاعدہ بطور خاص ایسے نوآموز طلباء کے لیے ہے جو سوال کی مرکزی یا محوری نوعیت کی درست بندش نہیں بنا پاتے اور جواب بنانے میں الجھ جاتے ہیں۔

## تشریح قاعدہ

1 سوال کرنے والے شخص سے اس کے اپنے الفاظ میں سوال لکھوا لیں۔
2 اب سائل کا نام بمعہ قومیت یا عرف لکھوا لیں۔
3 سائل کے لکھے ہوئے سوال کو بسط حرفی کریں یعنی الگ الگ حروف میں کر لیں۔
4 اب نام سائل بمعہ قومیت یا عرف کے حروف الگ الگ کر لیں۔
5 ہر حرف کا عدد مفرد نیچے لکھ دیں اور ان اعداد کے مطابق سطر سوال بسط شدہ سے گنتی کر کے حروف اٹھاتے جائیں۔
6 گنتی سے حاصلہ حروف میں آپ کے سوال کا جواب موجود ہے حروف کو ترتیب دے کر لفظ بنائیں ان الفاظ کو جوڑ کر مربوط فقرہ بنائیں۔ بس جواب حاضر ہے اگر کوئی حرف جواب بنانے میں رخنہ ڈال رہا ہے تو اسے نظیرہ یا ہم رتبہ سے بدل دیں۔ محض ایک یا دو حروف کو تبادلہ کی ضرورت ہوتی ہے (نظیرہ و ہم رتبہ کی تفصیلات آپ سابقہ جنتریوں میں ملاحظہ فرما چکے ہیں) اب اس تشریح کو تین مثالوں سے واضح کرتا ہوں ان مثالوں کا مقصد پیش گوئیاں کرنا نہیں بلکہ قاعدہ کی تفہیم کو آسان بنانا ہے۔

**مثال نمبر 1** یہ سوال میرے ایک دوست علی عباس رضوی صاحب نے عبارت میں یوں لکھا ''یا علیم'' میں ایک طویل عرصہ سے بیمار ہوں کیا مجھے کبھی شفایابی ہوگی؟''

**بسط حرفی** م ی ن ا ی ک ط و ی ل ع ر ص ہ س ی ب ی م ا ر ہ و ن ک ی ا م ج ہ ی ک ب ہ ی ش ف ا ی ا ب ی ہ و ک ی ؟

نام سائل بسط حرفی اعداد مفردہ گنتی سے حاصلہ حروف

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ع | ل | ی | ع | ب | ا | س | ر | ض | و | ی |
| ۷ | ۳ | ۱ | ۷ | ۲ | ۱ | ۶ | ۲ | ۸ | ۶ | ۱ |
| ط | ل | ع | ی | ا | ر | ا | ج | ف | ھ | و |
| ط | ل | ع | ی | ا | و | ا | ش | ف | ھ | و |

**جواب عین طویل آ شفا ہو**

یعنی اگرچہ بیماری طوالت پکڑے گی مگر انشاءاللہ شفا ہوگی واللہ اعلم بالصواب

**مثال نمبر 2** ایک سائل محمد اعجاز بھچر صاحب نے مجھے سوال یوں لکھ کر دیا

# حیوانات کی تسبیح

منقول از تہذیب السلام (علامہ مجلسیؒ)

معتبر حدیثوں میں حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ جتنے صحرائی دریائی جانور شکار ہوتے ہیں اتنی ہی تسبیحیں جو وہ اپنی زبان سے کرتے تھے ضائع ہو جاتی ہیں۔ حضرت امام حسین علیہ السلام سے منقول ہے۔ کہ جب **گدھ** چیختا ہے کہ اے فرزند آدمؑ چاہے جس طرح کی زندگی بسر کر لے انجام ہر حالت میں موت ہے۔ پھر ایک آواز لگاتا ہے اس میں کہتا ہے کہ اے پوشیدہ باتوں کے جاننے والے اور اے بلاؤں کو دفع کرنے والے **مور** کہتا ہے کہ میں نے اپنے نفس پر ظلم کیا اپنے بناؤ سنگھار پر غرور کیا اب تو میرے گناہ بخش دے۔ **تیتر** کہتا ہے اَلرَّحْمٰنُ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى **جنگلی مرغ** کہتا ہے جو شخص خدا کو پہچانتا ہے وہ اسکی یاد سے غافل نہیں ہو سکتا **خانگی مرغ** کہتا ہے خدایا تو برحق ہے اور تیرا قول حق ہے **شاھین** کہتا ہے سُبْحَانَ اللهِ حَقًّا حَقًّا **جنگلی کوا** کہتا ہے اے روزی دہندہ حلال روزی دے **چڑیا** کہتی ہے جو باتیں خدائے تعالیٰ کو غضب میں لاتی ہیں میں ان سب کی نسبت خدا سے مغفرت مانگتی ہوں **بلبل** کہتی ہے حق بات یہ ہے کہ خدا کے سوا کوئی معبود نہیں **فاختہ** کہتی ہے یَاوَاحِدُ یَااَحَدُ یَاصَمَدُ یَافَرْدُ **بھیڑ کا بچہ** کہتا ہے کہ نصیحت حاصل کرنے کے لیے موت کافی ہے۔ **شیر** کہتا ہے عبادت خدا کے کام میں بہت کچھ اہتمام کرنا چاہیے۔ **ھاتھی** کہتا ہے کوئی طاقت اور کوئی تدبیر موت کے دفیعہ میں کارگر نہیں ہوتی **چیتا** کہتا ہے یَاعَزِیْزُ یَاجَبَّارُ یَامُتَکَبِّرُ یَااَللهُ **گھوڑا** کہتا ہے ہمارا پروردگار منزہ اور مبرا ہے **ھرن** کہتا ہے مجھے آزار سے نجات دے **چکور** کہتی ہے حق نزدیک ہے **اونٹ** کہتا ہے خدائے تعالیٰ ظالموں اور زبردستوں کا ذلیل کرنے والا اور پاک و پاکیزہ ہے **بھیڑیا** کہتا ہے جس چیز کا خدا محافظ ہو وہ کبھی ضائع نہیں ہوتی **خرگوش** کہتا ہے اے خدا حقیقی تعریف تیری ہی ہے مجھے ہلاک نہ کر **گیدڑ** کہتا ہے ان گنہگاروں کے لیے بڑا افسوس اور سخت عذاب ہے جو اپنے گناہوں پر اصرار کرتے ہیں۔

از تہذیب الاسلام ترجمہ حلیۃ المتقین **مطبوعہ** افتخار بک ڈپو

علیم کیا سحر جادو اور نحوست سیارگان میں واقعی حقیقت ہے یا محض وہم ہوتا ہے؟
ک ی اس ح ر ج ا د و ا و ر ن ح و س ت س ی ا ر ک ا ن م ی ن و ا ق ع ی
ح ق ی ق ت ھ ی ی ا م ح ض و ھ م ھ و ت ا ھ ی ؟
م سائل بسط حرفی اعداد مفردہ گنتی سے حاصلہ حروف عمل ناطق

| | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| م | ح | م | د | ا | ع | ج | ا | ز | ب | ھ | ج | ر |
| ۴ | ۸ | ۴ | ۴ | ۱ | ۷ | ۳ | ۱ | ۷ | ۲ | ۵ | ۳ | ۲ |
| س | و | و | ی | ا | ن | ق | ع | ھ | ی | و | ھ | ت |
| س | و | و | ی | ا | ن | ق | ع | ھ | ی | و | ق | ت |

## جواب سنو واقعی ھے قوت

سنی سن لو کہ واقعی یہ ایک قوت یا طاقت ہے۔ واللہ اعلم بالصواب

**مثال نمبر 3** ایک سوال سائل کی حیثیت سے میں نے خود لکھا (نام سائل غلام عباس اعوان)

علیم عام صدقہ کے مقابلے میں باموکل صدقہ کی اہمیت اور افادیت کیا ہے؟
بسط حرفی سوال۔ ع ا م ص د ق ھ ک ی م ق ا ب ل ی م ی ن ب ا م و ک ل
ص د ق ھ ک ی ا ھ م ی ت ا و ر ا ف ا د ی ت ک ی ا ھ ی
م سائل بسط حرفی اعداد مفردہ گنتی سے حاصلہ حروف عمل ناطق

| | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| غ | ل | ا | م | ع | ب | ا | س | ا | ع | و | ا | ن |
| ۱ | ۳ | ۱ | ۴ | ۷ | ۲ | ۱ | ۶ | ۱ | ۷ | ۶ | ۱ | ۵ |
| ع | ص | د | ی | م | ن | ب | ص | د | م | ا | ف | ک |
| ع | د | د | ی | م | ن | ب | ص | د | م | ا | ف | × |

## جواب عین مدد نصیب مذاد

امید ہے آپ ان امثلہ پر غور فرما کر قاعدہ کو بخوبی سمجھ سکیں گے علم جفر کی مزید تفصیلات جاننے کے لیے میری کتب آفتاب جفر اور فیوض جفر افتخار بک ڈپو اسلام پورہ لاہور سے طلب فرما کر مطالعہ فرمائیں۔

**نوٹ** کسی قسم کا ذاتی نوعیت کا سوال بذریعہ علم جفر ہم سے حل کرانا چاہیں تو ایک سو روپے سوال کی فیس ادا کر کے جواب لے سکتے ہیں۔

## امتحان میں کامیابی کے لیے دعا

عشاء کی نماز کے بعد اول و آخر 11، 11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ یہ دعا پڑھ کر خشوع و خضوع کے ساتھ دعا مانگیں اور نتیجہ آنے تک جاری رکھیں

**اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ**

# حروف و اعداد اور بچوں کی نفسیات

محمد اکمل خان ماہر علوم مخفی

قارئین کرام! سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمانِ مبارک ہے کہ بچے جنت کے پھول ہیں۔ اس مقدس فرمان سے صرف مسلمان بچے مُراد نہیں بلکہ جہاں بھی زندگی نمو پاتی ہے تو ایک ننھے پھول، ایک نازک کلی کے رُوپ میں۔ معصوم بچوں کی پرورش ایک اہم ذمہ داری ہے۔ دورانِ پرورش، والدین، اساتذہ اور تمام متعلقہ لوگوں کو بچے کی تعلیم و تربیت پر نہایت تحمّل اور سوجھ بوجھ سے کام لینا ہوتا ہے۔ بچوں کی فطرت میں گوناگوں شرارتوں اور معصومیت کا ایک الگ جہان ہوتا ہے، اس جہان میں جھانکنے اور اُن کے اندر کی معصوم سوچوں کو سمجھنے کے لیے بیس سالہ عمیق تجربات کی روشنی اس مضمون کو ترتیب دیا گیا ہے۔

بچے کی فطرت کو سمجھنے کے لیے تاریخ پیدائش کا دُرست ہونا ضروری ہے۔ نیز والدین سے گزارش ہے کہ اپنے گھر کی جنت میں اُگنے والے ہر نئے پھول کو تاریخ پیدائش کے مفرد عدد کے مطابق نام دیں تا کہ ہر سوا اس کی خوشبو پھیل سکے اور یہ پھول ناگہانی آفات و بلیّات اور وقت کی دھوپ سے محفوظ رہے۔ کسی بچے کی نفسیات کا درست تعین صحیح تاریخ پیدائش پر منحصر ہے۔ نیز بچے کا نام بھی پوری طرح معاون ثابت ہوتا ہے۔ نام کے اعداد سے اور تاریخ پیدائش سے بچے کی نفسیات، اُس کی خوبیوں، خامیوں اور فطری صلاحیتوں کا بخوبی مطالعہ کیا جا سکتا ہے۔ یہ سُطور نہ صرف عام والدین بلکہ ماہرینِ نفسیات کے لیے بھی یکساں مفید ہوں گی۔ انسانی نفسیات کی پیچیدگیوں کو سمجھنے میں علم الاعداد کا اہم کردار ہے۔ ان سُطور میں مخفی علوم کی مدد سے نہ صرف بچوں کی نفسیات کا گہرا مشاہدہ پیش کیا گیا بلکہ اُن کی خوبیوں کو اُجاگر کرنے اور خامیوں کو ختم کرنے کے لیے عملی حل بھی پیش کیا گیا ہے۔ قلتِ صفحات کی وجہ سے اختصار لازم ہے۔

**نوٹ** تاریخ پیدائش اور نام دونوں کے اعداد کا مطالعہ ضروری ہے۔ یہاں پر تاریخ پیدائش کے مطابق تفصیل لکھ دی ہے۔ آپ لوگ خود نام کے اعداد نکالیں اُن کا بھی درج ذیل ایک سے نو تک اعداد کے تحت مطالع کریں۔ ابجد قمری ہر سال امامیہ جنتری میں تحریر ہوتی ہے۔ تاریخ پیدائش درست نہ ہونے کی صورت میں صرف نام کے اعداد سے بچے کا عددی نفسیاتی تجزیہ کریں۔

## عدد ایک کے بچے

ہر مہینے کی 1,10,19,28 تاریخ کو پیدا ہونے والے بچے عدد ایک کے زیرِ اثر ہوتے ہیں۔

**عمومی نفسیات** عدد کے بچے پیدائشی لیڈر ہوتے ہیں۔ دوسروں کو گائیڈ کرنا اُن کی فطرت میں شامل ہوتا ہے۔ فطری طور پر خود کو اعلیٰ اور دوسروں کو ادنیٰ سمجھتے ہیں۔ مزاج میں حکم چلانے کی عادت ہوتی ہے۔ اپنی چیزوں کو دوسروں سے شیئر کرنا پسند نہیں کرتے۔ مصیبت میں دوسروں سے شیئر کرنا پسند نہیں کرتے۔ مصیبت میں دوسروں کے کام آتے ہیں۔ ان کے مزاج میں انا پرستی، نرگسیت، اپنی ذات سے پیار اور ضد شامل ہوتی ہے۔ ایسے بچوں کو سب کے سامنے یا ڈائریکٹ ڈانٹنا نہیں چاہیے ورنہ اندر سے بہت دُکھی ہو جاتے ہیں اور شدت پسندی کی طرف مائل ہو جاتے ہیں۔ کلاس روم میں ایسے بچے سامنے بیٹھنا پسند کرتے ہیں۔ اپنی عزت کا بہت خیال رکھتے ہیں۔ اُستاد کی طرف سے شاباش اور حوصلہ اِن کو بہت اعلیٰ مقام پر لے جاتا ہے۔ بے صبرا پن اور اپنی بات منوانے کی عادت ہوتی ہے۔ اپنی شخصیت کو ہمیشہ نمایاں رکھتے ہیں۔

## عدد 2 کے بچے

ہر مہینے کی 2,11,20,29 تاریخ کو پیدا ہونے والے بچے عدد دو کے زیرِ اثر ہوتے ہیں

**عمومی نفسیات** عدد کے بچے مقناطیسی شخصیت کے حامل ہوتے ہیں۔ ایسے بچے عدد ایک کے برعکس بہت شرمیلے ہوتے ہیں۔ ہمیشہ خود کو نمایاں کرنے سے گریز اختیار کرتے ہیں۔ مزاج میں ہمدردی اور محبت کا عنصر بہت زیادہ ہوتا ہے۔ ایسے بچے اپنے والدین، بہن بھائی اور دوستوں کی توجہ حاصل کرنے کے لیے ہمیشہ کوشاں رہتے ہیں۔ ایثار کا جذبہ اور قربانی دینے کی عادت ان کی نمایاں خوبی ہے۔ امن پسند اور لڑائی جھگڑے سے دُور رہنا ان کی فطرت میں شامل ہے۔ اتنے بہادُر نہیں ہوتے۔ ہمیشہ دوسروں کے ذریعے اپنے دِلی جذبات کا اظہار کرتے ہیں۔ مزاج میں بہت جھجھک پائی جاتی ہے۔ جلد خوف زدہ ہو جاتے ہیں۔ ایسے بچوں کے ساتھ والدین اور ٹیچرز کو بہت نرمی سے پیش آنا چاہیے۔ ان بچوں کو احساس دِلایا جائے کہ وُہ بہت اہم ہیں اور بہت کچھ کر سکتے ہیں۔ احساسِ کمتری ان میں کچھ زیادہ ہوتا ہے اس لیے اِن کو چھوٹی موٹی ذمہ داریاں سونپی جائیں اور اِن کی بات کو توجہ سے سنا جائے۔ بات بات پر ڈانٹا نہ جائے ورنہ ایسے بچے ہمیشہ ذہنی خوف کا شکار ہو جاتے ہیں۔

## عدد 3 کے بچے

ہر مہینے کی 3,12,21,30 تاریخ کو پیدا ہونے والے بچے عدد تین کے زیرِ اثر ہوتے ہیں۔

**عمومی نفسیات** ایسے بچے بہت ایکٹو چُست اور پھرتیلے ہوتے ہیں۔ ہر ایک سے فوراً گھل مِل جاتے ہیں۔ ان کے مزاج میں عدد ایک سی اکڑ اور عدد دو جیسی نرمی بیک وقت پائی جاتی ہے۔ یہ ہمیشہ خود کو سب سے نمایاں اور منفرد سمجھتے ہیں۔ علوم و فنون کا بہت شوق ہوتا ہے۔

نام کی کوئی چیز نہیں ہوتی۔ ایک وقت میں کئی کام کرتے رہتے ہیں۔ ایسے بچے بہت ذہین بھی ہوتے ہیں۔ کبھی کبھی بہت آرام پرست ہوجاتے ہیں۔ جب چڑچڑے ہوں تو کسی کو معاف نہیں کرتے۔ گالیاں دینے کی عادت اور مارنے کی عادت میں جلد مُبتلا ہوجاتے ہیں۔ بہت خوشامد پسند ہوتے ہیں۔ ہروقت اپنی تعریف سُننا پسند کرتے ہیں۔ ایسے بچے پیدائشی فن کار ہوتے ہیں۔ اسکیچز بنانا بہت پسند کرتے ہیں۔ ان کے مزاج میں دوسروں کو ہنسانے کی صلاحیت ہوتی ہے۔ بے ساختہ مزاح پیدا کرتے ہیں۔ جب اِن کو پوری توجہ نہ دی جائے تو بہت شدید ری ایکشن کا اظہار کرتے ہیں۔ مزاج میں قربانی دینے کی صلاحیت بہت زیادہ ہوتی ہے۔ دوسرے بچوں سے جلد گھل مِل جاتے ہیں۔ ایسے بچے بڑوں سے بھی دوستی رکھتے ہیں۔ عدد ایک کی طرح یہ بھی اپنی ذات کے بارے میں بہت حساس ہوتے ہیں۔ دوسروں سے توقعات بھی زیادہ رکھتے ہیں۔ اِن کے مزاج میں اُصول پسندی خوب ہوتی ہے۔

**عدد 4 کے بچے** ہر مہینے کی 4,13,22 تاریخ کو پیدا ہونے والے بچے عدد چار کے زیرِ اثر ہوتے ہیں۔

**عمومی نفسیات** ایسے بچے بہت محنتی ہوتے ہیں۔ انتظامی کاموں میں دلچسپی لیتے ہیں۔ دوستوں اور گھر والوں سے ہمیشہ کسی نہ کسی حوالے سے نالاں رہتے ہیں۔ دوسروں سے توجہ کے طالب ہوتے ہیں۔ مزاج میں اختلافِ رائے بہت زیادہ ہوتا ہے اس لیے دوسرے بچوں سے اِن کا رویہ مخالفانہ یا جارحانہ ہوتا ہے۔ اپنی حساسیت کی وجہ سے خود کو تنہا سمجھتے ہیں۔ اس عدد کے بچے انقلابی سوچ رکھتے ہیں۔ معاشرے کو بدلنا چاہتے ہیں۔ حساب کتاب کے معاملات میں تیز ہوتے ہیں۔ یہ بچے سہارے کے منتظر ہوتے ہیں۔ اِن کے مزاج میں شک کا عنصر زیادہ ہوتا ہے۔ کام کرنے کی صلاحیت زیادہ ہوتی ہے۔ ایسے بچوں کو اچھے دوستوں کی ہر وقت ضرورت ہوتی ہے۔ اِن سے بہت احتیاط سے پیش آئیں اور اِن کو احساس دلائیں کہ دوسرے لوگوں کو اِن کی ضرورت ہے نہ کہ اِن کو دوسروں کی۔

**عدد 5 کے بچے** ہر مہینے کی 14,23,5 تاریخ کو پیدا ہونے والے بچے عدد پانچ کے زیرِ اثر ہوتے ہیں۔

**عمومی نفسیات** اس عدد کے حامل بچے بہت آزاد فطرت ہوتے ہیں۔ ہوا کی طرح آزاد بہت تیز طرار ہوتے ہیں۔ تیزی سے دوست بناتے ہیں۔ پڑھائی میں بہت تیز ہوتے ہیں۔ مزاج بہت گرم

شوق ہوتا ہے۔ اپنی ذات کو سب پر ترجیح دیتے ہیں۔ عموماً بہت خیال رکھنے والے اور خوش اخلاق ہوتے ہیں۔ ہر وقت بے چین سے رہتے ہیں۔ کچھ نہ کچھ کرتے رہتے ہیں۔ نیا ماحول اور نئے دوست اِن کا پسندیدہ مشغلہ ہے۔ تعلیمی قابلیت بہت زیادہ ہوتی ہے۔

**عدد 6 کے بچے** ہر مہینے کی 6,15,24 تاریخ کو پیدا ہونے والے بچے عدد 6 کے زیرِ اثر ہوتے ہیں۔

**عمومی نفسیات** ایسے بچے بہت محبت کرنے والے ہوتے ہیں۔ دھیمے دھیمے، سب کی عزت کرنے والے، ہمیشہ مسکرانے والے! اِن کی ذات میں بہت کشش ہوتی ہے اپنے پرائے اِن کے دیوانے ہوتے ہیں۔ اِن بچوں کو گھر کے ماحول سے بہت محبت ہوتی ہے۔ دوسروں کے دُکھ درد کو فوراً محسوس کرتے ہیں۔ بہت خوش اخلاق ہوتے ہیں۔ ہمیشہ دوسروں کے لیے سُکھ ڈھونڈتے ہیں۔ اِن کو سختی اور نفرت کے جذبے کی خبر تک نہیں ہوتی۔ ایسے بچے امن، محبت اور اخلاق کا پیکر ہوتے ہیں۔ مخلصانہ اور نرم طبیعت کی وجہ سے مقبولِ خاص وعام ہوتے ہیں۔

**عدد 7 کے بچے** ہر مہینے کی 7,16,25 تاریخ کو پیدا ہونے والے بچے عدد سات کے زیرِ اثر ہوتے ہیں۔

**عمومی نفسیات** اس عدد کے بچے بہت اونچی سوچ رکھتے ہیں۔ بہت پُرعزم، خاموش طبع، غور و فکر کرنے والے، نئے نئے رستے سوچنے والے ہوتے ہیں۔ ایسے بچے سب کے ساتھ گھلتے ملتے نہیں بلکہ انتخاب کر کے دوست بناتے ہیں۔ اِن بچوں کے ذہن اعلیٰ مقام حاصل کرنے کے لیے سوچتے رہتے ہیں۔ تنہائی پسند ہوتے ہیں۔ عمدہ لباس اور اشیاء پسند کرتے ہیں۔ عوام کی بجائے خواص میں دلچسپی لیتے ہیں۔ ایسے بچوں کے دماغ میں انقلابی خیالات آتے ہیں۔ عام بچے اِن کو مغرور تصور کرتے ہیں۔ اپنی شخصیت کا بہت احترام کرتے ہیں اور فضولیات سے دُور بھاگتے ہیں۔

**عدد 8 کے بچے** ہر مہینے کی 8,17,26 تاریخ کو پیدا ہونے والے بچے عدد آٹھ کے زیرِ اثر ہوتے ہیں۔

**عمومی نفسیات** عدد آٹھ کے بچے بہت سنجیدہ ہوتے ہیں۔ اپنی ذات میں گم رہتے ہیں۔ ہر وقت کچھ نہ کچھ سوچتے رہتے ہیں۔ شروع سے ہی مذہب سے دلچسپی لیتے ہیں۔ مزاج میں شرمیلا پن ہوتا ہے۔ کم گو ہوتے ہیں اور مستقبل کے سوالات اِن کو پریشان کرتے ہیں۔ توجہ کے

طالب ہوتے ہیں۔ ایسے بچے کو عام بچوں کی نسبت زیادہ توجہ چاہیے۔ طبیعت میں سُستی، نامعلوم ساخوف، غیر محفوظ اور کم تر ہونے کا احساس اِن کو ستاتا ہے۔ ایسے بچے اپنی زُبان سے اظہار کم کرتے ہیں۔ اِن میں صبر اور سہنے کی طاقت بہت زیادہ ہوتی ہے۔ دوسروں کے لیے ہمدردی اور خُلوص کا جذبہ شدید ہوتا ہے۔

**عدد 9 کے بچے** ہر مہینے کی 9,18,27 تاریخ کو پیدا ہونے والے بچے عدد نو کے زیرِ اثر ہوتے ہیں۔

**عمومی نفسیات** اس عدد کے بچے تحریکی اور پُر جوش ہوتے ہیں۔ جذباتی ہوتے ہیں اور آپے سے باہر ہو جاتے ہیں۔ ابتدائی عمر بہت جلد بازی میں گزارتے ہیں۔ ایسے بچوں کو آگ، چوٹوں، حادثات اور آپریشن وغیرہ سے بہت خطرہ ہوتا ہے۔ لڑائی بھی کرتے رہتے ہیں۔ ایسے بچوں میں بے صبرا پن بہت ہوتا ہے ایسے بچوں کا عزم وحوصلہ بہت بلند ہوتا ہے۔ جاہ وجلال اور دبدبہ چاہتے ہیں۔ ایسے بچے دُنیا میں اپنا خاص مقام بنانا چاہتے ہیں اس لیے دولت مند بننے کی سوچ بچپن سے اِن کے دماغ میں پروان چڑھتی ہے۔

## نقائص کا روحانی حل

پیدائشی فطری رجحانات، ماحول، تاریخ پیدائش اور نام کے مختلف روحانی منفی اثرات کے باعث بچوں میں ضد، بے پروائی، تعلیم سے دِل چُرانا، بڑوں سے گستاخی کرنا، اپنا خیال نہ رکھنا اور بہت سی اخلاقی بیماریاں پیدا ہو جاتی ہیں۔ اِن عوارض کا علاج قرآنِ پاک سے کیا جاتا ہے۔ حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے روایت ہے کہ بچے پر ہر رات تین مرتبہ سورہ فلق، تین مرتبہ سورہ ناس اور سَو مرتبہ سورہ توحید پڑھنے کی بہت زیادہ فضیلت ہے۔ اگر سورہ توحید (سورہ اخلاص، قل شریف) 100 مرتبہ نہ پڑھی جا سکے تو پچاس مرتبہ پڑھے اور اگر اس عمل کی پابندی کی جائے تو وُہ بچہ مرتے دَم تک ہر قسم کی آفات سے امن میں رہے گا۔ مفاتیح الجنان صفحہ 1475۔

اس مقدس فرمان پر عمل کرنے سے آپ کا بچہ سحر، آسیب، نظر بد، شوگر، کینسر، جگر، گردے، دل کے امراض، تھیلیسیما اور چھوٹی بڑی تمام بیماریوں سے محفوظ رہے گا۔ بچوں کے تمام مسائل میں سورہ فاتحہ ستر بار دم کر کے اُن کے جسم پر پھونک ماریں اور پانی دم کر کے اُن کو پلا دیں۔ روزانہ کچھ دن ایسا کریں۔ نیز روزانہ نقدی کی صورت میں صدقہ دیا کریں۔ ایسا کرنے سے آپ کا بچہ ہمیشہ محفوظ رہے گا۔ والدین سے التماس ہے کہ بچوں کی نفسیات پڑھنے کے ساتھ ساتھ بچوں سے اپنے رویے کا احتساب بھی کریں تا کہ مسائل کو جڑ سے ختم کیا جا سکے۔

اگر بچہ تعلیم سے دِل چُراتا ہو تو 786 بار بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ پڑھ کر پانی، شہد وغیرہ پر دم کریں اور نہار منہ چند ہفتے پلا دیں۔ نیز جو بھی خامی ہو بسم اللہ کا ورد کر کے دُعا مانگیں اِن شاء اللہ وہ خامی ٹھیک ہوگی۔ بچوں کے بارے میں مزید اس طرح کی تفصیلی معلومات یا اُن کے روحانی علاج کے لیے آپ مدینۃ الروحانیت سے رجوع کر سکتے ہیں۔ بچوں کے تمام مسائل کے حل کے لیے بسم اللہ شریف کی یہ لوح سعد اوقات میں چاندی پر کندہ کر کے بچے کو پہنائیں۔ لوح تیار کر کے 786 بار بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ لوح پر دم کریں اور صدقہ دے کر پہن لیں انشاء اللہ تمام خرابیاں دور ہوں گی اور ترقی کے سب دروازے کھلیں گے۔ یہ لوح بڑوں کے لیے بھی ہر معاملے میں بہت مفید ہے۔ مدینۃ الروحانیت میں سعد اوقات میں تیار کردہ لوح بسم اللہ دستیاب ہے۔ نیز تاریخ پیدائش کے مطابق نگینہ پہنانے سے بھی مثبت اثرات ملتے ہیں۔ ہمارے ادارے کے تحت قائم شدہ ''الجواہر'' سے بھی ہر طرح کے قیمتی نگینے اعتماد کے ساتھ گھر بیٹھے منگوائے جا سکتے ہیں۔

قول — جبرائیل — بسم اللہ الرحمن الرحیم — عزرائیل — الحق

حمعسق (دائیں) — کہیعص (بائیں)

| بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم |
|---|---|---|---|
| ۳۳۰ | ۲۸۸ | ۱۰۳ | ۶۵ |
| ۲۸۷ | ۳۲۷ | ۶۸ | ۱۰۴ |
| ۶۷ | ۱۰۵ | ۲۸۶ | ۳۲۸ |

اسرافیل — میکائیل

حسب روایت سب سے پہلے بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد صاحب مرحوم اور اپنے پیرومرشد قبلہ مولانا حافظ زوار حسین صاحب ڈھکو قلندری مرحوم کے بلندی درجات کیلئے سورۃ فاتحہ اور دعائے مغفرت کی گذارش کرتا ہوں۔ اور محترم آغا افتخار حسین صاحب مدیر اعلی امامیہ جنتری اور ان کے تمام احباب / کارکنان کا جو امامیہ جنتری شائع کرنے کے سلسلے میں خدمات سرانجام دے رہے ہیں اور محترم قارئین امامیہ جنتری سب کا مشکور ہوں اور سب کیلئے دعائے خیر کا طالب ہوں۔

دوستی، شراکت، شادی تقریباً ہر مرد عورت کی خواہش و ضرورت ہے کوئی بھی مرد۔ یا۔ عورت دوستی، شراکت، شادی کا پروگرام بنا رہا ہو۔ تو اسے اس سلسلے میں علم نجوم کی روشنی میں یہ ضرور دیکھ لینا چاہیے کہ ان دونوں فریقوں کے برج، ستارے آپ میں موافق ہیں ۔ یا۔ مخالف۔ اگر بروج اور ستارے موافق ہوں تو اللہ کریم کے کرم پر بھروسہ کرتے ہوئے بات آگے چلائیں۔ اور اگر بروج وستارے غیر موافق ہوں ۔ آپس میں اختلاف و دشمنی رکھتے ہوں تو بہتر ہوگا کہ ایسی جگہ شراکت۔ دوستی۔ یا۔ شادی کو اختیار ہی نہ کیا جائے۔ اور اس کو مقدر کا فیصلہ سمجھ کر اس سے گریز کیا جائے تا کہ آگے چل کر نقصان کا باعث نہ بنے۔ اور زندگی ضائع نہ ہو۔ جہاں بروج وستاروں میں دوستی کے دلائل موجود ہوں تو وہاں ضرور کوشش کریں۔ تا کہ زندگی سے فائدہ حاصل کیا جا سکے۔ ایسی جگہ کسی طرح کی مخالفت یا رکاوٹ ہو تو اس کو دور کرنے کیلئے حب کے عملیات، تعویزات و طلسمات سے مدد لی جا سکتی ہے۔ دو فریقوں کے درمیان۔ حب ۔ یا۔ موافقت دو طرح سے ہوتی ہے۔ (ا) بروج وستارے آپس میں موافقت رکھتے ہوں۔ (اا) یا۔ وقتی طور پر عملیات حب کا استعمال کر کے۔ اسی طرح بغض عداوت بھی دو طرح سے ہوتی ہے۔ (ا) بروج وستاے آپس میں غیر موافق ہوں ۔ (اا) یا۔ عملیات، تعویزات عداوت و فرقت کا استعمال کر کے وقتی طور پر آپس کے اچھے تعلقات کو خراب کر کے۔ یہ بات بھی خاص طور پر یاد رکھیں کہ اگر بروج وستارے آپس میں موافق ہوں تو پھر بھی کبھی کبھی آپس کے تعلقات میں بگاڑ۔ خرابی آ جاتی ہے۔ یا۔ آپس کے پیار محبت میں کمی بیشی ہوتی رہتی ہے۔ اس کی وجہ گردش فلکی سے دونوں کے ستارے مخالف ہو جائیں تو حالات میں مخالفت اور بگاڑ پیدا ہو جاتا ہے۔ حتی کہ اگر دو۔ چار سال تک دونوں کے ستارے آپس میں مخالف ہو جائیں تو آپس کے تعلقات میں بھی دو۔ چار سال تک مخالفت اور فساد رہے گا۔ اور گردش افلاک کے زیر اثر جب دونوں فریقوں کے ستارے موافق ہو جائیں گے تو آپس کے تعلق میں بھی دوبارہ سے موافقت اور محبت پیدا ہو جاتی ہے۔ بروج وستاروں کے مطابق اگر دو افراد کے درمیان موافقت لکھی ہے۔ مگر دونوں کے حالات اس کے خلاف ہوں تو سمجھ لیں کہ یہ کسی تیسرے فرد کی ریشہ دوانی۔ غیبت۔ ارادہ فساد یا جادو وغیرہ کی وجہ سے ہے۔ اس کا علاج اور تدبیر اختیار کرنے سے دونوں میں پھر سے محبت و موافقت قائم ہو جائے گی۔ ایک بار اگر عمل کام نہ دے تو دوبارہ۔ بلکہ۔ سہ بارہ کریں۔ مگر عمل تبدیل نہ کریں۔ انشاء اللہ ضرور کامیابی ملے گی۔ محبت و عداوت کا سبب، عملیات، تعویزات اور طلسمات سے پیدا کیا جاتا ہے۔ تعویزات، عملیات، طلسمات عداوت، فساد بہ نسبت محبت و الفت کے جلد تاثیر ظاہر کرتے ہیں۔ کیونکہ شیاطین ایسے کاموں کیلئے ہر وقت تیار رہتے ہیں۔

جن دو افراد کے درمیان تعلق کو چیک کرنا ہو۔ ان دونوں کے نام معہ والدہ کے اعداد نکال کر علیحدہ علیحدہ بارہ پر تقسیم کریں۔ جو عدد باقی بچے گا وہی متعلقہ فرد کا برج ہوگا۔ اس کے بعد ان دونوں افراد کی موافقت۔ یا۔ ناموافقت نیچے دی گئی جدول / نقشہ سے معلوم کر لیں۔ علم نجوم کی روشنی میں بروج و ستاروں کے حوالہ سے ہونے والی دوستی۔ شراکت۔ یا۔ شادی کے بارے میں فیصلہ کرنے میں آسانی رہے گی۔ کہ بطور دوست۔ کاروباری شراکت دار۔ یا۔ میاں بیوی یہ دونوں اکٹھے بھی رہ سکیں گے۔ یا۔ نہ۔ بارہ پر تقسیم کرنے سے اگر باقی کچھ نہ بچے تو اس سے بارہ ہی مراد لیا جائے گا۔ اور بارہ نمبر برج حوت شمار ہوگا۔ باقی (۱) آئے تو برج حمل (۲) ہو تو ثور (۳) ہو تو جوزا (۴) ہو تو سرطان (۵) ہو تو اسد (۶) ہو تو سنبلہ (۷) ہو تو میزان (۸) ہو تو عقرب (۹) ہو تو قوس (۱۰) ہو تو جدی (۱۱) ہو تو دلو۔ پورا پورا تقسیم ہو جائے اور باقی کچھ نہ بچے تو برج حوت مراد لیں گے۔

جس سے اعداد لیں گے وہ ابجد قمری درجہ ذیل ہے۔نام کے اعداد لیتے وقت اس بات کا خیال رکھیں کہ نام پورا ہو۔وہ نام ہو جو والدین نے رکھا ہو۔جو سکول کے سرٹیفکیٹ پر ہو۔خالی عام پکارنے والا نام نہیں لیا جائے گا۔معاہدہ دوستی۔شراکت۔یا۔نکاح کے بعد نام بدلنے کا کوئی فائدہ نہیں ہوگا۔بلکہ نام نکاح کے وقت بدلنے چاہیں۔نام تبدیل کرنے کے بعد حسب نیا نام زبان زد عام ہو جاتا ہے۔تو کم از کم تین ماہ کے بعد اس تبدیل شدہ نام کے اثرات شخصیت میں وارد ہونا شروع ہوتے ہیں۔اگر برج و ستاروں کی موافقت کے خلاف شراکت کا معاہدہ یا نکاح ہو جائے تو اس میں موافق اسمائے الٰہی کی لوح بنوا کر پاس رکھنی چاہیے۔یہ لوح دونوں افراد میں سے کسی ایک فرد کیلئے حالات کو مدنظر رکھ کر تیار کی جانی چاہیے۔تاکہ معاہدہ شراکت یا نکاح قائم رہے۔اور دونوں فریق عزت و سکون سے زندگی گزار سکیں۔ دعاگو لعل بخش قلندری

## ابجد قمری

| حروف | ا | ب پ | ج چ | د ڈ | ہ | و | ز | ح | ط | ی ے | ک گ | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیمت | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 20 | 30 | 40 | 50 |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر ڑ | ش | ت ٹ | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| قیمت | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 |

## شراکت۔دوستی اور شادی میں آپ کیلئے موافق۔دوست اور مخالف بروج

| برج | بہترین دوست | مخالف دشمن |
|---|---|---|
| حمل (مریخ) Aries | اسد، قوس | ثور، جوزا، دلو، حوت |
| ثور (زہرہ) Taurus | سنبلہ، جدی | دلو، اسد، عقرب |
| جوزا (عطارد) Gimini | میزان، دلو | سنبلہ، قوس، حوت |
| سرطان (قمر) Cancer | عقرب، حوت | حمل، میزان، جدی |
| اسد (شمس) Leo | قوس، حمل | ثور، عقرب، دلو |
| سنبلہ (عطارد) Virgo | جدی، ثور | قوس، حوت، جوزا |

| برج | بہترین دوست | مخالف دشمن |
|---|---|---|
| میزان (زہرہ) Libra | دلو، جوزا | حمل، سرطان، جدی |
| عقرب (مریخ) Scorpio | سرطان، حوت | دلو، ثور، اسد |
| قوس (مشتری) Sagitarius | حمل، اسد | حوت، جوزہ، سنبلہ |
| جدی (زحل) Capricorn | ثور، سنبلہ | حمل، سرطان، میزان |
| دلو (یورینس) Aquarius | جوزا، میزان | ثور، اسد، عقرب |
| حوت (مشتری) Pisces | سرطان، عقرب | جوزا، سنبلہ، قوس |



# نقش بسم اللہ شریف اور اسکے خواص

● گم شدہ آدمی/عورت یا بچہ گھر سے بھاگ گیا ہو ایسی جگہ باندھیں جو ہوا سے متحرک ہو ان شاء اللہ اندر جہاں لفظ فلاں لکھا ہے اس جگہ مفرور کا نام کو دریافت کرنے کے لیے تکیہ کے نیچے رکھ کر سو کے آسیب، سحر و جادو دفع کرنے کے لیے نقش ختم ہو جائے گا۔● لڑکے یا لڑکی کی شادی نہ ہو ان شاء اللہ شادی ہو جائے گی۔● کسی عورت کی نرینہ ہو گی۔ان شاء اللہ ● اس مبارک نقش کو جو

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
یا محمدؐ یا علیؑ
الٰہی فلاں بر گرد سوئے در
خانہ خویش قرار بگیر
فلاں بن فلاں
یا محمدؐ یا علیؑ
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

تو اسکو واپس لانے کے لیے یہ نقش مکرم لکھ کر مفرور واپس آ جائے گا۔مجرب ہے مربع کے اور اسکی ماں کا نام بھی ساتھ لکھیں لازمی ● چور جائیں چور کی شناخت ہو جائے گی۔● ہر قسم مبارک کو مریض کے گلے میں ڈالیں تو اس کا اثر رہی ہو تو نقش مبارک کو لکھ کر گلے میں ڈالیں۔ اولاد نہ ہو تو نقش مبارک کو گلے میں ڈالیں اولاد بھی پاس رکھے گا ہر کام میں فتح ہو گی۔

نوٹ اس نقش مبارک کو کسی ستارے کی نیک ساعت میں لکھ کر گلے یا بازو میں ڈالیں اور بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کا ورد شروع کریں ہر روز 786 مرتبہ 21 دن تک پڑھیں اور چند ہی دنوں میں بسم اللہ شریف کے نقش کی فضیلت کا اندازہ ہو جائے گا۔

آخر میں دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ آغا نثار احمد مرحوم بانی امامیہ جنتری کی مغفرت فرمائے اور امامیہ جنتری سے متعلقہ افراد کو صحت و تندرستی عطا فرمائے۔آمین!

# جادو اور بندش سے نجات کے لیے چند آسان عمل

سیّد علی رضا رضوی ڈھنی سادات تحصیل کھاریاں ضلع گجرات
0300-5411734, 0333-7351212

آج کے دور میں ہر انسان کسی نہ کسی مسئلے اور پریشانی کا شکار ہے کسی کو اولاد کی پریشانی کسی کو کاروبار کی کوئی شادی کے لیے پریشان اور کوئی شادی ہوتے ہوئے اپنے جیون ساتھی کی چرب زبانی سے۔ ایسا کیوں؟ ہر انسان جس کے ساتھ یہ مسئلے جڑے ہوں وہ یہی سمجھتا ہے کہ اسکی پریشانی کی وجہ جادو ہے حالانکہ انسان اپنے اعمال سے بے خبر ہوتا ہے۔ مولاؑ کا فرمان ہے کہ ہمارے ماننے والے کو جب بھی کوئی تکلیف ہوتی ہے تو وہ تکلیف اسکے گناہوں کا کفارہ ہوتی ہے اور ایک جگہ تو یہاں تک کہتے ہیں کہ ہمارے چاہنے والے کو اگر 40 دن کوئی مصیبت پریشانی نہ آئے تو وہ اپنے گناہوں کی معافی مانگے۔ بہرحال میں کچھ آسان عمل بتا رہا ہوں گھر کے سکون اور جادو وغیرہ شر و شیاطین سے نجات کے لیے۔ یہ اگر آپ مہینہ میں کم از کم ایک مرتبہ دوہرا لیا کریں تو ان شاء اللہ بفضل آئمہ اطہار علیہم السلام نحوست پریشانی اور آسیب آپکے کبھی قریب نہیں آئے گا۔

☆ اگر گھر میں جادو ہو تو کوئی ایک فرد باوضو ہو کر 500 مرتبہ سورۃ کوثر پانی پر پڑھ کر دم کرے اور وہ پانی گھر کے ہر فرد کو پلایا جائے اور جو بچ جائے وہ گھر کی دیواروں پر چھڑک دیں ان شاء اللہ جادو ختم ہو جائے گا۔

☆ مولا کا فرمان ہے کہ اپنے گھر میں حرمل کا دھواں دو کہ اسکے دھویں سے جنات وغیرہ گھر میں نہیں آتے اور جادو نہیں ہوتا۔

ہر معصوم کے حرم میں دن میں 2 مرتبہ حرمل کا دھواں دیا جاتا ہے کیونکہ اسکے ہر پتے پر اللہ نے پتہ نہیں کتنے فرشتوں کو بٹھایا ہوا ہے اس لیے ہر مومن اپنے گھر میں حرمل کا دھواں دے تاکہ شر و شیطان و آسیب سے نجات ہو۔

☆ جادو کے لیے گھر میں روزانہ فجر کی اذان دینی چاہیے کیونکہ مولاؑ فرماتے ہیں کہ جس گھر میں روزانہ فجر کی اذان دی جائے وہاں کبھی بھی جادو وغیرہ اثر نہیں کرتا اور گھر میں فجر کی اذان دینے سے تمام افراد کے ارد گرد حفاظت کا حصار لگ جاتا ہے

☆ اگر گھر میں جادو ہو تو سورۂ طٰہٰ کی آیت نمبر 69 کو اول و آخر 11 مرتبہ درود پڑھ کر 101 دفعہ پانی پر پڑھ کر دم کیا جائے اور وہ پانی گھر کا ہر فرد استعمال کرے اور بچا ہوا پانی گھر کی دیواروں پر چھڑک کے تو جادو ختم ہو جاتا ہے۔

☆ گھر میں قرآن اور باقاعدگی سے نماز پڑھنے والا 7،7 مرتبہ آیت الکرسی خالدون تک اور معوذ 3 مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر اور اپنے گھر والوں کے اوپر پھونک دے ان شاء اللہ نظر بد سے لیکر جادو وغیرہ تک ہر تاثیر ختم ہو جائے گی

☆ جادو ختم کرنے کے لیے سورۂ توبہ کی بالکل آخری دو آیات 135 مرتبہ پانی پر دم کر کے وہ پانی پر استعمال کریں 21 دن تک روزانہ یہ عمل جاری رکھنا ہے۔

☆ کربلا معلیٰ میں حرم امام حسینؑ میں جو سنگ مرمر مولاؑ کی ضریح اطہر پر 70 تک سال لگا رہا ہے وہ اب حرم کی آفیشل نے تبدیل کیا ہے اس ماربل کو انہوں نے نگینہ لاکٹ اور انگوٹھی کی صورت میں ڈھال دیا ہے وہ پتھر جو کہ 7 عشرے مولا کی قبر سے مس رہا وہ اپنے ہاتھ پر یا گلے میں لاکٹ کے طور پر استعمال کرنے سے ہر قسم کا جادو، آسیب، نحوست اور حادثات و بلیات سے محفوظ رکھتا ہے یہ پتھر آپ کربلا معلیٰ سے منگوا سکتے ہیں جو کہ آپکو حرم کے اندر سے ملے گا۔

☆ اگر کسی کو یہ شک ہو کہ اس پر جادو ہے یا کسی قسم کی بندش ہے تو نمک کی 3 کنکریاں لے ایک کنکری پر باوضو 66 مرتبہ مزجل بزجل پڑھے اور پانی کے جگ میں ڈال دے اسی طرح دوسری کنکری پر پڑھے اور پانی میں ڈال دے تیسری پر بھی یہی عمل کرے پھر اس پانی کے جگ کو بالٹی میں مکس کر کے نہا لے۔ 3 دن لگاتار عمل کرے جادو وغیرہ یا جو بھی بندش ہوگی وہ ختم ہو جائے گی۔

**برائے حصول علم** عدۃ الداعی میں مذکور ہے کہ اگر بچہ کا دل علم کے حصول میں نہ لگتا ہو تو یہ درج ذیل آیات لکھ کر اسکے گلے میں ڈالیں اور پانی پر پڑھ کر پلائیں تو ذہن و عقل کی تیزی کے لیے بھی مجرب ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِيْ خَلَقَ ۚ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ۚ اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ ۙ الَّذِيْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ۙ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ يَعْلَمْ ۗ (سورۃ العلق: ۱تا۵)

**ترجمہ** اپنے پروردگار کا نام لیکر پڑھو جس نے پیدا کیا اسی نے انسان کو جمے ہوئے خون سے پیدا کیا پڑھو اور تمہارا پروردگار بڑی عزت والا ہے جس نے قلم کے ذریعے سے تعلیم دی اسی نے انسان کو وہ باتیں بتائی جن کو وہ جانتا ہی نہ تھا۔

**نافرمان بیٹے کے لیے** نافرمان بیٹے کے لیے اس کے طرز عمل میں تبدیلی لانے کے واسطے سوئے ہوئے پر ایک مرتبہ سورۂ بروج کی یہ درج ذیل آیات 11 روز تک پڑھ کر دم کریں

بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ ۙ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ ۝ بلکہ یہ تو قرآن مجید ہے جو لوح محفوظ میں لکھا ہوا ہے

# مناجات مولا عباس علمدار علیہ السلام

## علامہ سیّد سجاد شبیر رضوی

یہ ایک مخصوص اور کامیاب مناجات ہے جس کو حضرت زعفر جنؑ پڑھا کرتے تھے اور اگر پریشان حال اس مناجات کو پڑھے ان شاء اللہ اسکی پریشانی دور ہوگی اور مراد مولائے کائنات کے دربار سے پوری ہوگی ۔

**ترکیب عمل** 135 مرتبہ اس مناجات کو ڈیڑھ بجے کے بعد 3 روز تک ایک وقت اور ایک مقام پر تنہائی اور نیک اردائے کے ساتھ اول و آخر 11 مرتبہ محمدؐ وآل محمدؐ پر درود پڑھ کر شروع کرے ان شاء اللہ کامیابی ہی کامیابی ہے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یَا وَالِیَنَا یَا وَلِیَ اللّٰہِ اَغِثۡنِیۡ

یَا قُرَّۃَ عَیۡنِ اَسَدُ اللّٰہِ اَغِثۡنِیۡ

قَدۡ جِئۡتُ اِلٰی بَابِکَ اللّٰہِ اَغِثۡنِیۡ

اِرۡحَمۡ لِنَبِیَّ لِیَدُ اللّٰہِ اَغِثۡنِیۡ

مَنۡ کَانَ سِوَاکَ مِلۡکَ الۡجَنَّۃِ وَالنَّاسِ

یَا وَالِیَنَا غَیۡرُکَ یَا حَضۡرَتِ عَبَّاسِ

# نماز استغاثہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم حاجت مند جب رات کو سونے کا ارادہ کرے تو اپنے سرہانے پاکیزہ برتن میں پاک پانی بھر کر کسی چیز سے ڈھانپ کر رکھے۔ رات کے آخر میں تہجد کے لیے بیدار ہو کر اس پانی سے تین گھونٹ پی کر باقی پانی سے وضو کریں۔ اذان اور اقامت کے بعد 2 رکعت نماز استغاثہ اس طرح پڑھیں۔ (۱) نماز میں الحمد کے بعد کوئی بھی سورت پڑھ لیں اور جب رکوع میں جائیں تو 25 مرتبہ **یَا غِیَاثَ الۡمُسۡتَغِیۡثِیۡنَ** پڑھے۔ (۲) رکوع سے سر اُٹھانے کے بعد سجدہ میں جانے سے پہلے پھر 25 مرتبہ پڑھیں (۳) پہلے سجدہ میں 25 مرتبہ (۴) سجدہ میں سے سر اُٹھانے کے بعد 25 مرتبہ (۵) دوسرے سجدہ میں 25 مرتبہ (۶) سر اُٹھانے کے بعد پھر 25 مرتبہ۔ اسی طرح دوسری رکعت میں بھی پہلی رکعت کی طرح پڑھیں۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد اپنے سر کو آسمان کی طرف کر کے 30 مرتبہ یہ کلمات کہے "مِنَ الۡعَبۡدِ الذَّلِیۡلِ اِلَی الۡمَوۡلٰی الۡجَلِیۡلِ" اسکے بعد اپنی حاجت طلب کرے۔ جو کہ بہت جلد انشاللہ پوری ہوگی۔ دونوں رکعتوں میں کل 300 مرتبہ پڑھنا ہے۔ آزمودہ ہے۔ (از مکارم اخلاق)

مسز نگینہ زہرا انجم۔ کراچی 0336-9272110,03362331839

# مجرب نسخے

حاجی محمد صابر جعفری
اٹک 0332-5795236

قارئین امامیہ جنتری 2016 کے لیے چند اعمال دے رہا ہوں ہر کوئی عمل کر سکتا ہے عمل کریں مولا پنجتن پاکؑ کامیاب فرمائیں گے اور شفا عطا فرمائیں گے۔

**دل کے امراض کے لیے** سفید پیاز کا جوس نکال کر نہار منہ 3 گھونٹ 15 دن پییں دل کے وال کھل جائے گے۔ ان شاء اللہ۔ اگر سفید پیاز نہ ملے تو دوسرا استعمال کر لیں۔

**خونی یا بادی بواسیر کے لیے** تمباکو کو خشک کر کے دھونی دیں بواسیر ختم ہو جائے گی۔

**نظر کم ہو** 11 بادام کی گریاں رات کو دودھ میں دیں صبح نہار منہ بادام کی گریاں دودھ کے ساتھ کھائیں نظر تیز ہو جائے گی۔

**نظر بد کے لیے** جس پر نظر بد ہو سورۂ کوثر 3 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لیں نظر بد یا نحس اثرات ختم ہو جائیں گے۔

**نشے کی عادت ختم ہو جائے** ہر قسم کے نشے کو ختم کرنے کے لیے سبز الائچی ہر یا مجیبُ ایک تسبیح پڑھ کر دم کریں اور نشہ والے مریض کو کھلا دیں 1 مہینہ میں ٹھیک ہو جائے گا اور ساری نشے کی عادات ختم ہو جائیں گی

**وہم کا علاج** روزانہ یا مومنُ پڑھیں جتنا آسانی سے پڑھ سکتے ہیں اور پھر دعا کریں یہ عارضہ ختم ہو جائے گا۔

**گم شدہ چیز** کوئی چیز اگر رکھ کر بھول گیا ہو تو یا جامعُ کا ورد کرتا رہے گم شدہ چیز مل جائے گی۔

**شوگر ختم کرنے کے لیے** سبز الائچی اور میتھرے یعنی میتھی کے دانے ہم وزن لیکر سفوف بنا لیں جائے کی آدھی چمچ ناشتے کے آدھے گھنٹے بعد دودھ کے ساتھ لیں۔ 5 دن لگاتار استعمال کریں اور پھر شوگر چیک کریں شرطیکہ پہلے چیک کر لیں کتنی ہے اور کتنا فرق پڑا ہے جب مار بل ہو جائے تو یہ دوا کھانا بند کر دیں جب دوبارہ زیادہ ہو جائے تو دوائی پھر شروع کر دیں یہ عمل کرتے رہیں شوگر ختم ہو جائے گی۔

کوئی بھی جائز کام ہو شادی، کاروبار، صحت، میاں بیوی کی آپس میں ناچاقی یا من پسند شادی۔ صبح کی نماز سنت فرض کے درمیاں 11 مرتبہ اول و آخر درود پاک پڑھیں اور درمیان میں 41 مرتبہ سورۂ الحمد پڑھ کر دعا کریں۔ اگر کوئی مریض ہو تو پانی دم کر لیں اور مریض کو پلائیں 21 دن صحت یاب ہو جائے گا۔

# سورہ یٰسٓ کے 3 راز

رانا ذوالفقار علی ڈپٹی کمشنر انکم ٹیکس (ر)
0300-9614493
0321-6147630

قرآن پاک کے پڑھنے سے ہدایت، شفا نور، رحمت، حکمت، اھدنا الصراط المستقیم، پاکیزگی، نجات، اور بخشش ملتی ہیں۔ اس لیے اسے پڑھتے ہوئے تفکر سے کام لیں۔ درود پاک پڑھنے سے دعائیں قبول ہوتی ہیں بہتر یہی ہے کہ کسی سورۂ کو کسی مقصد کے لیے اول و آخر درود پاک کے ساتھ پڑھا جائے لیکن یہ شرط نہیں کیونکہ یہ کلام پاک ہے۔ سورۂ یٰسٓ جو ہر روز پڑھتا ہے ان شاء اللہ وہ نزع میں مکمل طور پر جنت کو دیکھے گا۔ یہ سورۂ قرآن پاک کا دل ہے اور سَلٰمٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِیۡمٍ سورۂ یٰسٓ کا دل ہے جو کلام پاک کو نہیں پڑھ سکتا تو وہ یہ سلامتی کی تسبیح پڑھتا رہے ان شاء اللہ خاتمہ بالخیر ہوگا اگر کسی آیت کا تکرار کیا جائے تو اسکا مقصد ذات باری تعالیٰ جل جلالہٗ سے اسکی کیفیت سے مستفید ہونا ہے اس سورۂ کے 3 راز ہیں۔

**سلامتی** سَلٰمٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِیۡمٍ (58) تم پر سلامتی ہو یہ کہنا ہے ربّ رحیم کا

یہ اللہ جل جلالہٗ ہی ہے جو تمھاری دنیا میں، نزاع میں، قبر میں، قیامت کے دن اور بعد میں جاری ہونے والے عالم کے لیے سلامتی فرما سکتا ہے یہ تسبیح عرش الٰہی کے نیچے سے اٹھنے والوں کے لیے ہے یہ اللہ تعالیٰ کے عاشقوں کی تسبیح ہے جو اس سے اسکا جلوہ مانگتے ہیں یہ ہر بیماری کے لیے شفاء ہے بالخصوص شوگر کے مریضوں کے لیے اسے سورۂ یٰسٓ کے اندر 11 مرتبہ پڑھیں یعنی آیت 58 کے بعد

**حاجت روائی** اِنَّمَاۤ اَمۡرُهٗۤ اِذَاۤ اَرَادَ شَیۡـًٔا اَنۡ یَّقُوۡلَ لَهٗ كُنۡ فَیَكُوۡنُ (82) بے شک اللہ تعالیٰ جب کسی کام کے کرنے کا ارادہ فرماتا ہے تو اسے حکم دیتا ہے کہ ہوجا اور وہ ہو جاتا ہے۔ اس آیت کو 7 مرتبہ دہرائیں۔ کہ اللہ جل جلالہ تو نے کُنۡ کہہ کر آسمانوں، زمین اور جو کچھ ان کے درمیان ہے جسے کوئی گن نہیں سکتا بنا دیا تو میرے لیے بھی کُنۡ کہہ دے تا کہ میری بھی حاجت روائی ہو جائے آمین۔

## دنیا سے واپسی پر رحم و کرم مانگنا

فَسُبۡحٰنَ الَّذِیۡ بِیَدِهٖ مَلَكُوۡتُ كُلِّ شَیۡءٍ وَّاِلَیۡهِ تُرۡجَعُوۡنَ (83)

پس پاک ذات ہے وہ جس کے ہاتھ میں ہر چیز کی حکومت ہے اور اسی کی طرف تمھیں لوٹنا ہے۔

اسکو 3 مرتبہ اس یقین کے ساتھ پڑھے کہ تیری واپسی اللہ تعالیٰ کی طرف ہے اور دل سے التجا کرے کہ اے اللہ جل جلالہٗ دنیا سے واپسی پر رحم و کرم فرمانا اپنے جسم پر تین پھونکیں ماریں اور پانی پر بھی تین پھونکیں ماریں یہ پانی ہر قسم کی شفاء کے لیے ہے۔

## بیدم یہی تو پانچ ہیں مقصود کائنات خیر النساءؑ حسینؑ و حسنؑ مصطفیٰؐ علیؑ

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ 786 اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | ا 1 | ل 30 | ل 30 | ہ 5 | | 66 |
| مصطفیٰؐ | م 40 | ص 90 | ط 9 | ف 80 | ی 10 | 229 |
| علیؑ | ع 70 | ل 30 | ی 10 | | | 110 |
| فاطمہؑ | ف 80 | ا 1 | ط 9 | م 40 | ہ 5 | 135 |
| حسنؑ | ح 8 | س 60 | ن 50 | | | 118 |
| حسینؑ | ح 8 | س 60 | ی 10 | ن 50 | | 128 |

786 طالب دعا سید سبط حسن نقوی 0307-4256050 چیئرمین انجمن اسروبہ شاہ ولایت گروپ لاہور

# مصائب ومشکلات سے نجات کے اعمال ودعائیں

غلام عباس قادری قلندرئی
0321-9794752, 0347-7641152, 0321-5644791

جو شخص سچے دل سے دعا مانگتا ہے رب کریم اس کی حاجت روائی فرماتا ہے اور مصائب و مشکلات دور فرماتا ہے کیونکہ قرآن کریم میں ارشاد ربانی ہے۔ وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُونِيْ أَسْتَجِبْ لَكُمْ. سپارہ 24 سورۂ مومن 60

**شادی میں روکاوٹیں دور کرنے کا عمل** جب مناسب رشتے آنے بند ہوجائیں، شادی کی بات چلائی جائے مگر بات نہ بنے، رشتہ کہیں طے نہ ہو رہا ہو تو لڑکا یا لڑکی جسکی شادی کا مسئلہ ہو باقاعدگی سے پانچ وقت کی نماز پڑھے۔ روزانہ نماز عشاء کے بعد 14 مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کر دس تسبیح سورئہ والناس پڑھ کر سادے پانی پر دم کر کے یہ پانی روزانہ پی لیا کرے اور کاغذ پر زعفران سے چاروں قل لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں پہن لے۔ یہ تمام عمل خاموشی سے کریں۔ ان شاءاللہ کسی مناسب جگہ رشتہ طے ہوجائے گا۔

**مناسب رشتہ حاصل کرنے کا عمل** نیا چاند نظر آنے کے بعد چھوٹی بوتل میں کم از کم 2/1 کلو شہد لے لیں اس میں گن کر 41 عدد سیاہ مرچیں پیس کر ڈال دیں۔ روزانہ اول وآخر 5 مرتبہ درود ابراہیمی کے ساتھ ایک مرتبہ سورئہ بقرہ مکمل ایک ایک تسبیح سورئہ الفلق اور سورئہ والناس پڑھ کر اس بوتل پر دم کریں۔ دن میں تین مرتبہ اس شہد کو چاٹیں۔ نماز کی پابندی کریں اور اللہ کریم سے دعا مانگیں۔ ان شاءاللہ رشتے آنے شروع ہوں گے۔ جہاں آپ بات چلائیں گے رب کریم اپنی مہربانی سے بات بنادے گا۔

**شادی میں رکاوٹوں کا توڑ** ایک پاؤ عود کی لکڑی لیں اس پر اول وآخر 5 مرتبہ درود ابراہیمی کے ساتھ 100 مرتبہ سورئہ فاتحہ اور 100 مرتبہ سورئہ اخلاص پڑھ کر دم کریں۔ اس لکڑی کو جلا کر کسی برتن میں راکھ بنالیں اب اس راکھ کو اپنے پہنے ہوئے پرانے کپڑے میں 8 دن تک محفوظ رکھیں آٹھویں دن اس راکھ کو کپڑے سمیت کسی بڑی نہر یا دریا میں بہا دیں۔ گھر آکر غسل کر لیں منہ میٹھا کریں۔ نماز کی پابندی کریں شادی کا تصور ذہن میں رکھیں ان شاءاللہ رکاوٹیں دور ہوجائیں گی۔

# نظر بد، جادو گھر میں نا اتفاقی کا روحانی علاج

محمد فہیم قادری 0333-8916586, 03017906477

**نظر بد کا علاج** قارئین امامیہ جنتری کو ایک پیغام دینا چاہتا ہوں کہ اکثر بیماری، گھریلو جھگڑے، قرض کی زیادتی، کاروباری بندش، اور دیگر بے شمار مسائل نظر بد لگ جانے سے ہوتے ہیں اور ہمارے عاملین حضرات جادو، ٹونے، تعویذات کا اثر کہہ کر لوگوں کو ڈراتے ہیں اور لوٹتے ہیں جو مریض دواؤں سے ٹھیک نہیں ہو پا رہے یا مسائل بڑھ رہیں تو خدارا اسکی نظر اتارلیں۔ ان شاءاللہ بہتری ہونا شروع ہوجائے گی۔ چھوٹی موٹی بیماریوں کو نظر انداز کر دیں کوئی بھی مسئلہ ہو نظر ضرور اتارلیں ان شاءاللہ بہتری آنا شروع ہوجائے گی

**جادو** ہر نماز کے بعد 3 مرتبہ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْأَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ پڑھ کر چہرے پر پھونک دیا کریں اور کسی مٹی کے نئے پیالے پر نہار منہ 20 مرتبہ سورۂ فلق، 3 مرتبہ سورۂ والناس پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لیا کریں۔

**گھر میں نا اتفاقی** گھر میں نا اتفاقی ختم کرنے کے لیے ہر جمعے کے دن 3 مرتبہ سورۂ جمعہ پانی پر دم کر کے خود اور سارے گھر والوں کو پلائیں

**پرانی کھانسی** ایسی کھانسی جو کسی دوا سے نہ جا رہی ہو اسکے لیے دکنی مرچ پسی ہوئی ایک بڑی چٹکی شہد میں ملا کر نہار منہ کھانے سے ان شاءاللہ پرانی سے پرانی کھانسی سے شفا نصیب ہوگی۔

تمام روحانی مسائل کے حل کے لیے **فی سبیل اللہ** نقوش منگوا سکتے ہیں دم کروا سکتے ہیں **محمد فہیم قادری** - محلہ شمس آباد تونسہ شریف

**برائے حافظہ** حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ دعا حضرت علیؑ کو ترقی حافظہ کے لیے تعلیم فرمائی تھی۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

سُبْحَانَ مَنْ لَّا يَعْتَدِيْ عَلٰى أَهْلِ مَمْلَكَتِهٖ سُبْحَانَ مَنْ لَّا يَأْخُذُ أَهْلَ الْأَرْضِ بِأَلْوَانِ الْعَذَابِ سُبْحَانَ الرَّءُوْفِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ لِّيْ فِيْ قَلْبِيْ نُوْرًا وَّبَصَرًا وَّفَهْمًا وَّعِلْمًا إِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

# اسم اعظم "نئی تحقیق"

جابر علی المعروف شایان علی
0312-5310914, 0302-5243272
محلہ قصر زہرا گلی ذاکر محمد حسین والی جھنگ صدر

میری تمام تر تحقیق اسم اعظم پر محیط ہے سب سے پہلے میں نے استخراج اسم اعظم کا جو قاعدہ ترتیب صدوی بتایا دراصل وہی شارٹ ہینڈ زبان برائے اسم اعظم ہے۔ کافی لوگوں نے فائدہ اٹھایا اس مرتبہ میری نئی تحقیق پیش خدمت ہے فائدہ اٹھا کر بانیان ومعاونین امامیہ جنتری کے لیے ضرور دعا گو ہوں۔

**نئی تحقیق** قارئین جیسا کہ آپ سب جانتے ہیں کائنات اربعہ عناصر کا مجموعہ ہے انسان بھی اربعہ عناصر سے بنایا گیا ہے اس لیے ہر مسئلے کا حل بھی اربعہ عناصر ہیں۔ طب سے شغف رکھنے والے بخوبی جانتے ہیں مگر اک خاص راز جسے صاحبان معرفت جانتے ہیں وہ ترتیب صدوی اور نزولی ہیں دونوں کا الگ الگ کام ہے ترتیب صدوی آسمان کو چھونے دعاؤں اور حاجات کے بر آنے اپنا پیغام دوسروں کو منتقل کرنے کے کام آتی ہے جبکہ ترتیب نزولی زیر زمین تحت الثری تک کی معلومات اور دوسروں کے راز جاننے اور قربت کے کام آتی ہے۔ یہ دو ترتیب میں عناصر اربعہ کا امتزاج چار چاند لگا دیتا ہے میں نے خود تجربہ کیا ہے ہر نہ ممکن بھی بفضل خدا ممکن ہو جاتا ہے۔ ذیل میں امتزاج اربعہ عناصر اور ترتیب صدوی سے استخراج اسم اعظم دیا جا رہا ہے۔

**وضاحت قاعدہ** جس کے نام کا اسم اعظم بلحاظ امتزاج اربعہ عناصر وترتیب صدوی معلوم کرنا ہو اس کے نام کے حروف کے اعداد بلحاظ ابجد ایقغ لے لیں اور ہر عدد کو اس طرح جمع کر کے مفرد عدد لیتے جائیں کہ پہلا عدد دوسرے عدد میں اور حاصل مفرد عدد اس کے نیچے پھر دوسرے عدد میں تیسرا عدد جمع کریں مفرد حاصل عدد نیچے لکھ لیں اس طرح تمام اعداد پر یہ عمل دہرائیں نیچے ایک عدد بر آمد ہوگا اس عدد ول کو جدول میں ملاحظہ کریں اب جو آپکے نام کا پہلا عنصر ہے اسکے موافق عنصر کے نیچے دیکھیں اگر کوئی اسم الٰہی تحریر ہے تو درست وگرنہ آپ اسی عنصر میں تلاش کر لیں جو آپکے نام کا پہلا عنصر ہے اسکے مفرد عدد کے مطابق اسے ورد کریں تعداد تحریر ہے۔ تمام تر وضاحت کر دی ہے پھر بھی کوئی جز سمجھ نہ آئے تو بذریعہ فون خط وکتابت رابطہ کر سکتے ہیں۔ ہر مسئلے کا حل بذریعہ علم نجوم، رمل اعداد اور جفر سے کرتا ہوں کوئی مسئلہ ہو تو ناچیز حسب سابق آپکی فی سبیل اللہ رہنمائی کرے گا۔

## مثال برائے تفہیم

| ش | ا | ی | ا | ن | ع | ل | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|

1 + 3 + 7 + 5 + 1 + 1 + 1 + 3
4 + 1 + 3 + 6 + 2 + 4
5 + 4 + 9 + 8 + 4 + 6
9 + 4 + 8 + 3 + 1
4 + 3 + 2 + 4
7 + 5 + 6
3 + 2
5

| مفرد عدد | آگ | ہوا | پانی | مٹی | تعداد ورد |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | | وَاحِدُ | قَدُّوْسُ | رَقِیْبُ | 100 |
| | | بَاطِنُ | سَمِیْعُ | | |
| | | وَالِیُ.نُورُ | | | |
| 2 | شَکُوْرُ.مُنتَقِمُ | وَارِثُ | ظَاهِرُ | عَزِیْزُ | 200 |
| | مَانِعُ.مَجِیْدُ | | | عَفُوُ | |
| | مُحصِیُ.مَاجِدُ | | | | |
| 3 | مَلِکُ.مُؤمِنُ | بَارِیُ | قَهَارُ | غَفَارُ | 300 |
| | اَحَدُ/مُتَعَالِیُ | صَمَدُ | ضَارُ | حَکِیْمُ | |
| | مُذِلُ/هَادِیُ | نَافِعُ | | غَنِیُ | |
| 4 | فَتَّاحُ | وَدُوْدُ | سَلَامُ | حَسِیْبُ | |
| | | بَاعِثُ | | رَؤُفُ | 400 |
| | | وَلِیُّ/بَرُ | | | |
| 5 | مُقِیْتُ.مُبْدِیُ | بَاسِطُ | جَبَّارُ | خَافِضُ | 500 |
| | مُمِیْتُ.مُقتَدِرُ | | قَوِیُّ | لَطِیْفُ | |
| | مُقَدِّمُ.مُعِیْدُ | | وَالاِکرَام | عَظِیْمُ | |
| | مُحِیُّ | | ذُوالْجَلاَلِ | عَلِیُّ | |
| 6 | اللہ.مُهَیمِنُ | | کَرِیْمُ | رَحِیْمُ | 600 |
| | مُصَوِّرُ.مُتَکَبِّرُ | | | حَلِیْمُ | |
| | مُوَخِّرُ.مُعلِنُ | | | | |
| | آخِرُ | | | | |
| 7 | مُعِزُ.شَهِیْدُ | بَصِیْرُ | جَامِعُ | رَحْمٰنُ | 700 |
| | اَوَّلُ.مُقسِطُ | وَاسِعُ | | حَکَمُ | |
| 8 | مَالِكُ الْمُلْكِ | وَهَابُ.صَبُوْرُ | قَیُّوْمُ | خَبِیْرُ | 800 |
| 9 | مُجِیْبُ | وَکِیْلُ | قَابِضُ | رَزَّاقُ.رَافِعُ | 900 |
| | | بَاقِیُ | جَلِیْلُ | حَمِیْدُ.حَیُّ | |
| | | تَوَّابُ | قَادِرُ | رَهِیْدُ.عَدلُ | |
| | | | | غَفُوْرُ.حَقُّ | |


Email jabir.shayaan@yahoo.com

# کلید کامیابی

عامل وحکیم سیّد قاسم علی نقوی
الباکھری سیالکوٹ
0301-6327318, 052-4598040

بہت سے حضرات اکثر یہ شکایت کرتے ہیں کہ ہماری دعائیں قبول نہیں ہوتیں عملیات بے اثر ہیں۔ان حضرات کو چلینج ہے جن کا عملیات پر یقین نہیں وہ عمل کریں لیکن مکمل یقین کے ساتھ اور ذمہ داری کے ساتھ۔

**عمل** اپنے نام کا پہلا حرف کے مطابق اسمائے ذات کے ساتھ مطابقت کریں۔اپنے نام اور اسمائے الٰہی کے اسمائے اعظم کے اعداد حاصل کریں حاصل شدہ اعداد کو 5 سے ضرب دیں اس کے بطریق جمل صغیر اس کے اعداد کم کر لو تا کہ پڑھنے میں طوالت نہ ہو۔پس اسمائے اعظم کو ان اعداد کے مطابق روزانہ ایک مقررہ جگہ مقررہ وقت پر 40 دن ورد کریں ورد سے پہلے اور آخر میں 11-11 مرتبہ درود پاک پڑھیں مقصد اگر شریعت کے مطابق ہے تو ضرور کامیابی ملے گی اگر شریعت کے مخالف ہوگا تو پورا نہ ہوگا۔مقصد کے لیے آپکا حقیقی ہونا ضروری ہے۔کامیابی کے بعد بھی ورد جاری رکھیں۔

مثال طالب شاہد ہے۔شاہد کے اعداد 310 اور اسمائے اعظم یاشکورُ کے اعداد 526 دونوں کا مجموعہ 836=526+310 مجموعہ کو 5 سے ضرب دیں 836*5=4180 - 4180 اعداد حاصل ہوئے استنطاق کرنے سے عدد 13 حاصل ہوا لفظ تیرہ کے اعداد بحساب ابجد قمری۔

| ت | ی | ر | ہ |
|---|---|---|---|
| 400 | 10 | 200 | 5 |

615=5+200+10+400

پس 615 مرتبہ اسمائے اعظم بلاناغہ مقررہ وقت مقررہ جگہ پر بیٹھ کر مع اول و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک پڑھ کر اسمائے اعظم یاشکورُ کا ورد کرے قادر مطلق مشکل آسان فرمائے گا اور اجابت فرما دے گا۔آئندہ کامیابی کے لیے ورد جاری رکھیں اور یا شکور کا نقش مربع ذوالکتابت بنا کر پاس رکھیں۔ شرف قمر کے موقع پر نقش بنائیں۔

یا جبرائیل

| ر | و | ک | ش |
|---|---|---|---|
| ١٩ | ٣٠١ | ١٩٩ | ٧ |
| ٣٠٢ | ٢٢ | ٤ | ١٩٨ |
| ٥ | ١٩٧ | ٣٠٣ | ٢١ |

یا عزرائیل — یا اسرافیل

یا میکائیل

**پروردگار بحق یاشکور طالب مع والدہ کو جملہ مقاصد میں کامیابی عطا فرما**

# حل مشکلات کا روحانی علاج

تحریر محمد الیاس وجیاں معصوم آباد تحصیل و ضلع ہری پور (ہزارہ)
0345-6400017, 0300-8367092

قارئین کی خدمت میں جنتری ہذا میں مشکلات و مصائب کے رفع اور حاجات کی قبولیت کے لیے عمل پیش خدمت ہیں امید ہے کہ آپ ان سے استفادہ کر کے دعائے خیر فرمائیں گے۔

## حاجات کی قبولیت کا مجرب عمل

دو رکعت نماز حاجت پھر ایک نشست میں اول و آخر 11 مرتبہ درود شریف اور 1000 مرتبہ اس ورد کو پڑھیں۔

كٓهٰيٰعٓصٓ اِكْفِنِيْ حٰمٓعٓسٓقٓ اِرْحَمْنِيْ سُبْحَانَ الْقَاهِرُ الْقَادِرُ الْكَافِيْ

## مصیبت (مصائب) سے نجات

قبلہ کی طرف منہ کر کے خضوع و خشوع کے ساتھ 575 مرتبہ اول و آخر درود پاک 14 مرتبہ پڑھ کر اس کا ورد کریں اور مسلسل 3 روز تک عمل انجام دیں ان شاء اللہ مصیبت ٹل جائے گی اور جو بھی دعا ہو مستجاب ہوگی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى فَاطِمَةَ وَاَبِيْهَا وَبَعْلِهَا وَبَنِيْهَا وَالسِّرِّ الْمُسْتَوْدَعِ فِيْهَا بِعَدَدِ مَا اَحَاطَ بِهٖ عِلْمُكَ

## برائے حصول رشتہ

سورہ شوریٰ کاغذ پر لکھ کر کسی برتن میں ڈال کر اسے گھولا جائے اور پھر اس پانی کو کسی پاک جگہ پر لڑکی کو بٹھا کر اس پر پانی چھڑکا جائے ان شاء اللہ بہت جلد رشتہ آئے گا۔مجرب عمل ہے۔

## حصول اولاد کے لیے مجرب عمل

2 عدد فیروزہ کی انگھوٹیاں جن پر آیت رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوٰرِثِيْنَ کندہ ہو ایک مرد اور ایک عورت دونوں اپنے ہاتھوں میں پہنے حالت نجاست میں اتار دیں۔ان شاء اللہ اسی سال اولاد پیدا ہوگی کئی مرتبہ کا آزمودہ عمل ہے۔سند و تحریر حجۃ السلام والمسلمین علامہ غلام اصغر رضا صاحب (ایران)۔**نیز** اگر یہ انگوٹھیاں نہ مل سکیں تو مندرجہ ذیل نمبر پر فون کر کے حاصل کر سکتے ہیں **رابطہ نمبر** 0331-5853077

**ہر پریشانی سے بچاؤ کے لئے:** نماز فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ اس وظیفہ کو پڑھیں پریشانی دور ہوگی۔

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ رَبِّ اَنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ وَاَنْتَ خَيْرُ النّٰصِرِيْنَ

مولانا محمد علی عابد قنبری
اوقات رابطہ صبح 10 بجے سے شام 4 بجے
ہدیہ فی سوال 300 روپے
0302-2830786
0315-2266569
0341-2827585
abidqambary@gmail.com

# علمِ رمل کی افادیت

علوم مخفیہ میں علمِ رمل کا تشخیص کا پہلو ایسا نمایاں ہے۔ جو دیگر علوم میں بمشکل نظر آتا ہے ہم گزشتہ پانچ سال سے اسی موضوع پر مضمون لکھ رہے ہیں لاتعداد لوگ اندرون ملک اور بیرون ملک سے صرف فون پر رابطہ کرتے ہیں۔ اُس کے جواب میں صرف چار عدد پوچھتے ہیں۔ اس سے علم رمل کا زائچہ بناتے ہیں۔ سائل کے بارے میں باقی لوگوں سے زیادہ معلومات دیتے ہیں؟ جبکہ باقی علوم کے ماہرین صرف یہ بتاتے ہیں کہ آپ کو پریشانی ہے۔ بندش ہے۔ سایہ ہے۔ سحر ہے یا جادو ہے۔ ارے بھائی پریشانی ہے تو وہ آپ کے پاس آیا ہے۔ اب آپ کچھ بھی بتا دیں۔ اس بچارے کو تو ماننا ہے۔ کیونکہ وہ تو علم نہیں رکھتا۔ آپ نشانیاں بتائیں۔ جسے وہ تسلیم کرے۔ وقت بتائیں۔ کب سے پریشان ہے۔ کس وجہ سے ایسا ہوا ہے۔ سایہ ہے تو کب سے اور کہاں سے ہوا ہے؟ جادو ہے تو کس وجہ سے ہوا ہے؟ حسد، بغض، جلن یا کوئی ترقی ملی ہے جسے کوئی عزیز برداشت نہیں کر سکا۔ یا کوئی پارٹنر، کاروبار پر قبضہ کرنے کی وجہ سے پریشان ہے اس کے بارے میں تفصیل سے بتائیں اور کچھ لوگوں کا سوال کرنے کا انداز بھی عجیب ہے۔ اکثر لوگ تو بات اس طرح کرتے ہیں کہ مولانا ہم تو نماز بھی پڑھتے ہیں پھر بھی ہمارے ساتھ جادو سایہ وغیرہ کیسے ہو گیا۔ ہم وظیفے بھی پڑھتے ہیں سورۃ بھی پڑھتے ہیں پھر بھی ایسا کیوں؟ میں اکثر کہتا ہوں نماز پڑھنے والے کو شوگر نہیں ہوتی، بلڈ پریشر نہیں ہوتا، کینسر نہیں ہوتا جب یہ بیماریاں ہوتی ہیں تو اسی طرح روحانی بیماریاں بھی ہیں اصل بات یہ ہے کہ ہم سب لالچ میں کرتے ہیں نماز بھی کسی لالچ میں، وظیفے بھی کسی لالچ میں، سورتیں بھی کسی لالچ میں خدارا عبادت کی غرض سے یہ سب کچھ کریں۔ میرا دعویٰ ہے کہ کوئی پریشانی نہیں ہوگی۔ نہ رزق کی پریشانی۔ نہ بچوں کی تعلیم کا مسئلہ۔ نہ بچوں کی نافرمانی کا مسئلہ نہ بچوں کی شادیوں کا مسئلہ۔ نہ ساس بہو کے جھگڑے۔ نہ اولاد نہ ہونے کے مسائل، نہ بھائی بھائی میں حسد وغیرہ وغیرہ۔ بھائی احکامات دین پر عمل کریں واجبات ادا کریں۔ محرمات سے بچیں۔ اپنے عقیدے کو مضبوط رکھیں اور تعویز گنڈے والوں سے پرہیز کریں۔ ہندو، عیسائی اور یہودیوں کے پاس نہ جائیں۔ مولاؑ بڑا اکرم و فضل کرے گا۔ ہاں پریشانی آجاتی ہے تو صرف اور صرف قرآن کی آیات کے تعویزات۔ رسول اکرمؐ اور آئمہ علیہم السلام سے منسوب دعاؤں اور تعویزات پر عمل کریں۔ اور اس کے لے اِدھر اُدھر بھٹکنے کی ضرورت نہیں۔ امامیہ جنتری نے آپ کے لئے علماء اور عامل علماء یا متقی حضرات کا انتخاب کر کے انکے علمی مضامین کو جمع کیا ہے۔ جس کا سہرا آغا سید افتخار حسین صاحب کے سر پر ہے۔ وہ ہر سال اس کے لیے بہت محنت کرتے ہیں میں دعا گو ہوں ان کی صحت اور طول عمر کے لئے نیز میں دعا گو ہوں بانی جنتری آغا نثار احمد صاحب مرحوم اور اپنے دادا مرحوم مولانا حکیم فقیر محمد جعفری اور ادارے اور ہمارے دیگر مرحومین کی بلندی درجات کے لیے۔

علم رمل کے گزشتہ مضامین کی بدولت بہت سے لوگ علمِ رمل سے روشناس ہو چکے ہیں اور ایسے بہت سے پیر، سید جو کہ اپنے بزرگوں کی محنت کے بدولت ان کے پاس کوئی نہ کوئی عمل یا کوئی نہ کوئی خاندانی عمل سے لوگوں کو فائدہ ہوتا ہے لیکن تشخیص ان کے پاس نہیں وہ ان مضامین سے فائدہ بھی اُٹھاتے ہیں اور وقت فوقت مجھ سے پوچھتے بھی رہتے ہیں اور مجھے بتانے میں عار بھی نہیں ہوتی کیونکہ میرے نزدیک مولا علیؑ کا فرمان ہے کہ علم خرچ کرنے سے بڑھتا ہے۔ کچھ لوگ اس کے عوض مجھے بھی کچھ عمل اور کچھ حکما اپنے خاندانی نسخے عطا کرتے ہیں جو میرے علم میں بھی اضافے کے باعث ہوتے ہیں۔ پچھلے مضمون میں ہم نے زائچہ پڑھنے کے حوالے سے کچھ گزارشات کی تھی۔ کچھ اس شمارے میں سب سے پہلے مقاصد کے خانے تلاش کریں کہ سائل کے سوال کا تعلق زائچہ کے کن کن خانوں کے ساتھ ہے کیونکہ یہ سوال کے لیے ایک خانہ نہیں بلکہ کئی خانے ہوتے ہیں جن سے سوالوں کے جواب دیے جاتے ہیں اس لیے یہ علم مشکل ہے۔ ساتواں خانہ جو غیب کا خانہ ہے اکثر سوالوں کا تعلق اس خانے کے ساتھ کسی نہ کسی طرح سے ہوتا ہے۔ مثلاً ایک شخص کا سوال چوری کے متعلق ہے۔ تو اس کے لیے دوسرا خانہ سائل کے حال کا خانہ ہے جہاں سے چوری ہوئی ہے اور ساتوں خانہ غائب شخص کا خانہ ہے جس نے چوری کی ہے ساتویں خانے سے دوسرا خانہ چور کا حال ہے اور اس سے تیسرا خانہ چور کی نقل و حرکت کا ہے چوتھا خانہ چور کے گھر کا اور پانچواں خانہ چور کی اولاد کا ہے وغیرہ وغیرہ اس طرح ایک سائل کا سوال شادی کے بارے میں ہے شکل خانہ اول سائل خود اور خانے ہفتم اس غائب عورت کا طالع ہے جس سے وہ شادی کرنا چاہتا ہے۔ ساتویں سے دوسرا خانہ سائل کی ہونے والی بیوی کا ہے اس سے اگلا خانہ اس کے بہن بھائیوں کا ہے اور اس سے اگلا خانہ اس کا گھر ہے۔ ایک سائل نے سوال کیا کہ میرے لیے موجود جگہ پر رہنا بہتر ہے یا مقامِ غیر ہے۔ چوتھا خانہ سائل کا موجودہ مقام ہے اور سات واں خانہ مقامِ غیر ہے۔

## 1۔ سوال کیا گیا کے جس آدمی سے شرکت کرنا چاہتا ہوں وہ کیسا ہے؟

اصول و قواعد۔ زائچہ کا دوسرا خانہ اور آٹھواں خانہ دیکھو۔ جس کی شکل سعد داخل ہو اور وہاں باقوت ہو تو فائدہ ہوگا۔ معلوم رہے کے شکل خانہ دوئم سائل ہے اور ہشتم مسئول سے منسوب ہے۔ اس صورت میں اگر دوسرے خانے میں انکیس آجائے تو شرکت یا معاملہ کرنا چاہیے اس طرح دوئم اور سینز دہم سے قوت بیع و شرائے میں قوت سائل کی ہے اور خانہ دوازدہم چہاردہم قوت بیع و شرائے شریک کی ہے اور پھر شکل طالع ہفتم کو دیکھو جو شکل سعد ہوگی وہ امین ہوگا اور جس کی شکل نحس ہوگی وہ خائن ہوگا




جواب۔ زائچہ کے خانہ دوئم قبض الداخل ہے اور خانہ ہشتم نصرۃ الخارج ہے اور سعد خارج شکل ہے اور پہلی شکل آتشی خانہ باد میں قوت رکھتی ہے اور دوسری شکل آتشی خانہ خاک میں قوت رکھتی ہے اور پھر طالع باقوت ہے اور دوسرا خانہ سعد منقلب دوسرے خانہ میں موجود ہے تو نتیجہ نکلا کہ شراکت کی جا سکتی ہے مگر احتیاط ہے۔

## 2۔ سوال کیا گیا ہے کہ دعویٰ میراث کروں یا نہ کروں؟

اصول و قواعد۔ زائچہ کے دوسرے خانہ میں اور آٹھویں خانے میں نحس خارج اشکال ہو کر مکرر ہوں تو مشکل ملے گا۔ لیکن سائل کے ہاتھ نہ پہنچے گا کوئی اور لے جائے گا یا خرچ ہو جائے گا بغیر مرضی اور اختیار کے۔ اگر خانہ دوئم میں شکل داخل اور ہشتم میں منقلب سعد شکل ہو تو ملے گا۔ اگر خانہ سوئم میں بھی منقلب شکل ہو تو نہیں ملے گا مگر مشکل سے ہاتھ آئے گا۔ اگر خانہ دہشتم یا داخل ہو تو نہیں ملے گا۔




جواب۔ زائچے کے خانہ دوئم میں قبض الخارج ہے سعد خارج اور ششم میں بیاض سعد ثابت شکل ہے اور دوئم کی شکل پندرھویں خانے میں مکرر ہے۔ اور خانہ سوئم میں طریق ہے شکل سے ملے گا مگر مل جائے گا۔

## 3۔ سوال کیا گیا ہے کہ جس سے میں محبت کرتا ہوں اس کے بارے میں بتائیں؟

اصول و قواعد۔ زائچہ میں خانہ پنجم کے اندر شکل داخل یا سعد خارج ہو اور تکرار نیک خانوں میں ہو تو محبوب دوستی کرے اور عداوت کے خانوں میں تکرار کرے تو عداوت ہوگی۔ اور اگر خانہ پنجم میں شکل نحس ہو اور تکرار خانہ ہائے دوستی میں کرے تو محبوب کو رنج ہوگا۔ مگر دوستی کرے گا نیز اس کی دلیل ہے کہ دوستی اس کے قابل اعتبار نہیں اگر پنجم میں سعد شکل ہو اور تکرار اس کا خانہ نحس میں ہو تو محبوب بھی بظاہر دوست لیکن در پردہ دشمنی رکھے گا اگر خانہ پنجم نحس شکل ہو اور تکرار بد خانوں میں کرے یا عکس اس کا خانہ گیارہ، چودہ، پندرہ اور سولہ میں ہو تو محبوب سخت ہے۔ آخر میں نرم ہو جائے گا۔




جواب۔ زائچہ کے اندر خانہ پنجم میں انکیس نحس ہے اور تکرار اس کا خانہ دوستی میں نہیں ہے یا دشمنی میں مگر عکس اس کا لحیان خانہ گیارہ میں ہے۔ اس لئے محبوب مہربان نہیں۔ سخت ہے لیکن رام ہو جائے گا۔

## 4۔ سوال کیا گیا ہے کہ مریض کا حال کیسا ہے؟

اصول و قواعد۔ زائچہ کے خانہ ششم میں شکل داخل ہو تو زیادتی و رنج کی دلیل اور خارج ہے نقصان و رنج کی منقلب سے روزی خوب کی ہے اور کبھی نہ ہوگی اور ثابت سے مرض دیر تک رہنے کی علامت ہے اور اگر شکل سعد ہو تو علاج سے شفا ہوگی اگر حمرہ ہوگی تو غلبہ خون یا حرارت کا غلبہ ہے اور عقلہ سے ورم اور بدن میں درد ہے اگر یہ شکل خانہ ششم میں ہو تو دلیل ہے خانہ پنجم میں ماضی اس کا اور خانہ ہفتم میں مستقبل بیان کیا جاتا ہے معلوم رہے کہ شکل خانہ چہارم دلیل ہے ہر علاج و ادویہ پر اگر یہ شکل سعد ہو تو علاج فائدہ مند ہوگا۔ نحس سے فائدہ نہ ہوگا اور شکل ممتزج سے علاج میانہ ہوگا اور مشکل خانہ ہفتم سے حکیم کی دوا جب مریض کا بیان ہوگا یا نہیں سعد خارج سے مریض جلدی درست ہوگا اور نحس سے دشواری اور داخل سے زیادتی مرض کی دلیل ہے۔




جواب۔ زائچہ کے خانہ ششم میں فرح سعد منقلب موجود ہے یہ شکل بادی ہے مریض کو نظر بد آسیب یا دیو کی ہے۔ تپ گرم اور درد گردن کی علامت ہے۔ کبھی مرض بڑھے اور کبھی کم ہوں اسے علاج سے شفا ہو جائے گی۔

## 5۔ سوال کی گیا میرے نصیب میں فرزند ہے یا نہیں؟ اگر ہے تو کتنے فرزند ہونگے؟

اصول قواعد: زائچہ میں خانہ پنجم جو اولاد سے منسوب ہے۔ اس میں فرح، لحیان جماعت، نقی الخد، اجتماع، نصرۃ الخارج، نصرۃ الداخل یا بیاض ہوگا تو فرزند ہوگا ورنہ نہیں ہوگا اور شکل اول کو ہفتم سے ضرب دے اگر نتیجہ قبض الداخل یا نصرۃ الخارج ہو تو چار فرزند ہونگے اگر فرح یا عتبۃ الداخل ہو تو چھ فرزند اگر اجتماع یا جماعت ہو تو دو فرزند اگر بیاض تو پانچ فرزند اگر لحیان و نصرۃ الداخل ہو تو تین اگر حمرہ، نقی، انکیس یا عقلہ ہو تو چار اگر قبض الخارج اور عتبۃ الخارج ہو تو بیٹیاں زیادہ ہونگی۔




جواب۔ خانہ پنجم میں شکل نصرۃ الخارج ہے۔ لہٰذا لڑکا پیدا ہوگا اور خانہ اول اور ہفتم کو ضرب دینے سے بھی نصرۃ الخارج نکلا ہے جس کا مطلب کہ چار فرزند ہونگے۔ واللہ اعلم بالثواب

## 6۔ سوال کیا گیا ہے کہ حکیم یا ڈاکٹر کی کیفیت کیا ہے اور وہ کیسا ہے؟

اصول و قواعد۔ زائچہ میں شکل خانہ دہم میں شکل سعد ہو تو حکیم و طبیب یا ڈاکٹر معالج عالم ہے ورنہ جاہل اور خانہ یازدہم تجویز نسخہ سے متعلق ہے اگر ہر دو خانہ میں شکل سعد ہو تو حکیم اور اس کا نسخہ درست ہے اور اگر خانہ دہم میں شکل سعد ہو اور یازدہم میں نحس ہو تو حکم معکوس ہوگا اور نتیجہ شکل دہم و شانزدہم اگر سعد ہو تو مرض تشخیص ہوئی ورنہ نہیں۔




جواب۔ زائچہ میں خانہ دہم میں طریق سعد ہے حکیم یا معالج عالم ہے اور خانہ یازدہم نصرۃ الخارج سعد ہے اس کا نسخہ مجوزہ بہتر ہے اور نتیجہ شکل دہم طریق اور شانزدہم نقی الخد ایک سعد ہے اور دوسری نحس اس لیے مرض مشخص کر لی ہے۔

علم رمل سے امراض کی تشخیص بھی ہو سکتی ہے اور علاج بھی تجویز کیا جا سکتا ہے اور یہ ہم کرتے بھی ہیں لہٰذا صدقہ جاریہ کے لیے دو خاندانی نسخے تحریر کر رہا ہوں ایک جس سے شوگر کنٹرول میں رہتی ہے بادام، بھنے چنے، کڑوے بکو یہ سب ہم وزن لے لیں گرائنڈ کروا کر بڑے سائز کے کیپسول میں ڈال لیں۔ دو کیپسول صبح دو دو پہر اور دو شام پانی کے ساتھ لیں۔ اور دوسرا سینے اور سانس کی تکلیف کے لیے برگ بانسہ 30 گرام، کلونجی 20 گرام، اجوائن 5 گرام ان تینوں کو صاف کر کے موٹا موٹا گرائنڈ کر لیں اور وقت ضرورت آدھا چائے کا چمچ ایک کپ پانی میں پانچ منٹ تک جوش دیں۔ ایک چائے کا چمچ شہد ملا کر استعمال کریں اس کے استعمال سے سینے میں جما ہوا بلغم نکلتا ہے اور سانس کی تکلیف کے لئے نافع ہے۔ جس کو فائدہ ہو وہ میرے دادا حکیم مرحوم کو سورۃ فاتحہ میں فراموش نہ کریں

# علوم جفر ورمل کے مختلف قواعد

جاوید جمالی علاوی
0301-5503367

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

اسلام علیکم، یا علیؑ مدد، یا قائم آل محمدؑ مدد

غیب کا علم اللہ تعالیٰ جانتا ہے یا وہ معصومینؑ جانتے ہیں جنھیں اللہ تعالیٰ نے علم عطا کیا۔ شکر ہے پاک رب العالمین اور پاک رحمت العالمین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وآل محمدؑ کا جن کی عظیم خصوصی رحمتوں، برکتوں اور عنایات کے طفیل میرا روحانی، علمی و وجدانی سفر جاری ہے۔

قارئین کرام! اس مرتبہ جفر ورمل اور جنات کے سلسلہ میں ایک معلوماتی مضمون تحریر کر رہا ہوں مجھے امید ہے ماضی کی طرح میرا تحریر کردہ یہ مضمون بھی آپ کو پسند آئے گا۔ علماء جفر ورمل نے سوالات کے جوابات حاصل کرنے کے مختلف طریقہ کار واضح کیے ہیں۔ علم جفر سے سوالات کے جوابات حاصل کرنے کا ایک طریقہ میں حروف کے اعداد نہیں لیے جاتے ہیں بلکہ سوال سے ہی مختلف مراحل طے کرنے کے بعد جواب اخذ کیا جاتا ہے۔ اس طریقے کی مختلف شاخیں ہیں۔ علم جفر کے دوسرے طریقہ سوالات کے جوابات معلوم کرنے کا طریقہ ابجدوں کے ذریعہ نکالا جاتا ہے۔ آج تک کل 29 ابجد ہیں اور ان تمام ابجدوں کی ماں ابجد قمری ہے، اور ان تمام ابجدوں کی اساس بھی ابجد قمری ہے۔

ان ابجدوں میں ابجد قمری، ابجد شمسی (ابجد ابتث) ابجد اجزش، ابجد اهطم، ابجد ارغی، ابجد ایقغ، ابجد احزط، ابجد اوکع، ابجد اشخر، ابجد اجهز ابجد اوزی ابجد ازمق، ابجد احست، ابجد اطفن، ابجد کشب، ابجد الشب، ابجد امذب، ابجد انطب، ابجد اسبع، ابجد الهط، ابجد اهوی، ابجد احمد، ابجد اعلی، ابجد افطم، ابجد احسن، ابجد احسی، ابجد اجعف، ابجد اموس، ابجد سوال (قطب)۔

اسی طرح علم رمل میں بھی سوالات کے جوابات حاصل کرنے کے مختلف دائرے استعمال ہوتے ہیں۔ جن کی آج تک تعداد 30 ہے۔ جس طرح علم جعفر کی ہر ابجد میں حروف کی ترتیب اور حروف کے عدد میں فرق ہے اسی طرح علم رمل کے ہر دائرہ میں اشکال کی ترتیب مختلف ہے علم رمل کی اساس دائرہ ابدح ہے۔ دائرہ ابدح شکل طریق سے بنا ہے رمال زیادہ تر دائرہ ابدح، دائرہ سکن، دائرہ دانیال، دائرہ اصح، دائرہ ابجد، دائرہ بزوح کا استعمال کرتے ہیں۔ زیادہ تر رمال دائرہ ابدح کا ہی استعمال کرتے ہیں۔ صرف اس دائرہ کے استعمال سے سوال کے جواب میں تشنگی رہ جاتی ہے اس لیے دوسرے دائرے سے بھی رہنمائی لینی چاہیے۔ قارئین کرام! آج کے دور میں انسان جب ترقی کی منازل طے کر رہا ہے اور تحقیق زوروں پر ہے اس دور میں بھی جادو، جنات آسیب، بدروح کو بتا کر انسانوں کو بے وقوف بنایا جا رہا ہے۔ قارئین کرام! جنات کے وجود سے انکار گناہ ہے۔ عربی میں "جن" کے معنی "مخفی" کے ہیں جنات کی ایک قسم وہ ہے جنھیں اللہ تعالیٰ نے آگ سے خلق کیا ہے۔ جب تک انسان نے علمی طور پر ترقی نہیں کی تھی اور خوردبین ایجاد نہیں ہوئی تھی اس وقت تک بیکٹیریا وائرس بھی جنات ہی کی اقسام تھیں کیونکہ اس وقت عام انسانی آنکھ انہیں دیکھ نہیں سکتی تھی۔ جو کہ انسانی جسم میں مختلف طریقہ سے داخل ہو کر نقصان پہنچاتے ہیں۔ پاک مولا امام جعفر صادق علیہ السلام نے بیکٹیریا اور وائرس کا ذکر کیا ہے۔ اور اپنے شاگردوں جو علم طب کی تعلیم حاصل کر رہے تھے انہیں اس سلسلے میں تعلیم دی ہے۔ ماضی میں دماغی ونفسیاتی بیماریاں، مرگی، مالیخولیا کو بھی جنات کی کارستانی سمجھا جاتا رہا ہے اور آج کے جدید دور میں بھی کچھ منجم، رمال جفار اور عامل حضرات دماغی ونفسیاتی امراض کو جادو، جنات، آسیب کا نام دے رہے ہیں جو کہ سراسر غلط ہے۔ قارئین کرام میں جنات اور جادو سے انکاری نہیں ہوں کیونکہ ان کا انکار گناہ ہے۔ اس سلسلے میں مکمل تشخیص و تحقیق کی ضرورت ہے کیونکہ جنات اور بالخصوص جادو کا کہہ کر انسانوں میں آپس میں نفرتیں پیدا ہوتی ہیں اور بے شمار معاشرتی برائیاں جنم لے رہی ہیں۔ زائچہ نجوم ورمل میں ان سیارگان کی اشکال کا آنا صرف جادو یا آسیب یا جنات کو ظاہر نہیں کر رہا ہوتا ہے کیونکہ وہ سیارگان یا اشکال بیماری اور اپنی نحوست کے ادوار کو بھی ظاہر کر رہے ہوتے ہیں۔

**اہم پیشگوئی** پاک مولا امام زمانہ حضرت مہدی علیہ السلام برحق عجل اللہ فرجہ شریف کا ظہور قریب ہے سرکارؑ کے ظہور سے قبل کی علامات پوری ہونی شروع ہو چکی ہیں 1456 ہجری سے 1458 ہجری میں سرکارؑ کے ظہور سے قبل کی

علامات نہایت تیزی سے پوری ہوں گی جن کی پیش گوئیاں معصومینؑ نے کی ہیں

**نوٹ** ہر مرتبہ کی طرح اس مرتبہ بھی آپ سے درخواست ہے کہ ہر شب جمعہ یا جمعہ کے دن اول و آخر 14-14 مرتبہ درود شریف کے ساتھ حدیث مبارکہ کساء کی تلاوت کریں اور حسب استطاعت غریب سادات کو ہدیہ کے طور پر اور غیر سادات کو صدقہ دے دیں چاہے رقم ہو یا ضروریات زندگی کی اشیاء اپنی دعاؤں میں تمام مومنین و مومنات کو یاد رکھیں۔



## شوگر کے خاتمے کے لیے

ہر روز تین مرتبہ صبح اور تین مرتبہ شام درج ذیل آیات پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیئے گا تو ان شاءاللہ شوگر جاتی رہے گی۔ بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

رَبِّ اَدۡخِلۡنِىۡ مُدۡخَلَ صِدۡقٍ وَّاَخۡرِجۡنِىۡ مُخۡرَجَ صِدۡقٍ وَّاجۡعَلۡ لِّىۡ مِنۡ لَّدُنۡكَ سُلۡطٰنًا نَّصِيۡرًا ۝ قُلۡ جَآءَ الۡحَـقُّ وَزَهَقَ الۡبَاطِلُ ؕ اِنَّ الۡبَاطِلَ كَانَ زَهُوۡقًا ۝ وَنُنَزِّلُ مِنَ الۡقُرۡاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحۡمَةٌ لِّـلۡمُؤۡمِنِيۡنَ‌ ۙ وَلَا يَزِيۡدُ الظّٰلِمِيۡنَ اِلَّا خَسَارًا ۝

شوگر جیسی موذی بیماری سے چھٹکارے کے لیے درج ذیل آیت مجیدہ کو اول و آخر صلوات کے ساتھ 7 مرتبہ پانی پر پڑھ کر دم کرے تو شوگر کا خاتمہ ہوگا۔

وَاصۡبِرۡ وَمَا صَبۡرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ‌ وَلَا تَحۡزَنۡ عَلَيۡهِمۡ وَلَا تَكُ فِىۡ ضَيۡقٍ مِّمَّا يَمۡكُرُوۡنَ ۝ (النحل: ۱۲۷)

**تسبیح** مرض شوگر اور دیگر تمام امراض کے لیے ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ اس تسبیح اسمائے حسنیٰ کو پڑھے تو تمام ظاہری و باطنی امراض کے لیے مفید ہے

یَا اللّٰہُ یَا حَیُّ یَا قَیُّومُ یَا سَلَامُ یَا شَافِیُ

## صدقہ سے شفاء

حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد پاک ہے کہ بیمار اپنا علاج صدقہ دینے سے کرے ☆ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے کہ بیماری کو چار چیزیں ختم کرتی ہے ❶ صدقہ ❷ علاج ❸ پرہیز ❹ ٹھنڈا پانی (کپڑا تر کر کے ماتھے پر رکھنا)۔ ☆ مجمع الدعوات میں ہے کہ صدقہ آسمانی بلاؤں کو دور کرتا ہے اور تقدیر کے اٹل فیصلے کو بھی بدل دیتا ہے۔ ☆ حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کی خدمت میں ایک شخص حاضر ہوا اس نے عرض کی کہ میرے گھر میں گیارہ افراد ہیں جو کہ سب کے سب بیمار ہیں تو آپؑ نے فرمایا کہ ان کا علاج صدقہ دینے سے کرو کیونکہ صدقہ سے بہتر اور کوئی علاج نہیں۔

☆ حضرت امام علی رضا علیہ السلام کا فرمان ہے کہ صدقہ مریض کو مرض موت سے بچاتا ہے۔ ☆ کتاب فردوس میں شیخ مفیدؒ سے منقول ہے کہ اگر کسی شخص کو کوئی بیماری لاحق ہوگئی ہو تو ایک جام پانی اور گندم کے پیمانے کو گندم سے بھر کر ان پر 40 مرتبہ سورۂ حمد پڑھے بعد ازاں پانی کو مریض پر چھڑکے اور گندم کو کسی مستحق کو دے تا کہ وہ اسکی صحت یابی کے لیے دعا کرے۔

☆ مجمع الدعوات میں داؤد ابن زربی سے روایت ہے کہ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے صدقہ دینے کا یہ طریقہ ارشاد فرمایا کہ چار کلو گندم (اسکی قیمت بھی دی جاسکتی ہے) لے کر مریض کو پیٹھ کے بل لٹا کر اس کے سینے پر رکھ کر یہ دعا پڑھے بعد ازاں گندم کے چار حصے کر کے فقیروں میں تقسیم کر دے (تحفۃ العوام مقبول جدید مطبوعہ افتخار بک ڈپو)

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ الَّذِیْ اِذَا سَئَلَكَ بِهِ الْمُضْطَرُّ كَشَفْتَ مَا بِهِ مِنْ ضُرٍّ وَّمَكَّنْتَ لَهُ فِی الْاَرْضِ وَجَعَلْتَهُ خَلِیْفَتَكَ عَلٰی خَلْقِكَ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَنْ تُعَافِیَنِیْ مِنْ عِلَّتِیْ

**ترجمہ** اے اللہ بیشک میں تجھ سے سوال کرتا ہو تیرے اس اسم سے کہ جب بھی اس سے تجھے پریشان نے پکارا تو نے اسکو اس کے ذریعے سے کشادگی فرمائی اور تو نے اس کو زمین پر قابض فرمایا اور اسکو اپنی مخلوق پر اپنا خلیفہ مقرر فرمایا چاہیے کہ تو صلوات بھیجے محمدؐ و آل محمدؐ پر صلوات اور مجھے میری مرض سے عافیت عطا فرما۔

# جفری عمل، بندش دور شادی ضرور۔ ان شاء اللہ تعالیٰ

حاجی عابد حسین جاڑا بمقام وڈاکخانہ جاڑا تحصیل پہاڑپور ضلع ڈیرہ اسمٰعیل خان 0308-5691283

السلام علیکم! سب سے پہلے دعا ہے کہ خداوند کریم آغا افتخار حسین صاحب و متعلقین کو صحت و سلامتی کے ساتھ رکھے اور بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم کی مغفرت فرمائے اور تمام قارئین امامیہ جنتری کی دینی و دنیاوی حاجات پوری فرمائے۔ اس مرتبہ لکھنے کا ارادہ کم تھا پھر سوچا قارئین میرے بارے میں کیا سوچیں گے۔ اس مرتبہ قارئین کے لیے ایک پرانا جفری عمل پیش کر رہا ہوں۔ اگر صحیح کر لیا تو کامیابی یقینی ہے اس میں زکواۃ وغیرہ نہیں ہے آسان ہے اگر پھر بھی کسی کو مشکل لگے تو ہم سے رجوع کرے۔

**عمل شروع** بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ وَاَنۡکِحُوا الۡاَیَامٰی مِنۡکُمۡ وَالصّٰلِحِیۡنَ مِنۡ عِبَادِکُمۡ وَ اِمَآئِکُمۡ ؕ اِنۡ یَّکُوۡنُوۡا فُقَرَآءَ یُغۡنِہِمُ اللّٰہُ مِنۡ فَضۡلِہٖ ؕ وَاللّٰہُ وَاسِعٌ عَلِیۡمٌ پارہ نمبر 18 سورہ نور آیت نمبر 32

پہلے میں مثال لکھوں گا پھر آپ نے اپنے نقش کو اسی مثال کو دیکھ کر پر کرنا ہے **مثال** پہلے اس آیت کے عدد نکالے جو یہ ہیں 3834

**طالب** زید بن نجمہ کے اعداد 119

**مطلوب** فرح بنت رابعہ کے اعداد 566

شادی ہو جائے کے اعداد 340

ان سب کو جمع کیا 4859

مربع نقش پر کرنے کے لیے 30 منفی کیے 30- = 4829

مربع نقش پر کرنے کے لیے تقسیم 4 پر کیا 4829 ÷ 4 = 12.7 (48، 29، 28) باقی 1 بچا

حاصل 12.7 باقی 1 بچا

٤٨٦

کہیعص / حمعسق

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ ١٢١٤ | ١١ ١٢١٧ | ١٤ ١٢٢١ | ١ ١٢٠٧ |
| ١٣ ١٢٢٠ | ٢ ١٢٠٨ | ٧ ١٢١٣ | ١٢ ١٢١٨ |
| ٣ ١٢٠٩ | ١٦ ١٢٢٣ | ٩ ١٢١٥ | ٦ ١٢١٢ |
| ١٠ ١٢١٦ | ٥ ١٢١١ | ٤ ١٢١٠ | ١٥ ١٢٢٢ |

قاعدے کے مطابق 1 باقی بچا تو خانہ نمبر 13 میں ایک کا اضافہ کیا گیا 2 بچیں تو خانہ نمبر 9 میں 1 کا اضافہ کریں گے 3 بچیں تو خانہ نمبر 5 میں 1 کا اضافہ کریں گے۔ نقش میں کونے والے اعداد چال کے ہیں آپ نے اپنا نقش اس نقش کو سامنے رکھ کر تیار کرنا ہے (یہ عمل جائز محبت کے لیے ہے ورنہ نقصان اٹھائیں گے) نقش کی تیاری کسی قمری ماہ کے عروج میں آنے والا پہلا جمعہ یا دوسرا جمعہ کی پہلی ساعت زہرہ میں 2 نقش تیار کریں گے۔ نقش کی لکھائی عرق گلاب و زعفران سے کریں۔ تنہائی میں تصور مطلوب کا دل میں ہونا چاہیے۔ یہ نقوش ایک ہفتے میں اثر کرنا شروع کر دیتے ہیں۔ کم از کم 41 دن انتظار کریں شادی ہونے کے اسباب پیدا ہو جائیں گے۔ نوٹ نقش میں کونے والے اعداد 1 سے 16 تک آپ نے نہیں لکھنے یہ نقش کی آتشی چال ہے اسی ترتیب سے آپ نے نقش تیار کرنا ہے کسی کو سمجھ نہ آئے تو رابطہ کر سکتے ہیں میرے گزشتہ امامیہ جنتریوں میں چھپنے والے تمام نقوش پرانے نہیں ہوئے صرف یقین رکھ کر استعمال کریں فائدہ ہی فائدہ ہے۔ میری آخر میں پھر دعا ہے کہ خداوند کریم آپ سب کی تمام جائز حاجات پوری فرمائے۔ بحق محمدؐ و آل محمدؐ

نقشہ حروف ابجد قمری صفحہ نمبر 105 پر درج ہے

## ہر ماہ کی پیدائش سے نگینوں کا تعلق

بشکریہ: کرشمہ قدرت مؤلفہ: ہمایوں مرزا لکھنوی

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جنوری | گومیدک، یاقوت، لعل، عقیق سرخ | اپریل | ہیرا، نیلم، یاقوت، عقیق | جولائی | یاقوت، عقیق یمنی گہرا سرخ | اکتوبر | اوپل، دُرِّ نجف، زبرجد |
| فروری | نیلم، لاجورد، حجر القمر | مئی | زمرد، عقیق یمنی | اگست | مرجان، یاقوت، عقیق یمنی | نومبر | پکھراج، زبرجد |
| مارچ | فیروزہ، دُرِّ نجف، زبرجد | جون | موتی، زمرد | ستمبر | نیلم، یاقوت، عقیق زرد | دسمبر | لاجورد، یاقوت، فیروزہ |

# مجرب عمل حاجت روائی
## اکرام کاظمی

کاظمی ہاوس شاہ اللہ دتہ اسلام آباد 0300-9491015

حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے قرآن آئندہ کی معلومات، گذشتہ واقعات اور تمھاری بیماریوں کا علاج اور تمھارے باہمی تعلقات کی شیرازہ بندی ہے۔ آج کا عمل انتہائی مجرب عمل ہے جو کہ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا تعلیم کردہ ہے۔ عمل بہت آسان ہے خلوص نیت سے کیا جائے تو کبھی رائیگاں نہیں جائے گا۔ امام علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ ایک ہفتے میں بندہ اپنے مقصود کو پہنچ جاتا ہے 21 روز کا عمل ہے اس میں ناغہ نہ ہو تو اثر کرے گا۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کے ارشاد کے مطابق عمل ہفتے کے دن سے شروع کیا جائے۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا حضرت آدم علیہ السلام نے توبہ کے لیے یہ کہا "اے اللہ میں تجھ سے محمدؐ وآل محمدؐ کے حق کے صدقے میں سوال کرتا ہوں کہ مجھے معاف فرمادے" اس لیے ہمیں بھی ان کو وسیلہ بنا کر دعا کرنی چاہیے

**عمل** عمل سے پہلے 4 رکعت نماز حضرت علی علیہ السلام پڑھنی ہے۔ امام جعفر صادق علیہ السلام کا فرمان ہے جو شخص 4 رکعت نماز حضرت علی علیہ السلام پڑھے اللہ تعالی اسکی دنیا وآخرت کی تمام حاجتیں برلاتا ہے۔ نماز میں ہر رکعت میں بعد از سورہ فاتحہ کے بعد 50 مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھنی ہے۔ (میں قرب الٰہی کی خاطر 4 رکعت نماز زیارت حضرت علی پڑھتا / پڑھتی ہوں) نماز کے بعد 5 تسبیح جناب فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا پڑھ کر دعا مانگ لیں۔ اور درج ذیل دنوں کی مناسبت سے ورد پڑھیں۔

هر روز ورد سے پہلے درود پاک اول وآخر پڑھنا ہے

| | |
|---|---|
| ہفتہ | 100 مرتبہ يَا قَاضِيَ الْحَاجَات<br>(اے حاجتوں کو پورا کرنے والا) |
| اتوار | 100 مرتبہ يَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ<br>(اے سبب پیدا کرنے والے) |
| پیر | 100 مرتبہ يَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ<br>(اے دروازوں کو کھولنے والے) |
| منگل | 100 مرتبہ يَا حَيُّ يَا قَيُّومُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ<br>(اے زندہ رہنے والے اے کائنات کے قائم رکھنے والے میں تیری ہی رحمت کا طلب گار ہوں) |
| بدھ | 100 مرتبہ يَا بَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ<br>(اے آسمانوں اور زمین کو وجود میں لانے والے) |
| جمعرات | 100 مرتبہ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ<br>(اے عزت وجلال والے) |
| جمعہ | 100 مرتبہ<br>لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ o<br>(اے اللہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو پاک ہے بے شک میں اپنے اوپر ظلم کرنے والوں میں سے ہوں) |

اسطرح دوسرے ہفتے بھی اسطرح عمل کرنا ہے عمل مکمل کرنے کے بعد روزانہ دعا مانگ لیا کریں جس حاجت کے لیے عمل شروع کیا ہے ان شاءاللہ جلد مراد پوری ہوگی۔ دعاؤں میں یاد رکھیں۔

# نسخہ پنجتن پاک علیہ السلام

برائے کینسر ہارٹ اٹیک، ہیپاٹائٹس ABC، بلڈ شوگر، دمہ، TB وغیرہ

قارئین امامیہ جنتری اسلام علیکم! پچھلے دنوں ایک نسخہ آپ کی خدمت میں پیش کیا تھا بے حد پذیرائی ہوئی، بہت دعائیں ملی۔ اس نسخے کو استعمال کرتے وقت یاعلیؑ مشکل کشا علیؑ ادرکنی کا ورد کرتے رہنا اگر نہیں کیا تو پھر نسخے کا کوئی فائدہ نہیں۔ نسخے کے استعمال سے پہلے 20 یا 50 یا 70 یا 110 روپے صدقہ پنجتن پاک کا کسی غریب کو دے دیں۔ اس نسخے کے بارے میں جاپانی ڈاکٹروں نے بھی ان چیزوں کے بارے میں لکھ دیا ہے کہ یہ تمام چیزیں خون صاف کرتی ہیں مومنین اگر خون ہی صاف ہوگیا تو پھر کیسا کینسر، کیسا ہارٹ اٹیک اور کہاں ہیپاٹائٹس سب بیماریوں کا خاتمہ ہوسکتا ہے۔

## نسخہ پنجتن پاک علیہ السلام

(1) اجوائن دیسی 100 گرام (2) ادرک 100 گرام (3) پودینہ سبز 2 گچھیاں (4) پانی (5) شہد **نوٹ** پودینہ تازہ نہ ملے تو سوکھا 100 گرام ان چیزوں کو اچھی طرح صاف کر کے کوٹ لیں ایک پاؤ پانی میں 2 چمچ ڈال کر ابال کر ایک کپ میں چھان لیں 2 چمچ شہد ملا کر گرم گرم پی لیں خوراک صبح وشام استعمال کریں ☆ شوگر کے مریض شہد کا 1/2 چمچ استعمال کریں ☆ دل کے مریض شدید درد (Pain) کی صورت میں 5 کپ ہر 10 منٹ کے وقفے سے استعمال کریں۔ ان شاءاللہ پنجتن پاکؑ کے صدقے سے اللہ پاک شفا دے گا۔ تمام روحانی اور جسمانی بیماریوں کے علاج کے لیے مفت مشورہ کریں۔ **خصوصی نوٹ** پابندی نماز ضروری ہے

سید محبوب علی نوشہرہ ورکاں ضلع گوجرانوالہ
لجپال جیولرز 0303-4511007, 0341-6323220

# طلب حاجات کا جفری طریقہ

درویش خضر عباس پیاسی
0333-6474494 Khizerabbas565@gmail.com

طریقہ یہ ہے کہ پہلے اسم مطلوب لکھے۔ مطلوب یعنی اسمائے حاجت میں سے ایک لکھے۔ پھر دوسری سطر میں اسم خود یا طالب لکھے۔ اب ان کو امتزاج دے۔ اسم الٰہی کو نام کے اندر اتنی بار امتزاج دے کہ نام کے حروف ختم ہو جائیں۔ مثلاً

| | | |
|---|---|---|
| مطلوب | رزاق | =عدد 308 |
| طالب | اح م د ح س ن (احمد حسن) | =عدد 171 |
| امتزاج | رازح ام ق د رح زس ان ق | =عدد 787 |

787 کا ایک نقش مربع لکھیں گے۔ چونکہ 787 کو 4 پر تقسیم کرنے سے 3 باقی بچتے ہیں اس لیے مربع خاکی لکھا جائے گا اور اس کے ارد گرد حروف اِمتزاج لکھے جائیں گے بطریق مربع 30 تفریق کیے 4 پر تقسیم کیے تو حاصل قسمت 189- باقی 1 رہا۔ نقش یہ ہے۔

ر ا ز ح ا م ق د ر ح

۷۸٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۳ | ۱۹۲ | ۲۰۴ | ۱۹۸ |
| ۲۰۵ | ۱۹۷ | ۱۹۴ | ۱۹۱ |
| ۱۹۰ | ۱۹۵ | ۲۰۰ | ۲۰۲ |
| ۱۹۹ | ۲۰۳ | ۱۸۹ | ۱۹٦ |

ز س ا ن ق

دو نقش لکھیں ایک طالب باندھے ایک کو گھر میں کسی بھاری چیز کے نیچے دبا دیں۔ اس لیے کہ خاکی نقش ہے۔ اس نقش کو عروج ماہ میں جمعہ کے دن طلوع آفتاب پر ساعت اول میں زعفران سے لکھے۔ بخور خوشبو کا کرے اور ہر روز اسم یا رزاقُ 787 مرتبہ پڑھا کرے۔ حق تعالیٰ تاثیر پیدا کرے گا اور طالب مقصود کو پہنچے گا۔

دوسرا طریقہ یہ کہ اگر مندرجہ بالا عمل کرتے ہوئے 40 دن ہو جائیں اور تاثیر ظاہر نہ ہو تو مطلوب اور طالب کے حروف کو ملفوظی کریں۔ مثلاً

سطر مقصود : رزاق     ا ح م د ح س ن

سطر ملفوظی: را زا۔ الف۔ قاف۔ حا۔ میم۔ دال۔ حا۔ سین۔ نون۔

اس سطر کے اعداد نکالے اور مربع موافق عنصر پُر کرے اور استعمال کرے۔

پھر اتنی تعداد میں اسم یا رزّاق کا ورد شروع کر دے۔ اللہ پاک مقصود دے گا۔ اگر کسی وجہ سے اب بھی بارگاہ الٰہی میں مقبولیت حاصل نہیں ہوئی تو 40 دن انتظار کرنے کے بعد اسم پر ال زیادہ کرے اسم کے حروف 4 ہیں اس لیے 4000 مرتبہ روزانہ ورد کرے۔ بخور روزانہ روشن کیا کرے۔ پہلے 2 نقش بدستور پاس رہیں۔ ان شاء اللہ اب ضرور دعا مستجاب ہوگی اور طالب کے لیے رزق کے دروازے کھل جائیں گے اور جو بھی مناسب اسباب ہوں گے وہ پیدا ہو جائیں گے۔

## حصول ملازمت

طریقہ یہ ہے کہ اپنا نام مع والدہ کے تمام حروف اور مقصد کے تمام حروف لیں اور ان کو جدا جدا لکھیں۔ مثلاً احمد بن بانو ملازمت چاہتا ہے تو لائن یہ ہوگی

ا ح م د ب ا ن و م ل ا ز م ت

اب اس سطر سے آتشی حروف الگ کریں۔ بادی الگ کریں۔ آبی الگ کریں۔ خاکی الگ کریں۔ اور ان کی ایک ایسی لائن تیار کریں کہ پہلے وہ حروف لکھیں جن کے عدد زیادہ ہیں اس کے بعد عناصر کی ترتیب سے دوسرے حروف لکھ دیں۔ مثلاً۔ آتشی: ا۔م۔ا۔م۔ا۔م عدد 123۔ بادی: ب۔ن۔و۔ت۔ عدد 458۔ آبی: ز عدد 7۔ خاکی: ح۔د۔ل۔ عدد 42 ہوئے۔ سب سے زیادہ عدد بادی کے ہیں۔ پھر آتشی، پھر خاکی، پھر آبی۔ لہٰذا سطر یہ ہوئی۔ ب۔ن۔و۔ت۔ا۔م۔ا۔م۔ا۔م۔ح۔و۔ل۔ز۔ عنصر بادی غالب ہے۔ اس لیے بادی نقش بنے گا۔ منہ مغرب کی طرف کیا جائے گا۔ یہ نقش 2186 عدد مربع کا پُر کیا جائے گا اور سطر کے حروف اول کے مطابق اسم اللہ کا لیا جائے گا۔ مثلاً اس میں حرف اول ب ہے تو باسط لیں گے۔ موکل اسرافیل ہے۔ نقش کے چاروں طرف تو مندرجہ بالا سطر لکھیں گے اور نیچے اس طرح عزیمت لکھیں گے۔

اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا مَلَائِکَۃُ ھٰذَا الحروف. ب ن و ت ا م ا م ا م ح د ل ز یا اِسرَافِیلُ بِحَقِّ یا بَاسِطُ میری ملازمت کا جلد انتظام ہو۔ اس نقش کو زعفران سے لکھیں اور حسب استطاعت ختم اور صدقہ دے کر چاندی کے ورق میں لپیٹ کر بازو پر باندھے انشاء اللہ کامیابی ہوگی

**جدول عناصر**

| نمبر شمار | حروف | عنصر | ملائکہ | سمت |
|---|---|---|---|---|
| 1 | ا۔ہ۔ط۔م۔ف۔ش | آتشی | عزرائیل | مشرق |
| 2 | ب۔و۔ی۔ن۔ص۔ت۔ض | بادی | اسرافیل | مغرب |
| 3 | ج۔ز۔ک۔س۔ق۔ث۔ظ | آبی | میکائیل | جنوب |
| 4 | و۔ہ۔ل۔ع۔ر۔خ۔غ | خاکی | جبرائیل | شمال |

باب الحوائج حضرت عباس علیہ السلام کی والدہ حضرت ام البنین کے بارے میں

# چند مجرب ترین وظائف

علامہ عابد عسکری فاضل قم
0300-4220264, 0321-4553435, 0333-4338835

☆ اگر کوئی شخص کسی وجہ سے پریشان ہو یا اسے کوئی مسئلہ درپیش ہو تو اسے چاہیے انتہائی عاجزی وانکساری کے ساتھ حضرت ام البنین سلام اللہ علیہا کا واسطہ دے کر بارگاہ الہیٰ میں دعا کرے تو اسکی دعا ضرور قبول ہوگی۔ (ان شاء اللہ)

☆ آیت اللہ سیّد محمد حسینی شیرازیؒ لکھتے ہیں کہ بزرگ عالم نے مکاشفہ میں قمر بنی ہاشم حضرت عباس علیہ السلام کو دیکھا تو ان سے کہا مولا وآقا میں حاجت مند ہوں کس کا واسطہ دے کر دعا کروں کہ میری مراد پوری ہو تو آپؑ نے جواب دیا کہ تم میری والدہ ماجدہ کا واسطہ دے کر دعا کرو۔

☆ آیت اللہ حاج سیّد محمود حسینی شاہرودیؒ فرماتے ہیں کہ میں 100 مرتبہ حضرات محمدؐ وآل محمد علیہم السلام پر درود بھیجتا ہوں اور اسکو جناب بی بی حضرت ام البنین سلام اللہ علیہا کی خدمت میں ہدیہ کرتا ہوں اور میری حاجت پوری ہوجاتی ہے

☆ حاجات کے پوری ہونے کے لیے مجربات میں سے ہے کہ حضرت ام البنین سلام اللہ علیہا کے نام پر کھانا نذر کریں اور اسکو مولا حضرت عباس علیہ السلام کے نام پر فقراء کو کھلائیں (یہ عمل انتہائی مجرب وآزمودہ ہے)۔

## ختم سورئہ یٰسٓ ہدیہ برائے حضرت ام البنین

10 مرتبہ سورۂ یٰسٓ چار شب ہائے جمعہ متواتر پڑھیں اس ترتیب کے ساتھ پہلے ہفتہ کی شب جمعہ کو تین مرتبہ پھر اسی طرح دوسرے ہفتہ کی شب جمعہ کو پھر تین مرتبہ پھر تیسرے ہفتے کی شب جمعہ کو تین مرتبہ اور چوتھے ہفتے کی شب جمعہ کو ایک مرتبہ پڑھیں اور اسکا ثواب مولا حضرت عباس علیہ السلام کی نیابت میں جناب حضرت ام البنین سلام اللہ علیہا کو ہدیہ کریں اگر حاجت شرعی ہوگی تو ضرور پوری ہوگی۔ (ان شاء اللہ)۔

## استغاثہ بحضور حضرت ابوالفضل العباسؑ

ہر قسم کی حاجت روائی اور مصائب کو رفع کرنے کے لیے نماز عشاء کے بعد 2 رکعت نماز ہدیہ سرکار ابوالفضل العباسؑ پڑھیں، نماز کے بعد اول و آخر درود پاک 11 بار ورد کریں 133 بار درمیان میں یہ دعا پڑھیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یَا کَاشِفَ الۡکَرۡبِ عَنۡ وَّجۡهِ الۡحُسَیۡنِ عَلَیۡهِ السَّلَامُ اِکۡشِفۡ کَرۡبِیۡ بِحَقِّ اَخِیۡكَ الۡحُسَیۡنِ عَلَیۡهِ السَّلَامُ

# لوح شفائے امراض

محمد اسد اللہ سلیمانی ماہر عملیات وتعویذات ادارہ روحانی علاج
0300-6501194, 0345-7883874

اگر کوئی مرد یا عورت کسی مرض میں مبتلا ہو یعنی شوگر، کینسر، اختلاج قلب، خونی و بادی بواسیر، بخار، فالج ولقوہ، اولاد کا نہ ہونا، بانجھ پن، مرگی، موٹاپا، یرقان، بلڈ پریشر، ہیپاٹائٹس بی وسی کے علاوہ مہلک سے مہلک بیماریوں سے نجات حاصل کرنے کیلئے اس لوح شفائے امراض کو سفید کاغذ پر زعفرانی سیاہی سے لکھ کر یا چاندی پر کندہ کر کے پاس رکھیں اور روزانہ 110 مرتبہ پڑھیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یَا سَلَامُ یَا سَلَامُ یَا سَلَامُ یَا شَافِیُ یَا شَافِیُ یَا شَافِیُ یَا بَدِیۡعُ یَا بَدِیۡعُ یَا بَدِیۡعُ یَا رَحِیۡمُ یَا رَحِیۡمُ یَا رَحِیۡمُ یَا مُغِیۡثُ یَا مُغِیۡثُ یَا مُغِیۡثُ یَا مُحَمَّدُ یَا فَاطِمَةُ یَا عَلِیُّ یَا حَسَنُ یَا حُسَیۡنُ بِحَقِّ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلُ اللّٰهِ وَبِحَقِّ یَا جِبۡرَائِیۡلُ یَا مِیۡکَائِیۡلُ یَا اِسۡرَافِیۡلُ یَا عِزۡرَائِیۡلُ یَا دَرۡدَائِیۡلُ بِرَحۡمَتِكَ یَا اَرۡحَمَ الرَّاحِمِیۡنَ

اللہ — بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — اللہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| شافی رحیم حفیظ | سلام کریم رحمٰن | لا الہ الا اللہ | محمد رسول اللہ |
| محمد رسول اللہ | لا الہ الا اللہ | سلام کریم رحمٰن | شافی رحیم حفیظ |
| سلام کریم رحمٰن | شافی رحیم حفیظ | محمد رسول اللہ | لا الہ الا اللہ |
| لا الہ الا اللہ | محمد رسول اللہ | شافی رحیم حفیظ | سلام کریم رحمٰن |

فاطمۃ علیؑ حسنؑ حسینؑ

اللہ — جبرائیلؑ میکائیلؑ اسرافیلؑ عزرائیلؑ — اللہ

اور (اوّل وآخر 11-11 مرتبہ دُرود ابراہیمی) پڑھ کر شہد پر دَم کر کے پانی میں گھول کر پی لیں۔ انشاء اللہ جو بھی مرض ہوگا جلد از جلد شفاء ملے گی۔ آزمائش شرط ہے۔

## گمشدہ کیلئے

ایک کاغذ کے چاروں کونوں پر یہ اسمائے حسنٰی لکھیں اور گمشدہ شخص یا چیز کا نام درمیان میں لکھ کر زیر آسمان ننگے سر ہو کر 70 مرتبہ پڑھیں۔

یَاشَهِیۡدُ یَا حَقُّ یَا جَامِعُ یَا مُعِیۡدُ

انشاء اللہ گمشدہ کی خبر ملے گی۔

**گمشدہ چیز کیلئے 70 مرتبہ یہ کلمات پڑھیں۔**

یا مُعِیدُ رُدَّ اِلَیَّ (گمشدہ کا نام لے)



# نومولود کے اسلامی نام



## نقشہ ابجد قمری

| حروف | ا | ب پ | ج چ | د ڈ | ہ | و | ز | ح | ط | ی ے | ک گ | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیمت | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 20 | 30 | 40 | 50 |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر ڑ | ش | ت ٹ | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| قیمت | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 |



سیّد قمر حسین نقوی
Email: qamarhussain6655@gmail.com 0333-4376657, 03027846655
مکان نمبر 70/A عطیہ اہلبیت محلہ بیلے والا سٹی لیہ پنچاب

## لڑکوں کے نام

| نمبر شمار | نام | مطلب | مفرد عدد | نمبر شمار | نام | مطلب | مفرد عدد | نمبر شمار | نام | مطلب | مفرد عدد | نمبر شمار | نام | مطلب | مفرد عدد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | ابوتراب حیدر | مٹی کا باپ | 6 | 22 | حسن عسکری | خوبصورت | 1 | 43 | شہروز علی | شان وشوکت | 7 | 64 | عون محمد | مدد حمایت | 2 |
| 2 | ایقان حیدر | پختہ+یقین | 5 | 23 | حر عباس | آزاد+خودمختار | 8 | 44 | صولت عباس | رعب دبدبہ | 2 | 65 | محمد مہدی رضا | ہدایت | 9 |
| 3 | اقرب علی | قرابت+ملاپ | 8 | 24 | حسین رضا | پاک خوبصورت | 4 | 45 | صائم علی | روزہ دار | 7 | 66 | محمد وجیہ الحسن | چہرہ | 7 |
| 4 | اسرار حیدر | بھید+راز | 9 | 25 | حسن عباس | خوبصورت+نیک | 8 | 46 | صبار حیدر | صبر کرنے والا | 2 | 67 | تصور علی | عکس | 5 |
| 5 | اصمد علی | مددگار | 2 | 26 | دانیال حیدر | عدل کرنے والا | 3 | 47 | ضمیر حیدر | دل کی آواز | 3 | 68 | یاور حسین | مددگار | 3 |
| 6 | اسجد علی | صبح صادق | 7 | 27 | درشہوار حیدر | موتی | 2 | 48 | ضامن علی | ذمہ دار | 2 | 69 | عمران حیدر | آباد+اونچا | 7 |
| 7 | اسداللہ علی | اللہ کا شیر | 7 | 28 | دائم علی | ہمیشہ+سدا | 2 | 49 | ضیغم عباس | شیر | 3 | 70 | حیدر رضا | شیر | 8 |
| 8 | ارف علی | بلند+اونچا | 4 | 29 | راحم علی | رحم کرنے والا | 8 | 50 | طالب حسین | طلب کرنے والا | 8 | 71 | محمد باقر مہدی | عالم | 4 |
| 9 | اتقان حیدر | مضبوط+توانا | 9 | 30 | رضی عباس | راضی ہونا | 9 | 51 | طہور حسین | پاک وپاکیزہ | 6 | 72 | علی موسیٰ | تقسیم کرنے والا | 1 |
| 10 | ابرار علی | نیک+دانا | 1 | 31 | ربیال علی | شیر+بہادر | 2 | 52 | طیار حیدر | پاک اعلیٰ | 1 | 73 | محمد تقی مہدی | پرہیزگار | 4 |
| 11 | آرب علی | طاقتور+توانا | 7 | 32 | زکی عباس | پاک پاکیزہ | 8 | 53 | ظفریاب حیدر | فتح پانے والا | 2 | 74 | مظاہر علی | دکھانے والا | 5 |
| 12 | بلاول علی | فاتح | 6 | 33 | زرک علی | سونے کے ورق | 4 | 54 | ظافر علی | کامیاب | 4 | 75 | قاسم رضا | تقسیم کرنے والا | 5 |
| 13 | بہلول حیدر | پیشواء | 5 | 34 | زمن عباس | وقت+زمانہ | 5 | 55 | عاص علی | نگاہ | 1 | 76 | حسنین رضا | خوبصورت+پاک | 9 |
| 14 | تراب حیدر | مٹی+خاک | 6 | 35 | سبط حیدر | اولاد | 5 | 56 | عباس حیدر | شیردل | 4 | 77 | مرتضیٰ حیدر | مقبول+پسندیدہ | 7 |
| 15 | تہام حسین | بہادر+جری | 1 | 36 | سرور حسین | سردار | 9 | 57 | عترت علی | عزت | 1 | 78 | وہاب علی | اللہ تعالیٰ کا نام | 7 |
| 16 | توکل علی | اعتماد+بھروسہ | 8 | 37 | سلیمان علی | زرہ+ٹکڑا | 9 | 58 | عروج حیدر | بلندی | 6 | 79 | باعث علی | وجہ | 8 |
| 17 | جارب علی | پرکشش | 1 | 38 | سفیر حسین | قاصد | 1 | 59 | عسکر علی | لشکر+فوج | 1 | 80 | محمد شوزب مہدی | قربان ہونے والا | 7 |
| 18 | جرار حیدر | بہادر | 5 | 39 | زین العابدین | عبادت کی زینت | 1 | 60 | عقیل حیدر | سمجھدار | 9 | 81 | محمد عابس مہدی | خوشحال | 5 |
| 19 | جعفر عباس | سچا+پھول | 9 | 40 | شبیر حیدر | نیک+بہادر | 5 | 61 | عبداللہ علی | اللہ کا بندہ | 8 | 82 | محمد اشہد مہدی | گواہی | 2 |
| 20 | جواد حیدر | عطا کرنے والا | 2 | 41 | شبیہ حیدر | مشابہ | 8 | 62 | علی مہدی | اونچا | 7 | 83 | محمد ہادی رضا | ہدایت والا | 6 |
| 21 | حیدر عباس | شیر | 4 | 42 | شہیر علی | نامور | 4 | 63 | علی نقی | پرہیزگار | 9 | 84 | وجدان حیدر | اللہ تعالیٰ کا نام | 7 |

| نمبر شمار | نام | مطلب | موافق عدد |
|---|---|---|---|
| 85 | محمد علی محتشم | دولت مند | 9 |
| 86 | ثقلین رضا | نیک پارسا | 8 |
| 87 | مشارب علی | طریقہ | 5 |
| 88 | لقا علی | دیدار+شکل | 7 |
| 89 | نجف عباس | پاک پاکیزہ | 5 |
| 90 | یوشع علی | نبی پاک کا نام | 1 |
| 91 | یاسر عباس | بلند+ترقی | 8 |
| 92 | وجیہہ حیدر | حسین وجمیل | 3 |
| 93 | مہدی رضا | ہدایت کیا ہوا | 7 |
| 94 | معصوم علی | پاک دامن | 5 |
| 95 | نقیب حیدر | سردار | 6 |
| 96 | محمد متقی | پرہیزگار | 3 |
| 97 | علی اسد | شیر | 4 |
| 98 | تکریم علی | عزت | 6 |
| 99 | تشہد علی | عجز وانکساری | 9 |
| 100 | مشہد علی | پاک وپاکیزہ | 9 |
| | **لڑکیوں کے نام** | | |
| 1 | ارم قمر | جنت | 5 |
| 2 | آسیہ بتول | مضبوط | 1 |
| 3 | اجیہ بتول | نفاست والی | 7 |
| 4 | اسلوب زہرا | طریقہ | 6 |
| 5 | آویزہ بتول | کان کا بندہ | 8 |
| 6 | افریشم بتول | نرم وملائم | 7 |
| 7 | اریدہ بتول | خوشبو بھری | 1 |
| 8 | ارسہ بتول | فرمانبردار | 2 |
| 9 | بصیرہ بتول | دیکھنے والی | 7 |
| 10 | پارسا بتول | نیک+ پرہیزگار | 9 |
| 11 | تابینہ بتول | روشنی | 6 |
| 12 | تبسم زہرا | خوشی | 1 |
| 13 | تحریم زہرا | حرمت+تقدس | 7 |
| 14 | تسکین زہرا | تسلی | 6 |
| 15 | تصدیق زہرا | گواہی | 7 |
| 16 | تمکین زہرا | رتبہ+ طاقت | 4 |

| نمبر شمار | نام | مطلب | موافق عدد |
|---|---|---|---|
| 17 | تقدیس زہرا | پاکیزگی | 1 |
| 18 | ثمن زہرا | قدر وقیمت | 2 |
| 19 | ثروت زہرا | امیر دولت والی | 5 |
| 20 | جبین زہرا | پیشانی | 8 |
| 21 | جازیہ بتول | خوبصورتی | 6 |
| 22 | حدیقہ بتول | باغ+چمن | 2 |
| 23 | حجاب زہرا | پردہ | 2 |
| 24 | حرمت زہرا | عزت+آبرو | 6 |
| 25 | حنا بتول | مہندی | 2 |
| 26 | حور زہرا | خوبصورتی | 4 |
| 27 | خدیجہ زہرا | نیک پاکیزگی | 7 |
| 28 | خیر النساء | نیکی+بھلائی | 4 |
| 29 | خذینہ بتول | دولت+خزانہ | 3 |
| 30 | در شہوار زہرا | موتی | 2 |
| 31 | در نجف | قیمتی موتی | 4 |
| 32 | رباب زہرا | سفید بادل | 4 |
| 33 | رقیہ بتول | نیک پارسا | 4 |
| 34 | رخسار زہرا | گال | 5 |
| 35 | رائمہ بتول | خوشبو | 9 |
| 36 | زریں بتول | سنہری | 3 |
| 37 | زرتاج زہرا | سونے کا تاج | 5 |
| 38 | زینب بتول | باکردار | 3 |
| 39 | زمین زہرا | دولت مند | 5 |
| 40 | سکینہ حسین | آرام+سکون | 3 |
| 41 | سعدیہ بتول | نیک مبارک | 2 |
| 42 | شاریہ بتول | شہزادی | 9 |
| 43 | شہربانو | ملکہ | 6 |
| 44 | شفا زہرا | صحت | 9 |
| 45 | شریں زہرا | میٹھا | 8 |
| 46 | شمعیہ بتول | مہک+خوشبو | 8 |
| 47 | شہہ پارہ | تحفہ | 5 |
| 48 | شہانہ بتول | شان وشوکت | 7 |
| 49 | صادقہ بتول | سچائی | 8 |

| نمبر شمار | نام | مطلب | موافق عدد |
|---|---|---|---|
| 50 | صالحہ بتول | نیک+ پارسا | 5 |
| 51 | صباحت زہرا | خوبصورتی | 3 |
| 52 | صدف زہرا | موتی+عصمت | 9 |
| 53 | صباح بتول | حسین+خوبصورت | 8 |
| 54 | ضامنہ بتول | مددگار | 2 |
| 55 | طاہرہ بتول | پاک+ پاکیزہ | 1 |
| 56 | طیبہ بتول | پاکیزہ | 5 |
| 57 | ظل ہما بتول | سایہ | 1 |
| 58 | عالیہ بتول | بلند+ اونچا | 5 |
| 59 | عاطرہ بتول | خوشبودار | 3 |
| 60 | عرفہ بتول | خوشبو+مہک | 1 |
| 61 | عطیہ بتول | انعام | 1 |
| 62 | علمیہ بتول | جاننے والی | 4 |
| 63 | عنبرین زہرا | خوشبو | 1 |
| 64 | عین زہرا | آنکھ | 1 |
| 65 | عترت زہرا | قرابت دار | 5 |
| 66 | فضہ بتول | چاندی | 9 |
| 67 | فاطمہ بتول | پاکیزگی | 6 |
| 68 | فاریہ بتول | خوبصورتی | 4 |
| 69 | فرحانہ بتول | خوشی | 8 |
| 70 | فریال زہرا | نرم ونازک | 3 |
| 71 | قدسیہ بتول | پاکیزہ | 5 |
| 72 | قرینہ بتول | سلیقہ | 2 |
| 73 | قاریہ بتول | تلاوت کرنے والی | 7 |
| 74 | قسمہ بتول | حصہ+شراکت | 4 |
| 75 | کاملہ بتول | ظاہر کرنے والی | 3 |

| نمبر شمار | نام | مطلب | موافق عدد |
|---|---|---|---|
| 76 | کبریٰ بتول | محترم ومکرم | 4 |
| 77 | کلثوم زہرا | خوبصورت | 8 |
| 78 | کوکب زہرا | روشن ستارہ | 9 |
| 79 | کائنات زہرا | دنیا جہان | 1 |
| 80 | کرن زہرا | روشنی | 6 |
| 81 | گلشن زہرا | باغ | 1 |
| 82 | لالہ بتول | سرخ پھول | 9 |
| 83 | لائقہ بتول | قابل ذہین | 7 |
| 84 | لبنیٰ بتول | سفید گوری | 8 |
| 85 | لبابہ بتول | اہم حصہ | 1 |
| 86 | صابرہ بتول | استاد | 7 |
| 87 | مہہ لقا بتول | خوبصورت+ پیارا | 2 |
| 88 | متاع زہرا | اثاثہ | 4 |
| 89 | منزہ بتول | پاک+نیک | 9 |
| 90 | معصومہ زہرا | پاک دامن | 5 |
| 91 | منتہیٰ بتول | اونچی+ بلند | 7 |
| 92 | منبقت زہرا | بزرگی | 3 |
| 93 | مومنہ بتول | ایمان والی | 3 |
| 94 | مہدیہ بتول | ہدایت والی | 7 |
| 95 | ناجیہ بتول | نجات | 3 |
| 96 | ناعمہ بتول | نرم ونازک | 1 |
| 97 | مہک زہرا | خوشبو | 8 |
| 98 | نایاب زہرا | انمول+ نایاب | 7 |
| 99 | آیت زہرا | نشانی | 3 |
| 100 | نشاط زہرا | خوشی+ راحت | 6 |
| 101 | نور العین زہرا | آنکھ کا نور | 9 |

**تعویذ برائے نظر بد**

درج ذیل کلمات مع بسم اللہ لکھ کر گلے میں ڈالیں تو نظر بد کا اثر دور ہو جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّةِ وَاَسْمَائِهِ الْحُسْنٰى كُلِّهَا مِنْ شَرِّ السَّآمَّةِ وَالْهَآمَّةِ وَمِنْ شَرِّ عَيْنٍ لَّآمَّةٍ وَّمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام مروی ہے کہ نظر بد کے لیے 3 مرتبہ کہے

مَاشَآءَاللّٰهُ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

# کلونجی بطور غذا و دوا

خادم پنجتن پاک
تجمل حسین 0332-6986026
پیر محل

کلونجی صفات شفا کی حامل ہے۔ حدیث مبارکہ ہے کہ "تم جتہ (کلونجی) استعمال کرو اس میں ہر مرض کی شفاء ہے سوائے موت کے یا کالے دانے میں موت کے سوا شفاء ہے۔" عربی میں جتہ سوداء فارسی میں شونیز اور حیاتیاتی نام Nigella Seeds ہے۔ اسکی کاشت دنیا کے تقریباً اکثر ممالک میں ہوتی ہے۔ امریکہ میں Black Caraway برطانیہ میں Love In Must پاکستان میں کلونجی کہا جاتا ہے۔ اس کا پودا 40 تا 45 سینٹی میٹر اونچا نیلگوں رنگوں کے پھول اور باریک شاخیں اور لمبی پھلیاں جن سے کالے بیج مانند پیاز نکلتے ہیں اور پودے کی مشابہت سونف کے پودے کی مانند ہوتی ہے۔ کیماوی لحاظ سے اس میں کچھ مقدار روغن قراری اور دیگر روغنیات کی ہوتی ہے کئی کیماوی اجزاء ہونے کی وجہ سے داخلی اور خارجی بیماریوں میں اکثیر کا حکم رکھتی ہے۔ بائیبل میں اس کا ذکر Black Cumin ہے۔ ہر مذاہب کی کتب میں ذکر موجود ہونے کی وجہ سے ہمہ قسم کے لوگوں نے اس پر ریسرچ (Research) کی۔ دور قدیم اور دور جدید کے حکماء نے اس کی افادیت سے لوگوں کو روشناس کرایا جس میں حکیم جالینوس۔ کرنل آرائین چوپڑا، حکیم کبیر الدین، حکم محمد سعید قابل ذکر ہیں۔ پاکستان اور دنیا کے نوبل انعام یافتہ سائنسدانوں پنجاب یونیورسٹی کے سابقہ پروفیسر اے رشید کوثر، ڈاکٹر سلیم الزماں صدیقی سابقہ وزیر سائنس اینڈ ٹیکنالوجی ڈاکٹر عطاء الرحمن سعودی عربیہ محمد عارف مصر کے ڈاکٹر محمد کمال عبدالعزیز اردن کے ڈاکٹر Hamed R.H Tarrui فرانس کے H.Thomas امریکہ کے Dr. Michael Tiera برطانیہ کے مارشل، بھارت کے Ab Datta، سری لنکا کے لارڈ نہڈت اپٹن جے سوریا اور کویت کے Dr.Ibn Ali Bitai قابل ذکر ہیں جنہوں نے کلونجی پر تحقیقات کی ہیں۔ جرمنی کے سائنسدانوں نے کینسر جیسی موذی مرض کے لیے کلونجی کو مفید قرار دیا ہے ان کی تحقیق کے مطابق یہ آنتوں کے سرطان کے لیے مفید ہے۔

## خشک کلونجی کا استعمال

● گیس ٹربل: جو دفتر یا کاروبار میں بیٹھنے سے ہوتی ہے۔ کلونجی، دیسی اجوائن، کالی مرچ، زیرہ سفید، سہاگہ بریاں، نمک سیاہ۔ ہموزن سفوف بنائیں کھانے کے بعد 1/2 چمچ ہمراہ پانی استعمال کریں۔ ● زچہ کو بچے کے لیے دودھ کی کمی ہو۔ ● گردے اور مثانے کی پتھری کے لیے جوشاندہ کلونجی ہمراہ شہد استعمال کرنے سے پتھری مانند ریت خارج ہوتی ہے۔ ● چائے کلونجی نصف چمچ پانی میں ابال کر روزانہ پئیں۔ ● یورک ایسڈ کے لیے 3 گرام کلونجی روزانہ کھانے والا یورک ایسڈ سے محفوظ رہتا ہے ● قبض جو کہ ام الامراض ہے۔ ثنا مکی 50 گرام، گل سرخ 50 گرام، 10 گرام کلونجی کے سفوف کو چھوٹی مکھی کے شہد میں گولیاں بنا کر رات کو روزانہ 3 گولیاں ہمراہ دودھ کے استعمال کریں۔ ● جلدی امراض میں کلونجی کو تلوں کے تیل میں رگڑ کے لگانے سے پھوڑے پھنسیاں نکلنا بند ہو جاتی ہیں۔
● بواسیر کے دردناک مسوں کو کلونجی کی دھونی دینے سے تکلیف میں کمی ہوتی ہے۔ نیز کنگھورہ خشک کر کے دھونی سے بھی مسوں کی تکلیف رفع ہوتی ہے۔
● کلونجی پیشاب آور ہونے کی وجہ سے زیادہ پیشاب بھی لاتی ہے اور جسمانی مساموں کو کھول کر پسینہ بھی لاتی ہے۔ ● اعصابی امراض میں کلونجی کا سفوف شہد میں ملا کر کھانے سے جسمانی اعضاء کے سدے کھل جاتے ہیں نصف چمچ شہد اور سفوف نہار منہ کھانے سے اعصاب کو قوت ملتی ہے ● جوڑوں کے درد کے لیے مدار (آک) کی جڑ کا چھلکا کلونجی اور دیسی اجوائن کا سفوف بنا کر نصف چمچ دن میں تین مرتبہ استعمال کرنے سے جوڑوں کے درد کو افاقہ ہوتا ہے ● نزلہ زکام میں کلونجی، نوشادر، سونٹھ۔ ہر ایک 2 گرام کوٹ کر پوٹلی بنا کر سونگھنے سے ناک کی بندش کھل جاتی ہے۔
● پیٹ کے کیڑوں میں پون چمچ چائے والا یعنی 3 گرام صبح و شام کھانے کے بعد استعمال سے پیٹ کے کیڑوں کی کئی اقسام ختم ہو جاتی ہیں ● پیٹ کے کیڑوں میں پون چمچ چائے والا یعنی 3 گرام صبح و شام کھانے کے بعد استعمال سے پیٹ کے کیڑوں کی کئی اقسام ختم ہو جاتی ہیں ● امراض قلب میں پان کا پتہ 1 عدد کلونجی 3 گرام چھیلا ہوا لہسن 4 عدد ادرک 20 گرام کا جوشاندہ بنا کر صبح اور عصر کے وقت استعمال کریں افاقہ ہوگا ● بالوں کی چمک کے لیے سفوف کلونجی نصف گھنٹہ لگائیں بعد میں نیم گرم پانی سے دھولیں ● مہاسوں کا خاتمہ پوڈر کلونجی میں سرکہ ملا کر رات کو سوئیں چند یوم کے عمل سے مہاسے ختم ہو جائیں گے صبح کو چہرہ دھولیں۔
برائے شوگر: انجیر 3 عدد کلونجی 3 گرام کھانے والا زہر اور فاسد مادوں سے محفوظ رہتا ہے۔ ● کلونجی، میتھی، سفید زیرہ۔ ہموزن سفوف بنائیں نصف چمچ صبح و شام کھانے سے افاقہ ہوگا۔

## روغن کلونجی کے فوائد

● دمہ اور سانس کی تکلیف میں 4 قطرے تیل کلونجی کو ایک چمچ گرم پانی میں ملا کر پئیں اور ایک چھوٹا چمچ روغن کلونجی دو گلاس پانی کھولتے میں ڈال کر بھاپ دیں۔
● برائے قبض کسٹرائیل ایک چمچ روغن کلونجی 10 قطرے نیم گرم دودھ میں ملا کر پئیں
● گیس ٹربل اپھارہ: رس ادرک ایک تولہ، تیل کلونجی 10 قطرے تھوڑا سا نمک ملا کر پلائیں ● سردرد کے وقت تیل کلونجی سر اور کنپٹیوں پر ملیں۔ 10 قطرے تیل ایک چمچ شہد میں ملا کر پئیں ● رعشہ ہاف بوائل دو دیسی انڈے کھائیں اور

متاثرہ حصہ کے مخالف سمت ناک کے نتھنوں میں ایک قطرہ روغن ڈالیں اور 10 قطرے ایک چمچ شہد ملا کر پییں۔ ● دانتوں کا میل: لاہوری نمک آگ میں جلا کر پیس لیں۔ روغن کلونجی 10 قطرے، تیل سرسوں 10 قطرے ملا کر دانتوں پر ملیں۔ ● درد دانت میں تیل کلونجی 8 قطرے چھوٹا چمچ دانہ کلونجی، 8 چمچے سرکہ تھوڑا ابال کر کلیاں کریں اور دانت پر لونگ رکھ کر ہلکا سا دبائیں ● نکسیر کا پھوٹنا: صاف سفید کاغذ جلا کر روغن کلونجی 3 قطرے ملا کر ناک میں رکھ لیں۔ ● کلونجی معدے کی ٹھنڈک کو بھی دور کرتی ہے۔ ٹھنڈک والے امراض میں اسکا استعمال مفید ہوتا ہے۔ علاوہ ازیں کلونجی مختلف امراض میں کام آتی ہے۔ ہارمونز کی خرابی، خون سے کیلیسٹرول کم کرنا، جسم سے زائد چربی کا خاتمہ، موٹاپا، درد کمر، گنٹھیا، لقوہ، عصبی فالج، مرگی، فساد خون، جنسی کمزوری، قوت حافظہ، دانتوں کا ہلنا اور گرنا جیسی بیماریوں میں کلونجی کو طب نبوی میں شافی علاج کے طور پر فوقیت حاصل ہے کیونکہ طب وحی ہے جو حضور ﷺ پر نازل ہوئی وحی الہٰی پر مبنی علاج یقینی علاج ہے۔

## نمازِ حاجت (صلوٰۃ المضطر)

☆اس نماز کے پڑھنے سے ایسی جگہ سے اسباب مہیا ہوتے ہیں کہ جہاں سے گمان بھی نہ ہو۔

**پہلی رکعت** یہ نماز دو دو رکعت کر کے پڑھی جاتی ہے۔
نیت کے بعد تکبیر کہہ کر سورۂ الحمد کے بعد پچیس مرتبہ سورۂ مومن کی یہ درج ذیل آیت پڑھے۔ اُفَوِّضُ اَمْرِیْۤ اِلَى اللّٰهِؕ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ

☆رکوع و سجود بجالانے کے بعد دوسری رکعت کیلئے کھڑا ہو۔

**دوسری رکعت** سورۂ الحمد کے بعد پچیس مرتبہ سورۂ انبیاء کی یہ درج ذیل دو آیتیں پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖۗ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۚ
فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ ۙ وَنَجَّیْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ ؕ وَكَذٰلِكَ نُـْۨجِی الْمُؤْمِنِیْنَ ○

☆اس کے بعد رکوع و سجود بجالا کر تشہد اور سلام پڑھ کر نماز ختم کرے۔

**پہلی رکعت** نیت کے بعد تکبیر کہہ کر سورۂ الحمد کے بعد پچیس مرتبہ سورۂ آل عمران کی یہ آیت پڑھے۔ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ

☆اس کے بعد رکوع و سجود بجالا کر دوسری رکعت کے لیے کھڑا ہو۔

**دوسری رکعت** سورۂ الحمد کے بعد پچیس مرتبہ یہ درج ذیل ذکر پڑھے۔

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

☆رکوع و سجود کے بعد تشہد اور سلام پڑھ کر نماز ختم کرے۔
اس کے بعد پچیس مرتبہ صلوٰۃ پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجات طلب کرے

## کالے یرقان Hepatitis B&C کا موثر طبی اور روحانی علاج

قارئین امامیہ جنتری کی وساطت سے بہت خطرناک اور پھیلنے والی بیماری (کالا یرقان) کے بارے میں آگاہ کرنے کی ادنیٰ سی کوشش کر رہا ہوں۔

**علامات مرض** + بھوک کم لگتی ہے اور رفتہ رفتہ ختم ہوجاتی ہے + جگر کے مقام پر درد ہوتا ہے + جسمانی کمزوری اور سستی محسوس ہوتی ہے + جگر میں سوزش ہوجاتی ہے + پیٹ میں درد ہوتا ہے + بدن میں خون کی کمی ہوجاتی ہے + ہر وقت ہلکا ہلکا بخار رہتا ہے + متلی اور قے کا احساس ہوتا ہے + دل گھبراتا ہے + ہونٹ کالے ہوجاتے ہیں + جلد پر سیاہ دھبے نمودار ہوتے ہیں + منہ میں چھالے پڑ جاتے ہیں + مرض کے آخر مرحلے میں سیاہ رنگ کے موشن آنے شروع ہوجاتے ہیں + پیٹ میں پانی پڑنا شروع ہوجاتا ہے کیونکہ جگر سکڑ جاتا ہے اور کام کرنا چھوڑ دیتا ہے۔ + پیٹ میں پانی جمع ہونے سے درد ہوتا ہے اور بذریعہ سرنج نکلوانا پڑتا ہے

**روحانی علاج** سورۂ فاتحہ 11 مرتبہ، سورۂ قریش 7 مرتبہ، سورہ یٰسین 1 مرتبہ روزانہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پییں اول و آخر 3 مرتبہ درود ابراہیمی ضرور پڑھیں۔

**کالے یرقان کا طبی علاج** ریسرچ اور تجربہ کے بعد قدرتی جڑی بوٹیوں پر مشتمل نسخہ درج کیا جا رہا ہے خود تیار کریں اگر کسی کو مشکل ہو تو تیار دوا دستیاب ہے بذریعہ ڈاک منگوا سکتے ہیں۔

**ھوالشافی** املی 50 گرام + ہڑ سبز 50 گرام + آلو بخارا 50 گرام + عناب 50 گرام + صندل سفید 50 گرام + گل سرخ 50 گرام + گل بنفشہ 50 گرام + جڑ کاسنی 50 گرام + تخم کشوت 50 گرام + آملہ 50 گرام + کلونجی 200 گرام +

تمام ادویہ لیکر سفوف بنا کر درمیانے کیپسول بھر لیں۔ ایک کیپسول صبح و شام ہمراہ پانی یا دودھ کھالیں 3 ماہ کا کورس ہے۔

**پرہیز** تلی ہوئی اور گرم اشیاء سے پرہیز کریں۔

حکیم و ڈاکٹر دلشاد احمد مکان نمبر 1 گلی نمبر 2 فضل کالونی میاں چنوں ضلع خانیوال اوقات فون شام 4 بجے تا 8 بجے رات 0300-2564436

سب مل کر دعا کریں کہ امام زمانہ علیہ السلام کا ظہور جلد ہو جائے

# اعداد کی خصوصیات

قاری منیر حسین مھلای
0300-4352315
0313-8127214

علم الا اعداد سے دلچسپی رکھنے والے قارئین کے لئے معلومات، مختصر مگر جامع پیش خدمت ہیں۔ یاد رہے کہ یہ عدد صرف نام کے اعداد لئے جاتے ہیں۔ 1 اس نمبر کی خصوصیت یہ ہے کہ یہ مدد دیتا ہے مدد لیتا نہیں ہے۔ یہ متاثر کرتا ہے متاثر ہوتا نہیں ہے۔ یہ نمبر خاص طور پر اپنے اثرات مذہب کی طرف ڈالتا ہے اس کا ورد۔ یامومن 136 مرتبہ بعد نماز فجر یارحمن 298 مرتبہ بعد نماز مغرب یاسمیع یامجیب 230 مرتبہ نماز بعد عشاء پڑھیں۔ 2 یہ نمبر درمیانہ انداز کا ہوتا ہے اس نمبر کی خصوصیت یہ ہے کہ سب نمبروں کے ساتھ اخلاق کا اظہار کرتا ہے یہ ٹھوس مذہب کا قائل ہوتا ہے یہ نمبر سفر میں خاص طور پر فائدہ پہنچاتا ہے اس کا ورد۔ یاخالق 200 مرتبہ بعد نماز فجر۔ یاھادی بعد نماز مغرب۔ یامغنی بعد نماز عشاء پڑھیں 3 یہ نمبر ایک خاص خصوصیت رکھتا ہے اپنے سن کے زمانے میں سیاسی بحران لاتا ہے اس کے علاوہ یہ نمبر سیاست موسیقی اور حساب اور سائنس سے خاص وابستگی رکھتا ہے۔ اس کا ورد یااللہ 66 بار بعد نماز فجر۔ یامجیب 57 مرتبہ بعد نماز ظہر۔ یالطیف 129 بار بعد نماز عشا پڑھیں۔ 4 یہ نمبر دوسرے نمبروں کے مقابلے میں کمزور نمبر ہے لیکن یہ نمبر ہر ایک کو ملانے کی کوشش کرتا ہے۔ بالعموم اس کی کوششیں رائیگاں جاتی ہیں یہ نمبر نئی نئی ایجادوں کا نمبر بھی ہے اس نمبر میں بحث ومجادلہ کرنے کی عادت ہوتی ہے یہ اپنے حامل کو کج فکری میں مبتلا کر دیتا ہے۔ اس کا ورد یاشھید 319 بار بعد نماز فجر۔ یابرّ و 202 بار بعد نماز ظہر۔ یامحصی 148 بار۔ بعد نماز عشاء پڑھیں۔ 5 یہ نمبر چست وچالاکی سے تعبیر کیا جاتا ہے لیکن یہ نمبر اپنے حامل کو خود نمائی میں مبتلا کر دیتا ہے۔ اپنے حامل کو خوشامد پسندی پر اُکساتا ہے اس نمبر کے لوگ اپنی تعریف کے بھوکے ہوتے ہیں اس کا ورد۔ یاوھاب 14 بار بعد نماز فجر۔ یابدیع 86 مرتبہ بعد نماز مغرب پڑھیں۔ 6 یہ نمبر سب نمبروں کے مقابلہ میں لکی نمبر ہے یہ نمبر ہر دلعزیزی کی دولت سے مالامال کر دیتا ہے یہ شہرت ومقبولیت کے ساتویں آسمان پر پہنچا دیتا ہے اس نمبر کے لوگ قابل قدر فنکار ہوتے ہیں۔ اس کا ورد۔ یاعلیم 150 مرتبہ۔ یارحیم 258 مرتبہ بعد از نماز عشاء پڑھنا چاہیے 7 اس نمبر کی خصوصت یہ ہے کہ اس کو بہادری سے وابستہ کیا جاتا ہے اس نمبر میں روحانی قوت پوشیدہ ہوتی ہے یہ دراصل الہامی نمبر ہے اور غیبی قوتوں سے اس کا خاص تعلق ہے یہ نمبر کسی کی رفاقت کا محتاج نہیں ہوتا۔ اس کا ورد یاحلیم 88 مرتبہ بعد نماز مغرب۔ یاکبیر 232 مرتبہ بعد نماز عشاء پڑھنا چاہیے۔ 8 اس نمبر کی خصوصیت یہ ہے کہ یہ سب نمبروں کی مدد کرنے میں لگا رہتا ہے۔ خدمت خلق اس کا خاص موضوع ہے اس نمبر کے لوگ دوسرے نمبروں کی خیر خواہی کے لئے خود کو تباہ کر دیتے ہیں لیکن قدر دانی سے یہ نمبر محروم رہتا ہے۔ اس کا ورد۔ یاباطن 62 مرتبہ یارافع بعد نماز عشاء 251 مرتبہ پڑھنا چاہیے۔ 9 یہ سب نمبروں سے زیادہ طاقت ور نمبر ہے یہ نمبر سب نمبروں میں ضم ہو جاتا ہے یہ نمبر مدد لیتا ہے اور مدد کرتا بھی ہے موقع محل کے اعتبار سے یہ نمبر دوسرے نمبروں پر اثر انداز ہوتا ہے۔ اس کا ورد بعد نماز فجر یاباسطُ 72 مرتبہ۔ یاکریم بعد از نماز عشاء 270 مرتبہ۔

**فوائد** ان وظائف کے پڑھنے سے زندگی کی مختلف رکاوٹوں سے اور اعداد کے منفی اثرات سے نجات ملے گی۔ اور خطرات و حوادث سے بطور خاص وظیفہ پڑھنے والوں کی حفاظت ہوگی۔



## امتزاج الکوکبین

یہ عمل میاں بیوی کے درمیان اور دو ناراض افراد کے درمیان کیا جائے یا ان افراد کے لیے عمل کیا جائے جن کے ستارے آپس میں موافق نہ ہوں ☆ دونوں میاں بیوی 10-10 مرتبہ صبح وشام پڑھا کریں محبت پیدا ہوگی ان شاءاللہ۔ اَللّٰھُمَّ اَلِّفْ بَیْنَ الزَّوْجَیْنَ ☆ سورہ ممتحنہ (آیت 7) عَسَى اللّٰهُ اَنْ یَّجْعَلَ بَیْنَكُمْ وَبَیْنَ الَّذِیْنَ عَادَیْتُمْ مِّنْهُمْ مَّوَدَّةًؕ وَاللّٰهُ قَدِیْرٌؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ۝ ☆ سورہ طہ (آیت 39) وَاَلْقَیْتُ عَلَیْكَ مَحَبَّةً مِّنِّیْ ان آیات کو 70 مرتبہ پڑھ کر مقصد کی دعا مانگیں اس سے دونوں میں محبت اور خلوص بڑھے گا اور الفت ومحبت پیدا ہوگی

سیدہ حنا عامر نقوی (M.A اسلامیات)
سیالکوٹ واقف علم الاعداد، علم نجوم
0301-6604788

از قلم:
پروفیسر حکیم غضنفر مہدی

# کولیسٹرول Cholesterol، ٹرائی گلیسرائیڈز Triglycerides کا شافی علاج

مطب:
حیدر روڈ
اسلام پورہ لاہور

بطفیل محمدؐ و آلِ محمدؐ قارئین امامیہ جنتری سے مسلسل رابطے کا بارھواں سال ہے امسال میں عنوان بالا کے اسباب، علامات اور علاج تحریر کر رہا ہوں۔ ہائی بلڈ کولیسٹرول اور دل کی بیماری کے درمیان گہرا ربط ہے کولیسٹرول کی ایک مناسب مقدار انسانی جسم کیلئے انتہائی ضروری ہے یہ ایک قدرتی چربیلا مادہ ہے جو بافتوں کی تعمیر اور ہارمونز کیلئے لازمی جزو ہے یہ انسانی جسم میں جنسی ہارمونز اور وٹامن ڈی کے میٹابولزم کیلئے بھی لازم ہے چھوٹے بچوں میں دماغی خلیات کی بڑھوتری بھی کولیسٹرول کی مرہون منت ہے انسانی جسم کے خلیات کی جھلیوں کو صحت مندانہ کام سرانجام دینے کیلئے کولیسٹرول کی کم از کم مقدار کی ضرورت ہوتی ہے۔ اسکی مقررہ مقدار **200mg/dl** ہے مسلسل زیادہ رہنا ہارٹ اٹیک کا موجب بنتا ہے۔

**Triglycerides** ٹرائی گلیسرائیڈز جگر سے پیدا ہونے والی ایک چربی کی قسم ہے یہ تین فیٹی ایسڈ سے مرکب ہوتی ہے اس کا مقررہ مقدار سے بڑھ جانا دل کی شریانوں کی بیماری کی وجہ بن جاتا ہے ایک صحت مند بالغ تندرست شخص میں اس کی نارمل مقدار **150mg/dl** تک ہوتی ہے غیر صحت مندانہ عوامل بھی اسکی مقدار میں اضافہ کا باعث بنتے ہیں۔

لائی پو پروٹین کی تین اقسام ہیں یہ تینوں اقسام دل کی بیماریاں پیدا کرنے میں اہم کردار ادا کرتی ہیں یہ تینوں اقسام کی پروٹین خون کی گردش سے جسم کے مختلف حصوں میں جگر کی جانب سے کولیسٹرول لاتی ہیں ان تینوں کو الگ بیان کرتا ہے۔

**Very Low Density Lipopritiens (VLDL)** کثیر الچربی اجزا کو کائیلو مائیکرون، ٹرائی گلیسرائیڈ اور فیٹی ایسڈ شکل میں **VLDL** بھی کہتے ہیں اسکے کچھ اجزاء بطور انرجی استعمال ہوتے ہیں اور کچھ چربی کے ذخیرہ میں جمع ہو جاتے ہیں اسکی بڑی مقدار جگر میں خارج ہونے کے لئے واپس آتی ہے۔

**Low Density Lipoprotien, LDL** **VLDL** سے ٹرائی گلیسرائیڈز کے اخراج کے بعد **LDL** پیدا ہوتا ہے یہ خون میں سب سے زیادہ کولیسٹرول سے بھرپور لائپو پروٹین ہوتا ہے اس کو دل کا دشمن کولیسٹرول کہا جاتا ہے یہ شریانوں کی دیواروں میں چکنائیوں کو جمنے میں مدد فراہم کرتا ہے اور شریانوں میں تنگی کا باعث بنتا ہے اسکا **130mg/dl** سے زیادہ رہنا دل کے درد کا باعث بن جاتا ہے۔

**High Density Lipoprotien, HDL** کو دل کا دوست کولیسٹرول کہا جاتا ہے یہ جگر اور چھوٹی آنتوں کی دیواروں سے تراوش پاتا ہے یہ اردگرد کی بافتوں کے کولیسٹرول کو حاصل کرتا ہے دوران خون اور **HDL** کو واپس جگر میں منتقل کرتا ہے اور پھر یہ کولیسٹرول بائیل میں خارج ہوتا ہے یہ نالیوں میں چکنائیوں کو جمنے سے روکتا ہے اور ہارٹ اٹیک اور انجائنا درد سے بچاتا ہے۔ عورتوں میں **HDL** مردوں کی نسبت زیادہ ہوتا ہے یہی وجہ ہے کہ عورتوں میں ہارٹ اٹیک مردوں کی نسبت کم ہے۔

ہائی بلڈ کولیسٹرول کی وجوہات میں وراثتی عنصر، لائپو پروٹین کی خرابی، سٹریس، زردی انڈہ، کولڈ ڈرنک، ناریل، چکنائیوں کا زیادہ استعمال، تمباکو نوشی، موٹاپا، شوگر کا لاحق ہونا، ہائی بلڈ پریشر کو کنٹرول نہ رکھنا، تھائی رائیڈ کی خرابی، بڑا گوشت، پیشاب آور ادویات کا بے دریغ استعمال شامل ہے۔

ہائی بلڈ کولیسٹرول کی کسی بھی قسم میں مندرجہ ذیل پھل و خوراک مفید ہیں مالٹا، لیمن، انگور، کریم نکلا دودھ، چپاتی، چاول، ریشہ دار غذائیں، جو کا چوکر، اسپغول، اخروٹ، مونگ پھلی، بادام، مچھلی، لہسن شامل ہیں۔

**علاج نہار منہ** رات کو ایک مٹی کے برتن میں خالص عرق گلاب دو تولہ اور عرق ارجن دو تولہ میں چھ ماشہ کشمش ڈال کر رکھ دیں نہار منہ کشمش کھائیں اور عرق پی لیں۔

**ناشتے کے بعد** طباشیر، الائچی خورد، مصطگی رومی، گل سیوتی، گل سرخ، گل گاؤزبان، پوست سنترہ، سازج ہندی، سنبل الطیب، کہربا شمعی، بہمن سرخ و سفید، زعفران خالص، کشتہ مرجان، کشتہ عقیق، کشتہ طلاء کلاں ایک ایک تولہ، مربہ سیب، مربہ آملہ ایک ایک پاؤ، شہد خالص ایک کلو میں معجون تیار کر لیں پانچ ماشہ صبح استعمال کریں۔

**رات کھانے کے بعد** اجوائن، سونف، دارچینی، سبز چائے ایک ایک گرام، لونگ ایک عدد، چینی حسب ذائقہ لیکر ایک کپ کے برابر گرم پانی میں ڈال کر ساز پان کا ڈھکن بند کر دیں تین منٹ بھاپ کے بعد چھان کر پئیں اس کے بعد کم از کم ایک گھنٹہ پانی استعمال نہ کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فالنامہ چہاردہ ۱۴ معصومین علیہم الصّلواۃ وَ السّلام

اِس فالنامہ کو شروع کرنے سے پہلے خیال رہے کہ آپ باوضو ہوں۔ سب سے پہلے چودہ مرتبہ دُرود محمدؐ آلِ محمدؐ پر بھیجئے بعد ازاں دو مرتبہ سورۂ الحمد تین مرتبہ سورۂ قل ھواللہ۔ تین مرتبہ سورۂ کوثر، تین مرتبہ سورۂ عصر اور ایک مرتبہ سورۂ قدر پڑھنے کے بعد پھر چودہ مرتبہ دُرود محمدؐ آلِ محمدؐ پر بھیجئے۔ پھر نقشہ ذیل میں اپنا سوال تلاش کریں۔

## نقشہ سوالات

| | | |
|---|---|---|
| ۱ - میری مراد پوری ہوگی یا نہیں؟ | ۵ - میرے ہاں اولاد ہوگی یا نہیں؟ | ۹ - اِرادۂ سفر میرے لئے مبارک ہوگا یا نہیں؟ |
| ۲ - میری مالی حالت اس وقت کیسی ہے؟ | ۶ - مریض کو صحت ہوگی یا نہیں؟ | ۱۰ - میرے کاروبار اور نوکری کی کیفیت کیا ہے؟ |
| ۳ - مجھے حصول علم میں کامیابی ہوگی یا نہیں؟ | ۷ - میری ازدواجی زندگی یا میری اہلیہ کیسی ہوگی؟ | ۱۱ - جس کام کا میں نے اِرادہ کیا ہے، اُس میں فائدہ ہوگا یا نقصان؟ |
| ۴ - مجھے اپنے گھر کا آرام نصیب ہوگا یا نہیں؟ | ۸ - قرض کی ادائیگی ہوگی یا نہیں؟ | ۱۲ - مجھے موجودہ مشکلات میں غلبہ ہوگا یا شکست؟ |

## دائرہ اقدس



اپنا سوال تلاش کرنے کے بعد یہ آیہ مبارکہ " سُبْحَانَكَ لَا عِلْمَ لَنَا إِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا إِنَّكَ أَنْتَ الْعَلِيمُ الْحَكِيمُ ط " کا وِرد کرتے ہوئے آنکھیں بند کر کے دائرہ اقدس پر انگشت شہادت رکھیں۔ جس خانے میں اُنگلی آئے وہاں سے خانہ معصومینؑ کی طرف رجوع کریں۔ پس جس خانہ امام پر رجوع ختم ہو اُسی امام پاک کے نقشہ جوابات میں اُسی نمبر پر جواب پڑھ لیں جس نمبر کا آپ کا سوال ہے اِنشاءاللہ جواب صحیح ہوگا۔

### حضور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

۱ - اے صاحب فال تیری مراد پوری ہوگی۔
۲ - زکواۃ دینے والے کی مالی حالت اچھی ہوگی۔
۳ - علم خدا کی دین ہے متقی پرہیزگار کو ملتا ہے۔
۴ - جس نے صلۂ رحمی کیا اُس کو گھر کا سکون ملا۔
۵ - تیرے گھر میں ایک چراغ جلنے والا ہے۔
۶ - مریض کو کلی صحت حاصل ہوگی۔
۷ - تیرا گھر آباد ہوگا۔
۸ - خدا کی نصرت سے تیرا کام جلد ہوگا۔
۹ - سفر وسیلۂ ظفر ہے۔
۱۰ - خدا روزی رساں ہے۔
۱۱ - خیرات کر کہ اُسی میں برکت ومنفعت ہے۔
۱۲ - غلبہ تمہیں ہی حاصل ہوگا۔

### حضرت امام علی ابن ابی طالبؑ

۱ - اگر مراد جائز ہے تو پوری ہوگی۔
۲ - جس نے خیرات نہیں کی اُس کی حالت کیا اچھی ہوگی
۳ - جس نے علم کا شوق کیا علم اُسے حاصل ہوا
۴ - کاش تو بیوی بچوں کا حق پہچانتا۔
۵ - اے صاحب فال تو صاحب اولاد ہوگا۔
۶ - مریض دیر سے صحت یاب ہوگا۔
۷ - اے صاحب فال نیک بیوی اللہ کی رحمت ہے
۸ - ادائیگی قرض میں تاخیر ہے۔
۹ - سفر میں رکاوٹ پیدا ہوگی۔
۱۰ - اللہ روزی کا سبب جلد بنائے گا۔
۱۱ - دَہ در و دنیا و ستر در آخرت۔
۱۲ - خدا کو یاد کر تا کہ تو غالب ہو۔

### جناب سیّدۃ النساء فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا

۱ - اپنے ربّ کو یاد کر وہی تیری مراد پوری کرے گا۔
۲ - کبیرہ گناہوں سے اجتناب کرتا کہ زردار ہو۔
۳ - کچھ دین کا علم حاصل کر کہ تجھے دنیا کا علم ملے۔
۴ - تلخی برداشت کرنا اور گھر کا سکھ ایک ہی شے کے دو نام ہیں
۵ - خدا تجھے اولاد کا سکھ دے گا۔
۶ - مریض کو جلد صحت نصیب ہوگی۔
۷ - رفیقۂ حیات سے مہربانی کا سلوک کرو۔
۸ - قرض ذرا دیر سے ادا ہوگا۔
۹ - سفر میں نقصان کا اندیشہ ہے۔
۱۰ - تیری روزی وطن سے دُور ہے۔
۱۱ - دیکھو اس کام کو جلدی کرو تا کہ فائدہ ہو۔
۱۲ - مفاہمت ہی تیرا غلبہ ہے۔

### حضرت امام حسن مجتبیٰ علیہ السّلام

۱ - صاحب فال تیری مراد اصلاً پوری ہوگی۔
۲ - تجھے اچانک کہیں سے مال ملے گا۔
۳ - علم تجھے ہرگز ہرگز حاصل نہ ہوگا۔
۴ - تیرا خانہ آباد ہوا چاہتا ہے۔
۵ - اولاد کا سکھ تیری قسمت میں نہیں ہے۔
۶ - مریض کو جلد صحت نصیب ہوگی۔
۷ - شادی خانہ آبادی میں ابھی کچھ دیر ہے۔
۸ - کوشش جاری رکھو۔
۹ - یہ سفر قطعاً منفعت بخش نہیں۔
۱۰ - تیرا روزگار جلدی لگنے والا ہے۔
۱۱ - اِس کاروبار میں تجھے بہت نفع ہوگا۔
۱۲ - مفاہمت کر کہ تجھے شکست کا اندیشہ ہے۔

### حضرت امام حسین علیہ السّلام

۱ - مراد پوری ہوگی لیکن ذرا دیر سے۔
۲ - دولت تجھے خود کمانی پڑے گی۔
۳ - تیرا تعلیمی درجہ بلند ہوگا۔
۴ - جب کہ تو گھر میں نہ رہا تو گھر کا سکھ کیسا۔
۵ - اولاد تیرے لئے باعث پریشانی ہے۔
۶ - مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی۔
۷ - نیک بیوی کا ملنا بہت مشکل ہے۔
۸ - قرض محبت کی قینچی ہے۔
۹ - سفر دُور کا ہے لیکن نفع دے گا۔
۱۰ - تیرا بگڑا ہوا کاروبار دُرست ہو۔
۱۱ - نفع ونقصان برابر برابر ہو۔
۱۲ - تجھے مقابل پر غلبہ ہوگا۔

### حضرت امام زین العابدین علیہ السّلام

۱ - کسی مدد سے مراد پوری ہوگی۔
۲ - دولت وراثت میں ملے گی۔
۳ - علم کثیر حاصل ہو۔
۴ - گھر کا سکھ نہیں مل سکتا۔
۵ - اولاد دُکھ کا باعث بنے۔
۶ - مریض کو جلد شفا حاصل ہو۔
۷ - شادی ہو کر تنازعہ پیدا ہو۔
۸ - مشکلات ہی مشکلات ہیں۔
۹ - سفر قطعاً نہ ہو سکے گا۔
۱۰ - بگڑے ہوئے کام دیر سے درست ہوں۔
۱۱ - نقصان عظیم ہوگا احتیاط لازمی ہے
۱۲ - مقابلے میں عزت اور جان کا خطرہ ہے۔

### حضرت امام محمد باقر علیہ السّلام

۱ - غیب سے مدد حاصل ہوگی اور کام ہو جائے گا۔
۲ - مال ملے لیکن جلد خرچ ہو۔
۳ - تعلیم ختم ہو۔
۴ - کسی دوسرے گھر میں آباد ہو۔
۵ - اولاد صالح پیدا ہو۔
۶ - مرض معمولی ہے جلد صحت ہوگی۔
۷ - بیوی تلخ مزاج ملے گی۔
۸ - رسوائیاں ہونگی۔
۹ - سفر ملک غیر کا درپیش ہو۔
۱۰ - ترقی کی جگہ تنزلی ہو۔
۱۱ - پچھلی زکواۃ ادا کر تجھے عظیم فائدہ ہو۔
۱۲ - ایک مقدمہ باعث پریشانی ہو۔

## حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام

۱ - مراد پوری نہیں ہو سکتی۔
۲ - مال باعث ابتلاء ہو۔
۳ - حصول علم میں مشکل واقع ہو۔
۴ - گھر کا سکھ کسی عدوئے جان نے خراب کیا ہے
۵ - اولاد حمل میں ضائع ہو۔
۶ - غلط علاج مریض کی جان لے گا۔
۷ - بیوی صاحب نصیب ہوگی۔
۸ - قرض کی خاطر جان جانے کا اندیشہ ہے۔
۹ - سفر میں چند رکاوٹیں ہوگی۔
۱۰ - ترقی رفتہ رک جائے گی۔
۱۱ - تیرے لئے شراکت میں فائدہ ہے۔
۱۲ - مصیبت میں اور اضافہ ہو۔

## حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام

۱ - شکر خورے کو شکر مل جاتی ہے۔
۲ - مال و دولت کثیر ملے گی۔
۳ - خدا تجھے عالم باعمل بنائے گا۔
۴ - گھر والوں کی محبت ہی گھر کا سکھ ہے۔
۵ - اولاد تیرا نام روشن کرے گی۔
۶ - صدقہ وخیرات کر کہ تجھے صحت ہو۔
۷ - دائم المریض رفیقہ حیات ملے گی۔
۸ - قرض میں اضافہ ہو۔
۹ - سفر میں حصول زر و مال ہو۔
۱۰ - ترقی میں ابھی ذرا دیر ہے۔
۱۱ - شرکت میں تجھے نقصان ہوگا۔
۱۲ - قرائن تجھے مغلوب بنائیں گے۔

## حضرت امام علی رضا علیہ السلام

۱ - نیک مراد پوری ہوگی۔
۲ - غیب سے خزانہ ملے۔
۳ - علم وحکمت میں یکتائے زمانہ ہو۔
۴ - گھر میں امن پیدا ہونے میں ابھی کچھ دیر ہے۔
۵ - صاحب نصیب فرزند پیدا ہو۔
۶ - مریض علاج روحانی سے صحت یاب ہوگا۔
۷ - قسمت والی زوجہ ملے گی۔
۸ - بہت مشکل ہے۔
۹ - سفر میں کوئی بڑا آدمی ملاقاتی ہو۔
۱۰ - کاروبار بنے اور عزت حاصل ہو۔
۱۱ - یہ کام نفع کا ہے جلدی کرو۔
۱۲ - غلبہ صاحب فال کو ہوگا۔

## حضرت امام محمد تقی علیہ السلام

۱ - اللہ تیری سب مرادیں پوری کرے گا۔
۲ - دولت جیسی آوے ویسی جاوے۔
۳ - صرف دینی علم حاصل ہو۔
۴ - گھر کا سکھ کسی کی مدد سے ملے گا۔
۵ - خوش نصیب بچی پیدا ہوگی۔
۶ - مریض چند دن کا مہمان ہے۔
۷ - زوجہ صاحب جائداد ہو۔
۸ - کوششیں رایگاں جائیں گی۔
۹ - سفر رک نہیں سکتا۔
۱۰ - کاروبار ختم ہو کر عزت میں فرق آئے۔
۱۱ - اس میں نقصان ہوگا۔
۱۲ - تم یہ مقدمہ جیتو گے۔

## حضرت امام علی نقی علیہ السلام

۱ - محمدؐ وآل محمدؐ مرادوں کے پورے کرنے والے ہیں
۲ - دولت دنیا اندازہ سے زیادہ ملے گی۔
۳ - کوشش کرو کہ دنیاوی علوم حاصل ہوں۔
۴ - ماں کو خوش کر کہ تیرا گھر آباد ہو۔
۵ - اولاد پیدا نہیں ہو سکتی۔
۶ - مرض جلد دور ہو جائے گا۔
۷ - زوج مریض و منحوس ہو۔
۸ - کوششوں میں کامیابی حاصل ہو۔
۹ - سفر بالا ارادہ ترک ہو۔
۱۰ - کاروبار میں ترقی ہو۔
۱۱ - نفع نقصان سے زیادہ ہو۔
۱۲ - ابھی مقدمہ جیتنے میں دیر ہے۔

## حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام

۱ - مراد سند مبارک ہو کہ تیری مراد عنقریب پوری ہو
۲ - مالی معاملات میں پریشانیاں جلد دور ہوں۔
۳ - صاحب فال کے علمی مدارج میں ترقی ہوگی۔
۴ - گھر میں امن چین رہے گا۔
۵ - اولاد تمہاری قسمت میں نہیں ہے۔
۶ - مریض کو طبیب روحانی سے صحت ملے گی۔
۷ - یہ شادی خانہ آبادی نہ ہوگی۔
۸ - کوششیں بارآور ہوں گی۔
۹ - سفر نمونہ سفر درپیش ہوگا۔
۱۰ - کارگزاری صدا بہ صحرا ثابت ہوگی۔
۱۱ - اس بیوپار میں خوب نفع حاصل ہوگا۔
۱۲ - اس مہم میں فتح صاحب مال کی ہے۔

## حضرت امام مہدی آخر الزمان عجل اللہ فرجہ علیہ السلام

۱ - تمہاری مراد کسی صنف نازک سے پوری ہو۔
۲ - مال و دولت خوب ہاتھ آئے۔
۳ - علوم روحانی وطبعی میں ترقی ہو۔
۴ - گھر میں امن حاصل نہ ہو سکے گا۔
۵ - اولاد کثیر ہوگی۔
۶ - مریض کو صحت یاب ہونے میں ابھی دیر ہے۔
۷ - یہ شادی خانہ آبادی ہے۔
۸ - کوششیں دیر سے کوئی نتیجہ برآمد کریں گی۔
۹ - سفر میں رکاوٹ ہوگی اور یہ اچھا ہے۔
۱۰ - خدا پر دھیان رکھو وہ مسبب الاسباب ہے۔
۱۱ - کسی کی بدنیتی سے اس کام میں نقصان ہوگا۔
۱۲ - فتح حاصل ہوگی۔

# چاند کی تاریخیں اور تعبیر خواب (تعبیر الرویاء علامہ مجلسیؒ)

| تاریخ شب | تعبیر خواب | تاریخ شب | تعبیر خواب | تاریخ شب | تعبیر خواب |
|---|---|---|---|---|---|
| پہلی | اس شب کا خواب صحیح نہیں۔ | گیارہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی بروایتے تین روز میں ظاہر ہوگی۔ | اکیسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| دوسری | اس شب کا خواب صحیح نہیں۔ | بارہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر تعبیر دیر سے ظاہر ہوگی۔ | بائیسویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ |
| تیسری | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | تیرہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے اور تعبیر نو روز میں ظاہر ہوگی بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ | تیئسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| چوتھی | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | چودہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر ۲۶ یا ۳۰ روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ | چوبیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| پانچویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | پندرہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر تین روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے اس کی تعبیر برعکس ہے۔ | پچیسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| چھٹی | اس شب کا خواب سچا ہے مگر تعبیر ایک دو روز بعد ظاہر ہوگی۔ | سولہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دو روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے دیر میں ظاہر ہوگی۔ | چھبیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| ساتویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ | سترہویں | اس شب کا خواب سچا ہے مگر تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | ستائیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| آٹھویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ | اٹھارویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | اٹھائیسویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| نویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ بروایتے تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ | انیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | انتیسویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| دسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ بروایتے اس کی تعبیر بیس روز میں ظاہر ہوگی۔ | بیسویں | اس شب کے خواب صحیح اور موثر ہے۔ | تیسویں | اس شب کا خواب راست صحیح اور موثر ہے۔ |

# یک سالہ زائچہ 2016ء

## 2016ء کے فلکی اثرات

تحریر: شیخ زوار رضا جاوا (ماہر فلکیات)
B-238 سبزہ زار ملتان روڈ، لاہور
موبائل: 0300,0321-9477284
فون: 042 37496809
E-mail:jawa1215@gmail.com
Web: www.englighteningspirits.com

**نوٹ:** مندرجہ ذیل دُعا 9 بار روزانہ مقررہ وقت پر مع اول و آخر 9 مرتبہ درود پڑھ کر دم کریں۔ مشکلات آسان ہوں گی۔

**دُعا نحوست سیارگان**

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيْمُ يَا كَافِيُ يَا غَنِيُّ يَا مَالِكُ يَا قُدُّوْسُ يَا كَبِيْرُ يَا مُتَعَالُ يَا فَتَّاحُ يَا رَزَّاقُ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اِحْفَظْنِيْ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ وَمِنْ نُحُوْسَةِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ وَالْعَطَارِدِ وَالزُّهْرَةِ وَالْمِرِّيْخِ وَالْمُشْتَرِيْ وَالزُّحَلِ وَالرَّاْسِ وَالذَّنَبِ بِحَقِّ يَا اَللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَعَلِيٍّ وَفَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ وَعَلِيِّ ابْنِ الْحُسَيْنِ وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيٍّ وَجَعْفَرِ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَمُوْسٰى ابْنِ جَعْفَرٍ وَعَلِيِّ ابْنِ مُوْسٰى وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيٍّ وَعَلِيِّ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَحَسَنِ ابْنِ عَلِيٍّ وَالْحُجَّةِ ابْنِ الْحَسَنِ صَلَوٰةُ اللّٰهِ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

**برج:** حمل **ARIES** **سیارہ:** مریخ



**رنگ:** گلابی، ہلکا نیلا
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** مرجان، یاقوت، اوپل، عقیق، یمنی
**بہترین شریک حیات:** اسد، قوس
**ناموافق ساتھی:** سرطان، میزان، جدی
**بیماریاں:** تیز بخار، اعصابی تناؤ، السر، شدید سر کا درد، درد شقیقہ

**دن:** منگل **عدد:** ۹ **21 Mar to 20 Apr** **حروف:** ا، ل، ع، ی

**اہم نکات:** 2016 برج حمل والوں کے لیے انشاء اللہ بہت بہتر ثابت ہوگا اس سال کی چند قابل ذکر خصوصیات آپ کے کیریئر کے حاکم ستارہ زحل کا آغاز سال میں ہی اوج یافتہ ہونا ہے اسکے بعد طالع میں نوروز عالم افروز اور پھر شرف شمس اور آخر میں کیریئر کے گھر شرف مریخ یہ تمام عوامل آپ کی عزت توقیر کاروباری فراست اور مالی کشائش کا باعث ہونگے امسال دو گرہن زائچہ کے بارہویں گھر ہونے سے بیرون ملک مقیم افراد کو پریشانی کا سامنا ہوسکتا ہے جنوری تا مئی چھٹے مشتری کی رجعت آپ کی صحت اور ملازمت دونوں کے لیے خطرناک ثابت ہوسکتی ہے دیگر تفصیلات اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** آپ کی صحت کا حاکم ایک تیز رفتار ستارہ عطارد ہے اور اچھے برے دونوں طرح کے اثرات انتہائی تیزی سے مرتب کرتا ہے امسال 5 تا 22 مارچ 6 اپریل تا 13 جون 7 تا 25 اکتوبر 12 نومبر تا 3 دسمبر آپ کی صحت پر منفی اثرات مرتب کریگا خیال رکھیں حمل افراد کو امسال سحر جادو سے خاص طور پر واسطہ پڑ سکتا ہے کیونکہ گزشتہ سال سے راہو آپ کے بیت الصحت میں موجود ہے اور تمام سال یہیں قیام کریگا یہ آپ کو سحر جادو اور پیچیدہ قسم کے مسائل سے دوچار کرسکتا ہے گو کہ راہو کے اثرات کو ہندی نجوم میں لیا جاتا ہے مگر میرے ذاتی مشاہدات میں ہے کہ یہ انتہائی نحس اثرات مرتب کرتا ہے امسال آپ کو خاص طور پر روحانی علاج پر توجہ دینا ہوگی الغرضی شدید نقصان کا سبب بن سکتی ہے

**منگنی شادی:** کسی بھی فرد کے لیے زندگی کا اہم موقع ہوتا ہے اس لیے ضروری ہے کہ ہم ایسے مواقع کے لیے درست ترین وقت کا انتخاب کریں منگنی اور نسبت کے لیے امسال بہتر اوقات 20 مارچ تا 21 اپریل اور 20 جون تا 23 اگست ہونگے جبکہ 20 جنوری تا 20 اپریل، 20 مئی تا 20 جون 29 ستمبر تا 20 اکتوبر بہت بہتر اوقات نہ ہونگے اس عرصہ میں طے کی گئی منگنیاں ٹوٹنے کا اندیشہ رہے گا نکاح شادی کے لیے 17 فروری تا 5 اپریل 30 اپریل تا 18 جون 12 جولائی تا 5 اگست 30 اگست تا 23 ستمبر کا عرصہ بہترین ہوگا، درج ذیل ایام کے علاوہ سال کا باقی عرصہ موافق نہ ہوگا ایسی تقریبات کے انعقاد سے گریز کریں۔

**سماجی تعلقات:** جیسا کہ گزشتہ سال بھی آپ کو بتایا گیا تھا کہ آپ کے سماجی تعلقات سے متعلقہ ستارہ عطارد ہے اگر آپ اس کے اتار چڑھاؤ پر نظر رکھ لیں تو آپ کے مسائل میں بہت حد تک کمی واقع ہوسکتی ہے امسال ستارہ عطارد 4 تا 26 جنوری 28 اپریل تا 22 مئی 31 اگست تا 22 ستمبر 19 دسمبر تا 8 جنوری 2017 رجعت میں رہے گا اور 5 تا 23 مارچ برج حوت 6 اپریل تا 13 جون برج حضیض میں، 7 تا 25 اکتوبر برج طرح میں ،12 نومبر تا 3 دسمبر منفی اثرات مرتب کریگا ان ایام کو نوٹ فرمالیں ان تمام ایام میں زیادہ گفتگو یا معاہدوں اور چیک وغیرہ لکھنے سے گریز کریں اور عزیز و

اقارب بالخصوص بھائیوں سے اختلافات ہو سکتے ہیں۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنیوالے بچوں کو 5 تا 22 مارچ 6 اپریل تا 24 مئی 7 تا 25 اکتوبر 12 نومبر تا 3 دسمبر ارتکاز میں کمی کا سامنا رہے گا یہ ایک مشکل وقت ہوگا جبکہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے حمل افراد کو 7 جنوری تا 9 مئی 8 اکتوبر تا 3 دسمبر مشکلات پیش آسکتی ہیں باقی عرصہ انشاللہ بہتر رہیگا

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** یہ سال بے اولاد حمل افراد کے لیے خوشخبری لے کر آرہا ہے گذشتہ سال مشتری کے پانچویں منفی اثرات کی وجہ سے آپ کو مشکلات کا سامنا رہا ہے۔ امسال آغاز تا 20 مارچ 20 مئی تا 21 جون 22 ستمبر تا 23 اکتوبر آپ کو بچوں کی جانب خاص توجہ دینی ہوگی بالخصوص حاملہ خواتین کے لیے یہ عرصہ انتہائی احتیاط کا متقاضی ہوگا انعامی سکیموں کے شائق افراد کے لیے 20 مارچ تا 19 اپریل 21 جون تا 22 اگست 22 نومبر تا 21 دسمبر کا عرصہ موافق رہے گا۔

**سفر:** امسال آپ کو کئی ایک نزدیکی سفر اختیار کرنا پڑ سکتے ہیں مگر بہتر ہوگا کہ جلد بازی میں سفر کے فیصلوں سے گریز کریں اور ماہ مارچ اپریل اور وسط مئی، اکتوبر اور وسط نومبر تا دسمبر سفر سے گریز بہتر ہوگا۔ طویل یا بیرون ملک سفر کے خواہش مند افراد کے لیے 7 جنوری تا 9 مئی 8 اکتوبر تا 3 دسمبر بہتر ہوگا کہ سفر سے گریز کریں ان ایام میں ویزہ ایمگریشن سے متعلقہ معاملات میں بھی ناکامی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** 2015 آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات کے حوالے سے کسی امتحان سے کم نہ تھا جن احباب نے صبر وتحمل اور تدبیر سے کام لیا بچ گئے باقی افراد بلاشبہ نقصان سے دوچار ہوئے دراصل ساتویں راہو اور آٹھویں زحل کی موجودگی نے آپ کے مابین خلیج بڑھانے میں بڑا کردار ادا کیا میرے علم میں ایسے کئی افراد ہیں جن کے مابین علیحدگی ہو چکی ہے یہ سال اس حوالے سے بہت ہی بہتر ثابت ہوگا اب زحل ناویں اور راہو چھٹے چلے جانے سے آپ کے سر پر لٹکتی تلوار ہٹ چکی ہیں سال کے آغاز سے ہی آپ کے مابین تعلقات بہتر ہور ہے ہیں اس حوالے سے 12 مارچ تا 5 اپریل اور 30 اپریل تا 18 جون 30 اگست تا 23 ستمبر کا عرصہ خاصہ اہم ہوگا آپ کے تعلقات میں بہتری آئے گی شراکت داری کے خواہش مند افراد کو نئی شراکت داری کی آفر ہو سکتی ہے البتہ سال کے کچھ عرصے مثلاً 5 تا 30 اپریل 5 تا 30 اگست 23 ستمبر تا 12 نومبر احتیاط کے متقاضی ہونگے۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** آپ کے کیرئیر روزگار سے منسوبہ ستارہ زحل آغاز سال سے ہی اوج کے گھر آچکا ہے اور 2-1/2 سال یہاں قیام پذیر رہتے ہوئے آپ کی معیشت میں بہتری کا باعث بنتا رہے گا البتہ 24 مارچ تا 13 اگست رجعت زحل کی وجہ سے کاموں میں قدرے تاخیر کا سامنا رہے گا ملازمت پیشہ افراد کو البتہ امسال خاصی مشکلات کا سامنا رہے گا سارا سال راہو کے منفی اثرات آپ کو ملازمت کے خدشات سے دوچار رکھیں گے آپ کو حسد اور ریاکاری جیسے موذی اثرات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے اس حوالے سے روحانی تدارک از حد ضروری ہوگا جہاں 5 تا 22 مارچ، 6 اپریل تا 13 جون، 7 تا 25 اکتوبر، 12 نومبر تا 3 دسمبر آپ کی ملازمت شدید خطرات سے دوچار ہوگی وہیں 22 مارچ تا 6 اپریل، 13 تا 30 جون، 23 جولائی تا 7 اکتوبر 25 اکتوبر تا 12 نومبر کا عرصہ آپ کے زخموں پر مرہم کا کام کریگا یہ پروردگار عالم کا نظام ہے جو غم کے ساتھ ساتھ راحت بھی فراہم کرتا ہے۔

**خصوصی احکامات:** گذشتہ سال کی نسبت یہ سال آپ کے لیے کافی بہتر ثابت ہوگا انشاء اللہ اس سال کی سب سے اہم بات 6 جنوری کو کیرئیر کا حاکم زحل کا اوج یافتہ ہونا ہے گزشتہ کئی سال سے آپ کے کاروبار پر موجود منفی اثرات کا خاتمہ ہو جائیگا اور انشاء اللہ آپ کے لیے ترقی کی نئی راہیں کھل جائیں گیں۔ 16 جنوری کو ناویں زہرہ کا حضیض آپ کے بیرون ملک سفر کی راہیں مسدود کر رہا ہے ان ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں اس کے علاوہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کو بھی مشکلات پیش آئیں گی سسرالی عزیزوں سے اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں اخراجات زیادہ اور انکم میں کمی ہوگی 10 جنوری کو کیرئیر کے گھر شمس کا حضیض کیرئیر روزگار پر دباؤ بڑھا دے گا لین دین میں محتاط رہیں آپ کی اضافی آمدنی کی راہیں مسدود ہو رہی ہیں بچوں کی وجہ سے پریشانی ہو سکتی ہے آپ کی منگنی بھی خطرات سے دوچار ہوگی 20 جنوری گیارہویں شمس کا وبال جاری مسائل میں اور اضافہ کردیگا بڑے بچوں کی منگنی شادی اور ازدواجی معاملات پر توجہ دینا ضروری ہوگا دوستوں سے اختلافات سے گریز کریں۔ 5 مارچ عطارد کا وبال دوستوں سے اختلافات پیدا کردیگا افواہوں پر توجہ مت دیں اپنی سماجی تقریبات کو بھی محدود کرنا بہتر ہوگا وگرنہ عزت ووقار میں کمی واقع ہونے کا اندیشہ ہے 13 مارچ بارہویں عطارد کا ہبوط آپ کے قریبی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ کردے گا آپ کی ملازمت بھی جاسکتی ہے اپنی تحریر اور تقریر پر خاص توجہ دیں صحت کے مسائل بھی سر اٹھا رہے ہیں جس کی بڑی وجہ ڈپریشن ہوگا دوسری طرف یہی ہبوط آپ کے ظاہری باطنی دشمنوں پر آپ کو فتح دلوا رہا ہے وہ افراد جنہوں نے امیگریشن اپلائی کیا ہوا ہے انہیں ناکامی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے 2 اپریل کو بارہویں زہرہ کا ہبوط آپ کی مالی پوزیشن مستحکم کررہا ہے آپ کی شادی کی راہیں کھل رہی ہیں۔ اکثر حمل افراد شادی کروا کر بیرون ملک مستقل قیام کے بارے میں سوچ رہے ہیں مگر یہ حالات تیزی سے تبدیل ہو سکتے ہیں۔ محتاط رہیں 5 کو زہرہ کے وبالی گھر آجانے سے بات بنتے بنتے بگڑ بھی سکتی ہے سسرال والوں کی جانب سے آپ کی ذات الزامات یا تنقید کی زد میں آسکتی ہے شراکتی مالی

معاملات میں بھی خسارے کا سامنا ہو سکتا ہے 7 اپریل کو طالع میں شرف شمس قدرتی مدد کی طرح آرہا ہے آپ کی عزت توقیر میں اضافہ ہوگا اگر آپ کے بچے بڑے ہیں تو وہ آپ کا بھرپور ساتھ دے رہے ہیں بے اولاد افراد کو اولاد کی نوید مل سکتی ہے منگنی کے خواہش مند خواتین و حضرات کو بھی گوہر مقصود مل سکتا ہے 8 اپریل کو خانہ مال میں عطارد کا حضیض مالی بے قاعدگیوں کی نشاندہی کر رہا ہے چیک وغیرہ لکھنے سے گریز کریں ملازموں اور قریبی عزیزوں کی طرف سے مالی نقصان پہنچائے جانے کا اندیشہ ہے محتاط رہیں 10 جون کو زہرہ کا اوج مالی نقصانات کے ازالے میں مددگار ہوگا اس سلسلہ میں آپ کی زوجہ شوہر یا شراکت دار بہترین کردار ادا کر رہے ہیں۔11 جولائی کو چوتھے شمس کا اوج رہائش یا پلاٹ وغیرہ کے حصول میں معاون ہوگا بچوں کی جانب سے خوشی مل سکتی ہے اسی طرح کسی بہتر سواری کا حصول بھی ممکن ہوگا 27 اگست کو چھٹے عطارد کا شرف کسی بہتر ملازمت کے حصول کو ممکن بنا دے گا اس حوالہ سے کسی قریبی عزیز کا بھرپور تعاون میسر رہے گا آپ سوشل تقریبات میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں اچانک کسی نزدیکی سفر یا تفریحی مقام کا پروگرام بن سکتا ہے 23 ستمبر کو زہرہ کا وبال شراکتی مالی معاملات میں خسارے کی نشاندہی کر رہا ہے محتاط رہیں اسی طرح آپ کو شوہر یا ذوجہ پر اضافی اخراجات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے اپنے مالی معاملات میں حد درجہ تحمل سے کام لیں وگرنہ مالی تنگی شدت اختیار کر جائے گی 11 اکتوبر ساتویں شمس کا ہبوط آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات میں بگاڑ کا باعث ہوگا آپ کے افیئرز آپ کی ازدواجی زندگی تباہ کر سکتے ہیں اسی طرح بچوں کو بھی اپنے شراکتی ازدواجی معاملات سے دور رکھنا بہتر ہوگا یہ وقت احتیاط سے گزاریں وگرنہ مابین علیحدگی ہو سکتی ہے 27 اکتوبر کو عطارد کا اوج آپ کے لیے وراثت کے حصول کا باعث ہوگا شراکتی معاملات میں بہتر منافع متوقع ہے عزیز و اقارب سے تعلقات میں بہتری آئے گی 4 نومبر کو زہرہ کا حضیض ایک بار پھر آپ کی مالی مشکلات میں مزید اضافہ کردیگا آپ کے ازدواجی شراکتی معاملات بھی متاثر ہو رہے ہیں آپ کے مابین کشیدگی بڑھ رہی ہے اور اس میں اہم کردار آپ کا سسرال بھی ادا کر رہا ہے اس وقت کو تحمل سے گزاریں ان ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے یا اس سلسلہ میں کسی بھی قسم کے لین دین سے گریز کریں 5 نومبر کو کیریئر کے گھر مریخ کا شرف آپ کے کیریئر کے لیے روشن ستارہ بن کے آرہا ہے آپ کے لیے ترقی کی راہیں کھل رہی ہیں آپ نئے کاروبار کے بارے میں سوچ رہے ہیں ملازم پیشہ افراد کو بھی پروموشن مل سکتی ہے شراکتی وراثتی معاملات میں بھی بہتری آئے گی 12 نومبر کو عطارد کا وبال سسرالی عزیزوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ کر دے گا آپ کے بیرون ملک سفر میں ڈاکومنٹس کی وجہ سے رکاوٹ آجائے گی کسی بھی قسم کی جعلی دستاویزات سے گریز کریں جاب کی تبدیلی یا چھوڑنا بہتر نہ ہوگا اپنی صحت پر توجہ دیں 3 دسمبر کو مریخ کا حضیض خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ ہوگا آپ کی مجموعی خوش بختی متاثر ہو رہی ہے دوستوں سے اختلافات سود مند نہ ہوگا آپ کی عزت وقار میں کمی واقع ہوگی وراثتی معاملات بھی اختلافات کی نذر ہو رہے ہیں اس کے علاوہ امسال ہونے والے شمسی گرہن بالترتیب 9 مارچ اور یکم ستمبر کو لگیں گے جو کہ آپ کو بچوں اور صحت، ملازمت کی جانب سے نقصان پہنچا سکتے ہیں اور قمری گرہن بالترتیب 23 مارچ اور 17 ستمبر کو لگیں گے یہ گرہن آپ کے خانگی معاملات اور پراپرٹی کے علاوہ آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو بھی متاثر کرنے کا باعث بن سکتے ہیں گرہن کے ایام میں صدقہ اور نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں یا ایک ثابت ناریل بہتے پانی میں ڈالیں۔

**ورد خاص:** ورد خاص: روزانہ بعد نماز عشاء ایک تسبیح ورد کریں

سلام قولا من رب رحیم (یسین ۵۵)

**برج:** ثور **TAURUS** **سیّارہ:** زہرہ



| | |
|---|---|
| **رنگ:** | گہرا نیلا |
| **عنصر:** | خاکی |
| **جواھر:** | الماس، نیلم، فیروزہ |
| **بہترین شریک حیات:** | سنبلہ، جدی |
| **ناموافق ساتھی:** | اسد، عقرب، دلو |
| **بیماریاں:** | حلق اور کانوں کے عوارض، پھوڑے پھنسیاں، تولیدی مسائل |

**دن:** جمعہ **عدد:** ۶ 21 Apr to 21 May **حروف:** ب، و

**اھم نکات:** 2015 کی نسبت 2016 ثور افراد کے لیے ان شاء اللہ خاصا بہتر ثابت ہوگا اس سال کی سب سے اہم بات ستارہ زحل کی آٹھویں اوج کے گھر آمد اور مشتری کی پانچویں آمد ہے اس کے علاوہ راہو بھی تمام سال پانچویں اپنے اثرات مرتب کرتا رہے گا دیگر سیارگان کی امسال نشست و برخاست اور شرف و ہبوط اور انکے اثرات بارے تفصیل اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** گزشتہ سال راہو کی چھٹے موجودگی نے آپ کی صحت کو خاصا متاثر کیا ہے گو کہ راہو اگلے گھر جا چکا ہے مگر اس کے اثرات ابھی تک آپ محسوس کر رہے ہوں گے امسال راہو کی پانچویں موجودگی سب سے زیادہ حاملہ خواتین کو متاثر کر سکتی ہے جو کہ آپ کی صحت پر مضر اثرات متاثر کریگی امسال 5 تا 30 اپریل 5 تا 30 اگست 23 ستمبر تا 12 نومبر زہرہ کی منفی پوزیشن کی وجہ سے اور 7 اکتوبر تا 25 اکتوبر عطارد کی چھٹے موجودگی کیوجہ سے آپکی صحت کو خطرات لاحق ہونگے بالخصوص اکتوبر کے ماہ میں آپ کی صحت بوجہ سحر متاثر ہونے کا اندیشہ ہے۔

**منگنی شادی:** منگنی کے حوالے سے یہ سال بڑی ہی مختلف صورتحال کا مظہر ہے ایک طرف مشتری کی موجودگی آپ کی نسبت طے ہونے کے امکانات پیدا کر رہی ہے اور دوسری طرف راہو کی موجودگی آپ کی راہیں مسدود کر رہی ہیں 7 جنوری تا 9 مئی مشتری کی رجعت کی وجہ سے امکانات انتہائی کم رہ جائیں گے بلکہ ان ایام میں کی گئی اور پہلے سے طے شدہ منگنیاں بھی ٹوٹ سکتی ہیں اس حوالہ سے 13 جون تا 7 اکتوبر اور 25 اکتوبر تا 12 نومبر کا عرصہ بہتر رہے گا امسال آپ کو شادی کے یوں تو کئی مواقع میسر آئیں گے مگر کچھ ایام میں پرہیز کرنا بہتر ہوگا ان میں 16 اپریل تا 30 جون اور 23 ستمبر تا 18 اکتوبر کے ایام ہیں اس کے علاوہ شادی سے قبل مریخ سے منسوبہ صدقات ضرور ادا کریں۔

**سماجی تعلقات:** گزشتہ سال زہرہ کی رجعت اور طالع کے مقابل زحل کی موجودگی نے آپ کے سماجی وقار اور تعلقات پر خاصے منفی اثرات مرتب کیے ہیں امسال انشاءاللہ صورتحال کافی حد تک آپ کے موافق ہوگی اگر آپ ہر ماہ قمر در عقرب میں صدقہ باقاعدگی سے ادا کریں تو آپ کے تعلقات میں مزید بہتری آسکتی ہے اس کے علاوہ امسال مارچ اور ستمبر میں ہونے والے قمری گرہن بھی آپ کے تعلقات میں خرابی کا باعث بن سکتے ہیں ان ایام میں گرہن سے منسوبہ صدقات اور نماز ضرور ادا کریں

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنیوالے ٹور بچوں کے لیے یہ سال خاصا خوش آئند ثابت ہوگا انشاءاللہ جبکہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنیوالے ٹور افراد کو یکم تا 20 جنوری 24 مارچ تا 13 اگست قدرے مشکل صورتحال کا سامنا ہوسکتا ہے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** امسال آپ کو اپنے بچوں کو خاص توجہ دینے کی ضرورت ہوگی آغاز سال سے ہی راہو کی موجودگی آپ کے بچوں میں قنوطیت اور ضد کے عنصر کو بڑھا رہی ہے دوسری جانب 7 جنوری تا 9 مئی مشتری کی رجعت جلتی پر تیل کا کام کرسکتی ہے محتاط رہیں حاملہ خواتین کو خاص احتیاط کی ضرورت ہوگی تا کہ خدانخواستہ کسی بھی ممکنہ نقصان سے بچا جا سکتے اس حوالہ سے روحانی تدارک صدقات اور ورد وظائف پر خاص توجہ دیں انعامی سکیموں کے شائق افراد کے لیے یہ سال سوائے جون جولائی اگست کے موافق نہ ہوگا۔

**سفر:** یوں تو آپ خود بھی گھومنے پھرنے کے شائق ہیں اور امسال نزدیکی سفروں کے حوالہ سے حالات بھی سازگار نظر آ رہے ہیں البتہ قمر در عقرب اور گرہن کے ایام میں سفر سے گریز کرنا بہتر ہوگا بیرون ملک سفر کے خواہش مند افراد جنوری میں سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں اسکے علاوہ 24 مارچ تا 13 اگست آپ کے پروگرام التوا یا تنسیخ کا شکار ہوسکتے ہیں ان ایام میں ویزہ وغیرہ بھی اپلائی مت کریں البتہ بامر مجبوری سفر یا اپلائی سے قبل زحل سے منسوبہ تدارک ضرور اختیار کریں تا کہ وقت اور پیسہ دونوں کے ضیاع سے بچا جا سکے۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** آپ کے بیت الذوج کا حاکم ستارہ مریخ 3 جنوری تا 6 مارچ اپنے ہی گھر اور آپ کے بیت الذوج میں موجود ہونے سے آپ کی شادی کی راہ ہموار ہو رہی ہے پہلے سے شادی شدہ افراد کے ازدواجی تعلقات میں بہتری آ رہی ہے آپ کو نئی شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے مگر چونکہ مریخ بارہویں خفیہ سازش کا بھی حاکم ہے اس لیے محتاط رہیں یہ آپ کے خلاف کوئی سازش بھی ہوسکتی ہے 16 اپریل تا 30 جون مریخ کی رجعت آپ کے مابین تناؤ کھچاؤ کی کیفیت پیدا کرسکتی ہے احتیاط کریں 2 اگست تا 27 ستمبر برج قوس میں اس کی موجودگی بھی سعد اثرات مرتب کریگی اور 27 ستمبر تا 9 نومبر مریخ کی شرفی گھر موجودگی مزید بہتری لا رہی ہے 9 نومبر تا 19 دسمبر مریخ کی کیرئیر کے گھر منفی پوزیشن آپ کے شراکتی کاروباری معاملات کے لیے خطرہ ہوگی جذباتیت اور جلد بازی سے گریز کریں آپ کی ازدواجی زندگی بھی مشکلات کا شکار ہوسکتی ہے اپنے تعلقات کو بیرونی مداخلت سے بچائیں

**معشیت کیرئیر روزگار:** آپ کے کیرئر کا حاکم ستارہ زحل گزشتہ سال کی آخری سہ ماہی سے اوج کے گھر میں مقیم رہتے ہوئے آپ کے کیرئیر روزگار پر مثبت اثرات مرتب کر رہا ہے جنوری میں یہ عین اوج کے درجات سے گزرتے ہوئے آپ کی معیشت کو ترقی کی جانب گامزن کردے گا ملازم پیشہ افراد کو بھی حسب منشاء ترقی وتبادلہ ہوسکتا ہے زحل کی اس کیفیت سے بہترین فائدہ وہ لوگ حاصل کریں گے جو کہ طویل دورانیہ کی پلاننگ کریں گے 24 مارچ تا 13 اگست زحل کی رجعت کی وجہ سے آپ کے منصوبے تاخیر کا شکار ہوسکتے ہیں 9 نومبر تا 19 دسمبر کیرئیر کے گھر مریخ کا حضیض آپ کے لیے نقصان کا پیش خیمہ ہوسکتا ہے اپنے معاملات کو محتاط روی سے انجام دیں۔

**خصوصی احکامات:** آپ کے لیے یہ سال گزشتہ کی نسبت کافی بہتر نظر آ رہا ہے سال کی ابتداء میں ہی 6 جنوری کو کیرئیر کا حاکم زحل اوج پذیر ہونے سے آپ کے کیرئیر روزگار پر انتہائی سعد اثرات مرتب ہو رہے ہیں 16 جنوری کو طالع کا حاکم آٹھویں حالت حضیض میں ہوگا آپ ذہنی دباؤ کا شکار ہو رہے ہیں۔ شراکتی وراثتی معاملات میں نقصان کا اندیشہ ہوگا ملازم پیشہ افراد کو جاب سے ہاتھ دھونا پڑسکتا ہے محتاط رہیں آپ کی صحت بھی متاثر ہونے کا اندیشہ ہوگا 10 جنوری کو نویں شمس کا حضیض والدہ کی جانب سے پریشانی میں مبتلا کرسکتا ہے ان ایام میں گھر یا پراپرٹی کی خرید وفروخت اور تبدیلی سے گریز کریں اس کے علاوہ مذہبی معاملات اور سسرالی عزیز سے متعلقہ معاملات بھی احتیاط کے متقاضی ہونگے۔ آپ کا بیرون ملک سفر خاندان کے کسی فرد کی وجہ سے منسوخ ہوسکتا ہے 20 جنوری کو کیرئیر کے گھر شمس کا وبال کاروبار یا کیرئیر میں نقصان کا مظہر ہے

ایک بار پھر آپ کے معاملات خاندان کے افراد کی وجہ سے متاثر ہو رہے ہیں۔ 5 مارچ کیریئر کے گھر عطارد کی موجودگی سے آپ سے جذباتی فیصلے متوقع ہیں جس سے آپ کو مالی نقصان ہوسکتا ہے 13 مارچ کو گیارہویں عطارد کا ہبوط آپ کی خوش بختی کو متاثر کرسکتا ہے دوستوں سے بحث وتکرار یا اختلافات سے گریز کریں آپ اپنی خواہشات کی تکمیل کے لیے بے دریغ مال کا استعمال مالی مشکلات کا شکار کرسکتا ہے بچوں پر خاص توجہ دیں اس کے علاوہ آپ کی نسبت بھی ختم ہوسکتی ہے 2 اپریل کو آپ کا ستارہ زہرہ گیارہویں شرفیاب ہونے سے آپ کی عزت توقیر اور خوش بختی میں اضافہ ہوگا دوستوں سے جاری کشیدگی کا خاتمہ ہوجائے گا آپ کے لیے بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا مگر محتاط رہیں چند دن بعد 5 اپریل کو زہرہ کے بارہویں آجانے سے حالات میں ڈرامائی تبدیلی ممکن ہے گوکہ یہ وبال آپ کے ظاہری باطنی دشمنوں پر پڑ رہا ہے مگر اس کا نقصان آپ کو بھی اٹھانا پڑسکتا ہے۔ بیرون ملک مقیم افراد کو جاب سے ہاتھ دھونا پڑ سکتے ہیں اسکے علاوہ آپ کے ایمیگریشن جیسے کیسز کا فیصلہ بھی آپ کے مخالف آسکتا ہے۔ 7 اپریل کو بارہویں شمس کا شرف آپ کے لیے دوبارہ جاب کے امکانات روشن کردے گا آپ کی منگنی کی نسبت کی راہ ہموار ہو رہی ہے بے اولاد افراد کو اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے 8 اپریل کو دوسرے پانچویں کا حاکم حضیض میں ہونے سے آپ کو مالی مشکلات کا سامنا ہوسکتا ہے آپ کو بچوں کی خواہشات کی تکمیل کے لیے اضافی اخراجات کا سامنا ہوسکتا ہے 10 جون کو آپ کا اپنا حاکم خانہ مال میں اوج پذیر ہونے سے آپ کی عزت میں اضافہ ہوگا آپ کے بہتر فیصلوں کی وجہ سے آپ کی مالی پوزیشن مستحکم ہو رہی ہے آپ کے لیے ایک بار پھر بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا آپ کی صحت میں بہتری آرہی ہے 11 جولائی کو تیسرے شمس کا اوج آپ کے سماجی تعلقات میں بہتری لا رہا ہے بہن بھائیوں اور خاندان میں آپ کے تعلقات میں بہتری آرہی ہے آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کررہے ہیں گھر کی تزئین وآرائش اور پراپرٹی کی خرید وفروخت جیسی مصروفیات آپ کے اردگرد نظر آرہی ہیں 27 اگست کو پانچویں عطارد کا شرف بچوں کی جانب سے خوشی وخوشخبری لا رہا ہے انعامی سکیموں کے شائق افراد کا کوئی بڑا انعام لگ سکتا ہے ایک بار پھر آپ کی نسبت طے ہونے کے قوی امکانات ہونگے 4 نومبر کو زہرہ کا حضیض آپ کے ذہنی دباؤ میں اضافے کا باعث بن سکتا ہے قرضہ جات، شراکتی مالی معاملات یا وراثتی معاملات جیسے معاملات آپ کی پریشانیوں کا سبب ہوسکتے ہیں 5 نومبر کو نویں مریخ کو شرف آپ کے بیرون ملک سفر اور ایمیگریشن کی راہ ہموار کررہا ہے اس حوالہ سے یہ وقت سال کا سب سے بہترین وقت ہوگا آپ بھرپور طریقہ سے مذہبی معاملات میں بھی شرکت کررہے ہیں خواہش مند افراد کو نئی شراکت داریوں کی آفر مل سکتی ہے اکثر ثور افراد شادی کے لیے بیرون ملک دیکھ رہے ہیں یا بیرون ملک مستقل قیام کے لیے شادی کا سہارا لے رہے ہیں 12 نومبر کو آٹھویں عطارد کا وبال ایک بار پھر آپ کی مالی اور وراثتی مشکلات میں اضافہ کردے گا ان ایام میں کسی بھی قسم کے زبانی یا تحریری معاہدہ سے گریز کریں 3 دسمبر کو مریخ کا حضیض آپ کے شراکتی ازدوجی تعلقات کو کشیدہ کردے گا محتاط رہیں ورنہ آپ کے مابین علیحدگی ہوسکتی ہے بیرون ملک مقیم افراد کو جاب اور رہائش سے ہاتھ دھونا پڑ سکتے ہیں کاروباری افراد کو ان ایام میں مالی خسارے کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے آپ کے معاہدے منسوخ ہوسکتے ہیں امسال سب سے زیادہ توجہ آپ کو بچوں کی جانب دینی ہوگی آپ کے بچوں میں منفی رجحانات بڑھ رہے ہیں وہ اطوار بد یا نشہ جیسی لت کا شکار ہوسکتے ہیں ان کے ساتھ دوستانہ تعلقات بڑھائیں اور زیادہ سے زیادہ وقت ان کے ساتھ گزاریں امسال ہونے والے شمسی گرہن آپ کے خانگی معاملات بچوں اور دوستوں کو متاثر کرسکتے ہیں جبکہ قمری گرہن آپ کی صحت جاب اور بالخصوص آپ کے سماجی تعلقات کو متاثر کرسکتے ہیں صدقہ اور نماز کسوف و خسوف کی بروقت ادائیگی سے ان کے اثرات سے بچا جاسکتا ہے۔

**صدقہ:** بروز جمعہ 600 گرام چینی درختوں کی جڑوں میں ڈالیں

**برج:** جوزا **GEMINI** **سیارہ:** عطارد



**رنگ:** پیلا زرد
**عنصر:** بادی
**جواہر:** زمرد، زبرجد، زرد عقیق
**بہترین شریک حیات:** میزان، دلو
**ناموافق ساتھی:** سنبلہ، قوس، حوت
**بیماریاں:** نمونیہ، سینے کے عوارض، کمر اور سانس کی تکالیف، اعصابی تکالیف

**دن:** بدھ 22 May to 21 Jun **عدد:** ۵ **حروف:** ق، ک

**اہم نکات:** 2016 گزشتہ کی نسبت خاصہ مختلف نظر آرہا ہے آغاز سال میں ہی زحل کا اوج خوش آئند ہوگا چوتھے راہو اور مشتری کی موجودگی بھی اہم تبدیلیوں کا باعث ہوگی امسال زحل، مریخ اور مشتری تینوں کی رجعت اور شمسی و قمری گرہن آپ پر کیا اثرات مرتب کریں گے یہ سب اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں

**صحت:** گزشتہ سال بیت الصحت میں زحل کی موجودگی اور بیت الصحت کے حاکم مریخ کے ہبوط نے آپکی صحت کو خاصہ متاثر کیا ہے مگر امسال حالات کافی حد تک موافق نظر آرہے ہیں مگر بہر حال اتار چڑھاؤ نظام قدرت ہے 16 اپریل تا 30 جون مریخ کی رجعت آپکی صحت کو متاثر کرسکتی ہے 23 ستمبر تا 10 اکتوبر چھٹے زہرہ کا وبال ایکبار پھر آپ کی صحت کیلئے خطرہ ہوگا آپ کو مثانے اور رحم سے متعلقہ بیماریوں سے واسطہ پڑسکتا ہے محتاط رہیں ورنہ سرجری کروانی پڑسکتی ہے۔

**منگنی شادی:** امسال منگنی کے حوالے سے یوں تو کئی ایک مواقع ملیں گے مگر درست وقت کا انتخاب ضروری ہوگا۔ 17 فروری تا 12 مارچ، 5 تا 30 اپریل، 5 تا 30 اگست، 23 ستمبر تا 12 نومبر ایسی تقریبات کے انعقاد یا بات طے کرنے سے گریز کریں یوں تو آپ کے بیت الذوج میں زحل کی اوج یافتہ نشست آپ کی شادی کی راہ ہموار کر رہی ہے مگر 7 جنوری تا 9 مئی ساتویں کے حاکم مشتری کی رجعت اور 24 مارچ تا 13 اگست زحل کی رجعت آپ کی شادی میں کسی نہ کسی طرح رکاوٹ بنتی رہے گی۔ اس حوالہ سے ان دونوں سیارگان سے منسوبہ روحانی تدارک اور صدقات ان رکاوٹوں کو دور کرنے میں مددگار ہونگے بعد از اگست 8 اکتوبر تا 12 نومبر زہرہ کا حضیض اور 12 نومبر تا 3 دسمبر عطارد کی وبال زدہ نشست بھی آپ کی شادی خانہ آبادی میں رکاوٹ بن سکتی ہے۔

**سماجی تعلقات:** سال کی پہلی سہ ماہی اور بالخصوص 5 تا 22 مارچ کا عرصہ آپ کو اپنے سماجی تعلقات بہت محتاط روی سے نبا ہنے ہونگے ستارے قطعی طور پر آپ کے مخالف ہونگے گفتگو میں احتیاط کریں اور بڑے فیصلوں سے گریز کریں 22 مارچ تا 20 مئی حالات بہترین رہیں گے آپ کے وقار میں اضافہ ہوگا آپ یوں بھی محافل کے شوقین ہیں اور ان ایام میں آپکو محافل میں شرکت کے بھرپور مواقع میسر آئیں گے 20 مئی تا 21 جون کا عرصہ محتاط روش کا طالب ہوگا بعد از 21 جون تا 22 ستمبر کا عرصہ ایکبار پھر موافق ہوگا مگر اکتوبر نومبر دسمبر آپکو حد درجہ احتیاط سے کام لینا ہوگا۔ خود کو کنٹرول میں رکھیں آپکو قریبی عزیز و اقارب پر خاص توجہ دینا ہوگی اور اپنے تعلقات کو کشیدگی سے بچانا ہوگا۔

**تعلیمی کیرئیر:** جوزا بچوں کو یکم جنوری تا 20 مارچ اور 22 ستمبر تا آخر سال تعلیمی حوالہ سے مشکلات کا سامنا رہے گا جو کہ تعلیمی حوالہ سے سال کا سب سے اہم دورانیہ ہے جبکہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے جوزا افراد کو 20 جنوری تا 19 فروری بالعموم اور 5 مارچ تا 13 اگست بالخصوص مشکلات سے واسطہ پڑسکتا ہے جبکہ سال کا باقی دورانیہ انشاء اللہ موافق ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** گزشتہ سال پانچویں راہو کی موجودگی کی وجہ سے آپ کو بچوں کے حوالہ سے خاص پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑا ہے مگر امسال انشاء اللہ صورتحال بہتر رہے گی بے اولاد جوزا افراد کو انشاء اللہ پہلی سہ ماہی میں ہی خوشخبری ملنے کی توقع ہے امسال 5 تا 30 اپریل، 5 تا 30 اگست، 23 ستمبر تا 12 نومبر بچوں کے حوالہ سے مشکلات سے واسطہ پڑسکتا ہے بچوں سے دوستانہ روابط بہت سے مسائل کا حل ہوسکتے ہیں باقی عرصہ انشاء اللہ موافق رہے گا۔

**سفر:** جوزا ایک بادی برج ہے اور آپ لوگ سیر و سیاحت کے شائق ہوتے ہیں امسال آپ کو نزدیکی سفروں میں شمسی گرہن 9 مارچ اور ایک ستمبر کو سفر سے گریز کرنا ہوگا۔ اسکے علاوہ آغاز سال تا 20 مارچ 20 مئی تا 21 جون، 22 ستمبر تا 23 اکتوبر سفر سے گریز کریں تو بہتر ہوگا بیرون ملک سفر کے خواہشمند حضرات کو 20 جنوری تا 19 فروری 24 مارچ تا 13 اگست رکاوٹوں اور سفر میں تاخیر التوا جیسی صورتحال سے واسطہ پڑسکتا ہے اس دورانیے میں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** یوں تو امسال آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات گزشتہ سال کی نسبت کافی بہتر رہیں گے البتہ 7 جنوری تا 13 اگست آپ کے مابین ہلکا پھلکا تناؤ کھچاوا پیدا ہوسکتا ہے اس حوالہ سے صدقہ خیرات اور ورد وظائف کا استعمال بہتر نتائج کا حامل ہوگا البتہ 18 اکتوبر تا 3 دسمبر معاملات سنجیدہ نوعیت اختیار کرسکتے ہیں افواہوں اور دوسروں کی مداخلت سے بچیں وگرنہ مابین علیحدگی ہوسکتی ہے۔ شراکت داری کے خواہشمند جوزا افراد کو امسال سرمایہ کاری کی کئی آفر مل سکتی ہیں اس سلسلہ میں کسی بھی فیصلہ سے قبل مخلص افراد سے مشاورت کرنا بہتر ہوگا۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** معاشی لحاظ سے یہ سال کافی بہتر نظر آرہا ہے اکثر جوزا افراد نئے سرے سے کاروبار کی بہتری کے لیے منصوبہ بندی کررہے ہیں مگر 7 جنوری تا 9 مئی کیرئیر کے حاکم مشتری کی رجعت کی وجہ سے آپکے منصوبے سست روی کا شکار رہیں گے 5 تا 30 مارچ کسی بھی نئے معاہدے سے گریز کریں اس دوران کئے گئے وعدے آپ پورے نہیں کرسکیں گے اور نہ ہی کوئی تحریری معاہدہ کریں اسکے علاوہ 9 مارچ کا شمسی گرہن اور 17 دسمبر کا قمری گرہن بھی عین آپکے کیرئیر کے گھر لگنے سے آپ کے کاموں میں رکاوٹ پیدا ہوسکتی ہے ان ایام کے علاوہ باقی سال آپ کے موافق نظر آرہا ہے۔

**خصوصی احکامات:** گو کہ 2016ء آپ کے لیے ایک ملاجلا سال ہوگا مگر زیادہ عرصہ آپ کے لیے بہتری لے کر آرہا ہے۔ سال کے ابتدا میں زحل آپ کے ساتویں 6 جنوری کو اوج یافتہ ہونے سے شادی کے خواہشمند جوزا افراد کی شادی ہوسکے گی۔ لیٹ یا دوسری شادی کے خواہشمند افراد کو بھی مواقع مُیسر ہونگے۔ آپکو نئی شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے۔ بیرون ملک سفر کے مواقع مل رہے ہیں۔ 16 جنوری کو گیارہویں زہرہ کا حضیض آپکی خواہشات کی تکمیل میں رُکاوٹ بن رہا ہے دوستوں کے ساتھ اختلافات ہوسکتے ہیں صحت اور جاب کی جانب سے بھی پریشانی ہوسکتی ہے بیرون ملک مقیم افراد کو بھی ملازمت اور رہائش کی جانب سے مشکلات کا سامنا ہوگا۔ 10 جنوری کو آٹھویں شمس کا حضیض مالی شراکتی اور وراثتی حوالہ سے پریشانیوں میں مُبتلا کرسکتا ہے بہن بھائی اور عزیزوں کیساتھ تعلقات کشیدہ ہورہے ہیں۔ 20 جنوری کو ناویں شمس کا وبال عزیز و اقارب سے جاری کشیدگی میں مزید اضافہ کردے گا آپکے بیرون ملک سفر کی راہیں مسدود ہو رہی ہیں کسی قریبی عزیز کی وجہ سے اعلی تعلیم میں رُکاوٹ بن سکتی ہے۔ 5 مارچ کو

ناویں میں عطارد کا وبال سسرالی عزیز و اقارب سے اختلافات پیدا کردے گا بیرون ملک سفر کا ارادہ ملتوی ہوسکتا ہے مذہبی معاملات میں بحث وتکرار سے گریز کریں۔خاندان بالخصوص والدہ کی جانب سے پریشانی آسکتی ہے ان ایام میں کسی بھی قسم کی پراپرٹی کے لین دین یا گھر کی تبدیلی سے گریز کریں۔2اپریل کو کیریئر کے گھر زہرہ کا شرف آپ کے کیریئر روزگار میں بہتری لا رہا ہے آپ نئے کاروباری منصوبوں پر کام کر رہے ہیں ملازم پیشہ افراد کو حسب خواہش ترقی وتبادلہ مل سکتا ہے اولاد کے خواہشمند افراد کو خوشخبری مل سکتی ہے۔5اپریل گیارہویں زہرہ کا وبال بچوں کے حوالہ سے پریشانی لے کر آرہا ہے جن افراد نے امیگریشن اپلائی کیا ہوا تھا اُن کو منفی جواب کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے پہلے سے بیرون ملک مقیم افراد کو بھی واپسی کی راہ دیکھنا پڑسکتی ہے۔ان ایام میں منگنی یا نسبت وغیرہ طے کرنے سے گریز کریں پہلے سے طے شدہ نسبتیں بھی مخدوش حالات کا شکار ہونگی۔7اپریل کو گیارہویں شمس کا شرف عزیزوں اور دوستوں سے جاری کشیدگی کا خاتمہ کردے گا یہ آپکی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہوگا (انشاء اللہ) خواہشمند افراد حسب مقدور بہتر رہائش میں منتقل ہوسکتے ہیں آپکے لیے سواری اور پلاٹ گھر وغیرہ کا حصول ممکن ہوگا۔8اپریل کو بارہویں عطارد کا حضیض بیرون ملک مقیم افراد کو ایک بار پھر متاثر کرسکتا ہے آپکے ڈاکومنٹس میں پرابلم آپ کو واپسی کی راہ دکھا سکتی ہے اس کے علاوہ آپکو گفتگو میں بہت احتیاط سے کام لینا ہوگا آپ کی غلط بیانی آپ کے لیے وبال جان بن سکتی ہے۔خاندان اور بالخصوص والدہ سے حالات کشیدہ ہو سکتے ہیں ان ایام میں سواری یا پراپرٹی کے لین دین سے گریز کریں۔10جون کو طالع میں زہرہ کا اوج آپ کی عزت وتوقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا۔بچوں کے حوالہ سے کوئی خوشخبری مل سکتی ہے۔ایک بار پھر آپ کی منگنی نسبت کے لیے حالات سازگار ہونگے۔11جولائی کو خانہ مال میں شمس کا اوج مالی صورتحال میں بہتری لا رہا ہے آپکی سماجی مصروفیات میں اضافہ ہو رہا ہے۔27اگست کو چوتھے عطارد کا شرف آپکی توقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا خاندان میں آپکی توقیر بڑھ رہی ہے کسی بہتر گھر یا پراپرٹی کا حصول ممکن ہوگا اس کے علاوہ حسب خواہش سواری کا حصول بھی ممکن ہوگا۔23ستمبر چھٹے زہرہ کا وبال آپ کی صحت اور ملازمت دونوں کے لیے نقصان دہ ہوگا بچوں کے مالی مسائل آپ کی پریشانی میں اضافہ کا باعث ہونگے۔11اکتوبر کو پانچویں شمس کا وبال آپ کے خانگی معاملات میں بگاڑ پیدا کردے گا بچوں کو اپنے معاملات سے الگ رکھنے کی کوشش کریں خاندان کے افراد سے اختلافات گھر کا ماحول خراب کر رہے ہیں۔پراپرٹی کی خرید وفروخت سے گریز کریں اسی طرح آپ کی منگنی بھی خاندان کے افراد کی مداخلت کیوجہ سے خطرے میں ہوگی۔

27اکتوبر کو عطارد جہاں آپ کی عزت وتوقیر میں اضافہ کا سبب ہوگا وہیں آپ کی ظاہری مخالفت بھی بڑھ جائے گی حاسدین سے محتاط رہیں آپ کی صحت میں بہتری آئے گی۔حسب خواہش بہتر ملازمت کا حصول ممکن ہوگا گھریلو کشیدگی کا خاتمہ ممکن ہوگا۔4نومبر کو ساتویں زہرہ کا حضیض آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو منقطع کر سکتا ہے اس سلسلہ میں آپ کے افیئرز یا بچے خاصا منفی کردار ادا کر سکتے ہیں۔اپنے تعلقات بچانے کی کوشش کریں یہ خفیہ حاسدین کی چال ہے بیرون ملک مستقل قیام کے خواہشمند افراد کو بھی مایوسی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔5نومبر آٹھویں مریخ کا شرف آپ کی خواہشات کی تکمیل میں معاون ہوگا آپ کی صحت اور ملازمت میں بہتری متوقع ہے دوستوں کے ساتھ تعلقات بہتر ہو رہے ہیں اسی طرح شراکتی وراثتی معاملات میں بھی کامیابی نصیب ہوگی آپ خاصے مطمئن نظر آرہے ہیں۔12نومبر کو ساتویں عطارد کا وبال آپ کی زوجہ/شوہر اور آپ کے مابین غلط فہمیوں کو بڑھادے گا گفتگو میں احتیاط کریں وگرنہ بات بڑھ سکتی ہے۔3ستمبر کو ناویں مریخ کا حضیض سسرالی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ کرسکتا ہے معاملہ گذشتہ سے پیوستہ ہو سکتا ہے آپ کے بیرون ملک سفر کی راہیں بھی مسدود ہو رہی ہیں۔ان ایام میں دوستوں سے زیادہ توقعات وابستہ نہ کرنا ہی بہتر ہوگا وگرنہ مایوسی ہوگی۔امسال 9مارچ اور 17ستمبر کے گرہن آپ کے مالی اور کیریئر روزگار سے وابستہ معاملات کو متاثر کرسکتے ہیں جبکہ درمیان کے 23مارچ اور یکم ستمبر کے گرہن آپ کے خانگی بچوں اور منگنی وغیرہ سے متعلقہ معاملات کو متاثر کرسکتے ہیں۔امسال ہونے والے تقریباً تمام اہم مواقع سے آپ کو آگاہ کردیا گیا ہے اُمید کرتا ہوں ان کو مدِنظر رکھتے ہوئے آپ اچھے وقت کو مزید بہتر اور بُرے اوقات سے بچنے کا مدبرانہ طریقہ اختیار کرتے ہوئے اپنے ایام کو بہتر انداز میں گزار سکیں گے۔

**صدقہ:** ہر بدھ 500 گرام مونگ ثابت کسی مستحق کو دیں۔

**ورد خاص:** روزانہ 100 مرتبہ ورد کریں

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ

## مجرب ترین نسخہ برائے شوگر

درج ذیل 16 اشیاء ہم وزن لیکر سفوف بنا کر آدھا چمچ جائے والا یا حسب ضرورت منہ نہار پھانک کر پانی پی لیا کرے چندونوں کے اندر اندر شوگر کا خاتمہ ہوجائے گا۔(از علامہ ظفر عباس اسدیؒ)

**نوٹ:** نسخہ استعمال سے پہلے شوگر کا پوائنٹ چیک کرلیں بہت زیادہ کم ہونے پر دوائی کا استعمال کم کردیں۔

(1) کلونجی (2) گٹھلی جامن (3) گڑمار بوٹی (4) خام کریلہ (5) بیج سرس (6) تنبہ
(7) گوندکیکر (8) تخم آم (9) زیری سیاہ (10) تخم نیم (11) ماجو (12) کچور
(13) رسونت (14) ہڑ سبز (15) کالے چنے (16) فسطین۔

**برج:** سرطان **CANCER** **سیارہ:** قمر



**رنگ:** سفید دودھیا
**عنصر:** آبی
**جواہر:** پکھراج، موتی، زمرد، عقیق
**بہترین شریک حیات:** عقرب، حوت
**ناموافق ساتھی:** حمل، جدی، میزان
**بیماریاں:** پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکالیف
**دن:** پیر **عدد:** ۲ **22 June to 23 July** **حروف:** ح، ہ

**اہم نکات:** 2016ء آپ کے لیے تبدیلیوں کا سال ثابت ہوسکتا ہے اس سال کی سب سے اہم بات خانہ مال میں ستارہ مشتری کا قیام اور رجعت و استقامت ہے اسکے علاوہ ساتویں کے حاکم زحل کی چھٹے گھر موجودگی اور رجعت ہے۔ امسال مریخ کو بھی آپ کے چھٹے گھر میں ہی رجعت ہوگی تینوں بڑے سیارگان آپ کے زائچے کے چھٹے گھر کو متاثر کر رہے ہیں جو کہ آپ کے لیے کسی طور بھی سودمند نہ ہوگا دیگر سیارگان کی نشت و برخاست کے اثرات اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** جیسا کہ آپ گزشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں امسال آغاز سال سے ہی ستارہ زحل آپ کے چھٹے گھر یعنی بیت الصحت میں موجود ہوگا زحل کی یہاں موجودگی جہاں آپ کی صحت پر مثبت اثرات مرتب کرے گی وہیں آپ سحر جادو کا شکار بھی ہو سکتے ہیں۔ دوسرا 24 مارچ تا 13 اگست زحل کی رجعت آپ کی صحت کو متاثر کرتی رہے گی 18 اکتوبر تا 3 دسمبر پہلے زہرہ کا حضیض اور پھر عطارد کا وبال آپ کی صحت متاثر کرنے کا سبب بن سکتے ہیں مجموعی طور پر امسال آپ کی صحت پر خاص توجہ دینا ہوگی۔

**منگنی شادی:** گزشتہ برسوں میں ستارہ زحل کی وجہ سے منگنی شادی آپ کے مسائل میں اضافہ کا باعث رہی ہے مگر امسال آغاز سال تا 9 نومبر آپ کی منگنی کے لیے حالات سازگار ہونگے مگر 16 اپریل تا 30 جون مریخ کی رجعت کیوجہ سے ایسی تقریبات کے انعقاد سے گریز کریں وگرنہ بات بن کے ختم ہوسکتی ہے۔ شادی کے حوالہ سے امسال 20 جنوری تا 12 مارچ کا عرصہ موافق نہ ہوگا 24 مارچ تا 13 اگست آپ کی شادی التوا کا شکار ہوسکتی اس حوالہ سے زحل سے منصوبہ تدارک کرنا بہتر ہوگا باقی سال علاوہ ایام عزا کے موافق ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** گزشتہ سال سے ستارہ مشتری آپ کے بیت الاقرباء میں موجود رہتے ہوئے آپکے سماجی تعلقات میں بہتری کا باعث ہے مگر ابتداء سال میں 7 جنوری کو رجعت میں چلے جانے سے آپ کے تعلقات میں کشیدگی پیدا کردے گا یہ رجعت 9 مئی تک رہے گی دوسری طرف بیت الاقرباء کا حاکم عطارد پہلے 4 تا 26 جنوری کو رجعت میں رہے گا اور پھر 5 تا 22 مارچ ہبوط میں رہتے ہوئے آپ کے مابین تعلقات خراب کردے گا افواہوں پر یقین نہ کریں اور بحث وتکرار سے گریز کرتے ہوئے یہ وقت گزار لیں۔ اس کے علاوہ 6 اپریل تا 13 جون اور 7 تا 25 اکتوبر، 12 نومبر تا 3 دسمبر کا عرصہ بھی سماجی تعلقات کے حوالہ سے بہتر نہ ہوگا محتاط رہیں بتائے گئے عرصہ کے علاوہ باقی سال انشاء اللہ مثبت رہے گا۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے سرطان بچوں کو امسال جنوری مارچ، اپریل، اکتوبر اور وسط نومبر تا آغاز دسمبر تک مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ اور اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے ولے سرطان افراد کو 20 جنوری تا 5 مارچ اور 9 نومبر تا آخر سال مشکلات کا سامنا رہے گا " باقی سال ان شاء اللہ تعلیمی میدان میں کامیابی مل سکے گی"۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** 2016ء اولاد کے حوالہ سے کافی بہتر نظر آرہا ہے گزشتہ سال پانچویں زحل کی موجودگی اور مریخ کے ہبوط نے آپ کی پریشانیوں میں کافی اضافہ کیا ہے جبکہ امسال حالات کافی بہتر رہیں گے بے اولاد اور خواہشمند افراد کو سال کی پہلی سہ ماہی میں ہی خوشخبری مل سکتی ہے البتہ 16 اپریل تا 30 جون مریخ کی رجعت کی وجہ سے کچھ پریشانیوں کا سامنا ہوسکتا ہے۔ اسکے علاوہ 23 ستمبر تا 18 اکتوبر اور 9 نومبر تا 19 دسمبر آپ کو بچوں پر خاص توجہ دینا ہوگی۔ بتائے گئے عرصہ کے علاوہ سال کا باقی دورانیہ بہتر رہے گا اسی طرح انعامی بانڈ کے خواہشمند افراد کو بھی بتائے گئے عرصہ کے علاوہ کامیابی مل سکتی ہے۔

**سفر:** امسال آپ کوئی ایک نزدیکی سفر لیں گے جو آپ حسب خواہش اختیار کر سکتے ہیں مگر سال کا کچھ عرصہ سفر کیلئے مناسب نہ ہوگا۔ 5 تا 22 مارچ، 6 اپریل تا 13 جون، 7 تا 25 اکتوبر، 12 نومبر تا 3 دسمبر سفر سے گریز بہتر ہوگا۔ بامر مجبوری صدقہ دے کر سفر کریں۔ طویل یا بیرون ملک سفر کے حوالہ سے 7 جنوری تا 9 مئی سفر سے گریز بہتر ہوگا آپ کے سفر کا پروگرام ملتوی بھی ہوسکتا ہے بالخصوص 5 تا 22 مارچ آپ کے سفر میں رکاوٹ ہوگی باقی تمام سال آپ کے موافق ہوگا آپ حسب خواہش سفر اختیار کرسکیں گے۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** یہ سال آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کے حوالہ سے ایک ملا جلا سال ہوگا آپ کو اچھے بُرے دونوں طرح کے حالات کا سامنا کرنا ہوگا۔ سال کے آغاز میں ہی یکم تا 20 جنوری ساتویں شمس کی حضیض کیفیت آپ کے مابین کشیدگی پیدا کردے گی۔ 14 فروری تا 2 1 مارچ شراکتی معاملات میں خسارہ کا سامنا ہوسکتا ہے۔ 4 2 مارچ تا 13 اگست گو کہ آپ کے مابین علیحدگی ہوتی نظر نہیں آرہی مگر حالات میں تناؤ رہے گا یہ وقت احتیاط سے گزاریں، 27 ستمبر تا 9 نومبر حالات نہ صرف بہتر ہونگے بلکہ آپ ازدواجی زندگی سے کافی مطمئن نظر آرہے ہیں۔ شراکت داری کے

خواہشمند افراد کا بھی نئی شراکت داری کے مواقع مل سکیں گے۔ نومبر، دسمبر ملے جلے اثرات کا حامل ہوگا۔ آپ کو شراکتی امور میں زیادہ اخراجات اور ذہنی دباؤ کا سامنا ہوسکتا ہے۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** کیرئیر کا حاکم مریخ آغاز سال سے ہی مثبت اثرات مرتب کر رہا ہے 6 مارچ کو اس کے چھٹے گھر آ جانے سے آپ کے لیے بہتر ملازمت کا حصول ممکن ہوگا مگر 16 اپریل تا 30 جون آپ کو اپنے باس کی وجہ سے مشکل صورتحال کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ اپنا کاروبار کرنے والے افراد کو بھی کاموں میں رکاوٹ اور التوا جیسی صورتحال کا سامنا رہے گا۔ جولائی، اگست اور ستمبر بہتر رہیں گے آپ کا کاروبار بڑھانے کے مواقع مل سکیں گے۔ 27 ستمبر تا 9 نومبر آپ کے کیرئیر کے حوالہ سے سال کا سب سے بہترین وقت ہوگا آپ ترقی کی منازل طے کر رہے ہیں البتہ 9 نومبر تا 19 دسمبر کا عرصہ آپ کے لیے بحرانی دور ثابت ہوسکتا ہے آپ کیرئیر روزگار کی جانب سے ذہنی دباؤ کا شکار ہیں۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ آپ گزشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں کہ یہ آپ کے لیے ایک ملا جلا سال ہے مگر اوسط بہتری کی زیادہ رہے گی سال کا آغاز 6 جنوری کو ساتویں آٹھویں کے حاکم زحل کے اوج پذیر ہونے سے ہو رہا ہے آپ کی شادی کی راہیں ہموار ہو رہی ہیں وراثتی اور شراکتی معاملات میں بہتر منافع کا حصول ممکن ہوگا۔ 16 جنوری کو چھٹے زہرہ کا حضیض آپکی خوش بختی کی تنسیخ اور جاب، صحت کو متاثر کرنے کا باعث بن سکتا ہے۔ خاندان کے افراد بالخصوص والدہ اور دوستوں کی جانب سے پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ 20 جنوری کا آٹھویں شمس کا وبال شراکتی امور میں مالی خسارہ کا پیش خیمہ ثابت ہو سکتا ہے اپنے معاملات کو محتاط روی سے بنائیں اسی طرح آپ کے وراثتی معاملات بھی متاثر ہونے کا اندیشہ ہوگا۔ 5 مارچ کو اسی جگہ عطارد کا وبال آپ کے ذہنی دباؤ میں اضافہ کرسکتا ہے وراثتی مقدمات کا فیصلہ آپ کے خلاف آسکتا ہے ان ایام میں پراپرٹی کے لین دین یا کسی بھی قسم کا معاہدہ لکھنے سے گریز کریں۔ 13 مارچ کو ناویں عطارد کا ہبوط بہن بھائیوں کے ساتھ ساتھ سُسرالی عزیزوں سے بھی تعلقات کشیدہ ہونے کا باعث بن سکتا ہے۔ آپ قنوطیت کا شکار ہو رہے ہیں۔ خود کو کنٹرول میں رکھیں اور زیادہ گفتگو سے گریز کریں۔ آپ کے بیرون ملک سفر ویزہ یا امیگریشن کا جواب بھی خلاف توقع آسکتا ہے۔ 12 اپریل کو ناویں زہرہ کا شرف خاندان کے افراد اور سُسرالی عزیزوں سے جاری کشیدگی کا خاتمہ کردے گا۔ آپ ایک بار پھر بیرون ملک کی تیاری کر رہے ہیں اور اس حوالہ سے دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا مگر محتاط رہیں یہ صورتحال زیادہ عرصہ برقرار نہیں رہے گی۔ 15 اپریل سے کیرئیر کے گھر زہرہ کا وبال زدہ قیام دوستوں اور خاندان کے افراد کے ساتھ تعلقات میں بگاڑ کا باعث بن سکتا ہے۔ 7 اپریل کو کیرئیر کے گھر شمس کا شرف جاری زہرہ کے اثرات کا خاتمہ کردے گا آپ کو کیرئیر بہتر بنانے کے مواقع مل رہے ہیں۔ آپ کی معاشی پوزیشن مستحکم ہو رہی ہے۔ ملازم پیشہ افراد کو حسب خواہش ترقی یا ٹرانسفر مل سکتی ہے۔ 18 اپریل کو گیارہویں عطارد کا حضیض دوستوں سے ایکبار پھر اختلافات پیدا کرسکتا ہے دوستوں اور عزیزوں سے والسطہ توقعات پوری نہ ہونے پر دلبرداشتہ نہ ہوں۔ 10 جون کو بارہویں زہرہ کا اوج امیگریشن کے مسائل کا حل ثابت ہوگا پہلے سے بیرون ملک مقیم افراد کو بہتر رہائش مل سکتی ہے جہاں یہ اوج کچھ فوائد لا رہا ہے وہیں کچھ مسائل بھی پیدا کرسکتا ہے۔ آپ کے خلاف خفیہ سازشیں زور پکڑ سکتی ہیں دوستوں اور عزیزوں پر نظر رکھیں۔ 11 جولائی کو طالع میں شمس کا اوج آپ کی عزت توقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ اس طرح جاری سازشوں کا بھی خاتمہ ہو جائے گا آپ کی معاشی صورتحال مستحکم ہو رہی ہے جس میں آپ کی گفتگو اور شخصیت کا خاصا کردار ہوگا۔ 17 اگست کو تیسرے عطارد کا شرف آپ کے سماجی تعلقات میں بہتری لا رہا ہے۔ اچانک نزدیکی سفر کرنا پڑسکتا ہے۔ آپ محافل کی زینت بن رہے ہیں۔ 23 ستمبر کا پانچویں زہرہ کا وبال بچوں کے حوالہ سے مسائل سے دوچار کردے گا۔ دوستوں اور خاندان کے افراد سے تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں۔ آپ کی منگنی اور افیئر ز وغیرہ بھی خطرے میں ہونگے۔ 11 اکتوبر کو چوتھے شمس کے وبال سے خاندان کے افراد سے تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں اور وجہ تنازعہ مالی معاملات ہو سکتے ہیں ان ایام میں جائیداد یا سواری کی خرید و فروخت سے گریز کریں۔ 27 اکتوبر کو پانچویں عطارد کا اوج آپ کے سماجی تعلقات میں بہتری لا رہا ہے یہ وقت امیگریشن اپلائی کرنے کے لیے بہترین وقت ہے پہلے سے اپلائی کئے گئے کیرئیر میں کامیابی حاصل ہوسکتی ہے۔ انہی ایام میں آپ کو خفیہ سازشوں سے بھی واسطہ رہے گا۔ 4 نومبر کو چھٹے زہرہ کا حضیض آپ کی صحت اور جاب دونوں کے لیے خطرہ ہوگا احتیاط کریں یہ وقت آپ کی خواہشات کی تکمیل میں رُکاوٹ ہوگا آپ کو گھر تبدیل کرنا پڑسکتا ہے۔ 5 نومبر کو ساتویں مریخ کا شرف آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات میں بہتری لا رہا ہے۔ بے اولاد افراد کو خوشخبری مل سکتی ہے۔ اسی طرح کاروباری معاملات میں بھی واضح بہتری موقع ہے آپ خاصے مطمئن نظر آ رہے ہیں۔ 12 نومبر کو ساتویں عطارد کا وبال آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات میں کشیدگی پیدا کرسکتا ہے کسی بھی بات پر اُس وقت تک اعتبار نہ کریں جب تک واضح ثبوت موجود نہ ہو یہ آپ کے خلاف کوئی سازش ہوسکتی وجہ تنازعہ آپ کے قریبی عزیز ہو سکتے ہیں۔ بیرون ملک مقیم افراد کو بھی ان ایام میں وطن واپسی کی راہ دیکھنا پڑسکتی ہے۔ 3 دسمبر کو آٹھویں مریخ کا حضیض شراکتی معاملات میں نقصان کا باعث بن سکتا ہے۔ کاروباری معاملات میں جذباتیت سے گریز کریں بچوں سے والسطہ معاملات بھی آپ کے لیے ذہنی دباؤ کا باعث ہونگے۔ امسال ہونے والے قمری گرہن آپ کی عزت وقار کے علاوہ آپ کے خانگی معاملات اور ہیں۔

اور سُسرالی عزیزوں، اعلیٰ تعلیم اور بیرون ملک سفر جیسے اہم معاملات کو متاثر کر سکتے ہیں۔ جبکہ شمسی گرہن آپ کے مذہبی اور سماجی تعلقات کو متاثر کر سکتے ہیں۔ پروردگارِ عالم آپ کو تمام مسائل سے محفوظ فرمائے۔ کیونکہ وہی پاک ذات علیٰ کُلِ شئیٍ قدیر ہے۔

**وِرد خاص:** روزانہ ایک تسبیح ورد کریں۔ سورۃ اعراف آیت نمبر 89 اور 9 مرتبہ سورۃ فلق و سورۃ ناس۔

**صدقہ:** بروز پیر 2 کلو ٹوٹہ چاول اور بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں۔

**برج:** اسد **LEO** **سیارہ:** شمس



**رنگ:** گولڈن، نارنجی
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** ہیرا، ایسنیا
**بہترین شریک حیات:** حمل، قوس، ثور
**ناموافق ساتھی:** عقرب، دلو
**بیماریاں:** ہائی بلڈ پریشر، ریڑھ کی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف
**دن:** اتوار **عدد:** ا 24 July to 23 Aug **حروف:** م، ٹ

**اہم نکات:** 2016ء گزشتہ کی نسبت ایک بالکل مختلف سال ہوگا گزشتہ سال اگست سے مشتری کا خانہ مال میں آچکا ہے اور مالی معاملات میں بہتری کے اسباب پیدا کر رہا ہے۔ دوسری طرف چھٹے ساتویں اہم ترین گھروں کا حاکم زحل زائچہ کے پانچویں مقیم ہے اور اپنی سعادتوں سے آپ کو بھرپور نواز رہا ہے وسط اپریل تا آخر جون چوتھے پانچویں میں مریخ کی رجعت بچوں اور خاندانی معاملات کو متاثر کر رہی ہے۔

**صحت:** آپ کے بیت الصحت کا حاکم ستارہ زحل گزشتہ کئی سے سال اپنے مخالف برج میں رہتے ہوئے آپ کی صحت کو متاثر کرتا رہا ہے امسال گو کہ زحل اپنی نشست تبدیل کر چکا ہے مگر پھر بھی آپ کو احتیاط سے کام لینا ہوگا آغاز سال تا 20 جنوری چھٹے شمس کی منفی پوزیشن آپ کی صحت کو متاثر کر سکتی ہے۔ 24 مارچ تا 13 اگست زحل کی رجعت آپ کو صحت کے ہلکے پھلکے مسائل سے دوچار کر سکتی ہے ان ایام میں سب سے زیادہ احتیاط اُن خواتین کو کرنا ہوگی جو کہ اُمید سے ہیں باقی عرصہ انشاء اللہ آرام سے گزرے گا۔

**منگنی شادی:** یوں تو آپ کی منگنی سے منسوبہ ستارہ مشتری امسال قدرے بہتر پوزیشن میں ہے اور آپ کے زائچہ کے پانچویں زحل کی اوج یافتہ پوزیشن بھی آپ کی منگنی کی راہ ہموار کر رہی ہے مگر ابتدائے سال میں ہی جہاں 6 جنوری کو پانچویں زحل کا اوج ہو رہا ہے وہیں 7 جنوری کو مشتری کو رجعت میں چلا جانے سے آپ کی بنی بنائی بات مخدوش حالات کا شکار ہو سکتی ہے جہاں مشتری کی رجعت 9 مئی تک جاری رہے گی وہیں 24 مارچ تا 13 اگست زحل کی رجعت رہے گی ان ایام میں ایسی تقریبات سے قبل ان دونوں ستاروں کے اثرات سے بچاؤ کا تدارک ضروری ہوگا 13 اگست تا 18 اکتوبر کا عرصہ موافق ہوگا۔ شادی کے حوالہ سے سال کا بیشتر حصہ بہتر ہوگا البتہ زحل کی رجعت کے ایام میں صدقہ ضرور ادا کریں اور اکتوبر سے ایامِ عزا کو ضرور ملحوظ خاطر رکھیں۔

**سماجی تعلقات:** سماجی تعلقات کے حوالہ سے امسال آپ کو ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا 17 فروری تا 12 مارچ بیت الاقرباء کا حاکم زہرہ حالت طرح میں رہتے ہوئے آپ کے سماجی تعلقات متاثر کر سکتا ہے اسی طرح 5 تا 30 اپریل، 5 تا 30 اگست، 23 ستمبر تا 12 نومبر آپ کو اپنے سماجی تعلقات کو محتاط روی سے نبھانا ہوگا بالخصوص بہن بھائیوں اور انتہائی قریبی اقرباء سے تعلقات بنائے رکھنا بہتر ہوگا جبکہ 12 مارچ تا 15 اپریل، 30 اپریل تا 5 اگست، 30 اگست تا 23 ستمبر، 12 نومبر یہ سال کے وہ ایام ہیں جب آپ کے سماجی تعلقات عروج پر ہوں گے آپ محافل کی زینت بن رہے ہیں آپ کی عزت توقیر میں اضافہ ہو رہا ہے۔

**تعلیمی کیرئیر:** اسد بچوں کو امسال 17 فروری تا 12 مارچ، 5 تا 30 اپریل، 5 تا 30 اگست، 23 ستمبر تا 12 نومبر مشکلات کا سامنا رہے گا جبکہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے اسد افراد کو 5 اپریل تا 30 اگست اور 9 نومبر تا 19 دسمبر مشکلات پیش آسکتی ہیں۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** بچوں کے حوالہ سے یہ سال کافی کنفیوژن صورتحال کا مظہر ہے آغاز سال تا آخر اگست آپ کو بچوں پر زیادہ اخراجات کا سامنا رہے گا بچوں کا کیرئیر اور خواہشات کی تکمیل آپ کو پریشانیوں میں مبتلا رکھے گی ان پر خاص توجہ دیں گو کہ ان میں ضد کا عنصر بڑھ رہا ہے مگر سختی سے زیادہ پیار اس سلسلہ میں کارآمد رہے گا۔ اگست تا 3 دسمبر گو کہ حالات پہلے سے بہتر ہوں گے مگر مکمل طور پر نارمل نظر نہیں آرہے بے اولاد جوڑوں کو اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے۔ انعامی بانڈ سکیموں میں حصہ لینے کے خواہشمند افراد کے لیے بعد از اگست کا عرصہ موافق ہوگا۔

**سفر:** گو کہ امسال آپ کو نزدیکی سفروں کے حوالہ سے ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا مگر سال کا کچھ عرصہ اس حوالہ سے خاصا موافق ہوگا 12 مارچ تا 5 اپریل، 30 اپریل تا 18 جون، 12 جولائی تا 5 اگست، 30 اگست تا 23 ستمبر، 12 نومبر تا 7 دسمبر سفر کے حوالہ سے سعد اوقات ہونگے ان ایام میں اختیار کئے گئے سفر وسیلہ ظفر ثابت ہونگے بتائے گئے عرصہ کے علاوہ سفر سے گریز کریں تاکہ مایوسی اور نقصان سے بچا جا سکے بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو 22 مارچ تا 5 اپریل اور 16 اپریل تا 30 جون رُکاوٹوں اور مشکلات کا سامنا رہے گا ان ایام میں سفر سے گریز کریں خدانخواستہ کسی نقصان یا حادثہ کا خطرہ رہے گا باقی تمام سال انشاء اللہ موافق رہے گا۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات پر گزشتہ سال سے موجود دباؤ اب ختم ہو چکا ہے سال کی ابتداء میں ہی آپ کے تعلقات میں بہتری آرہی ہے۔20 جنوری تا 19 فروری شمس کی ساتویں منفی پوزیشن کیوجہ سے قدرے تعلقات میں کشیدگی پیدا ہوسکتی ہے اسی طرح 24 مارچ تا 13 اگست ساتویں کے حاکم زحل کی رجعت آپ کے مابین اعتماد کا فقدان پیدا کردے گی اس حوالہ سے صدقات کی ادائیگی کرنا بہتر ہوگا۔ 9 نومبر تا 19 دسمبر کا عرصہ ساتویں مریخ کی موجودگی کیوجہ سے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا آپ کے مابین اختلافات کی وجہ سے خلیج بڑھ رہی ہے محتاط رہیں ورگرنہ مابین علیحدگی ہوسکتی ہے۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** گزشتہ سال سے سعد اکبر ستارہ مشتری آپ کے زائچہ کے خانہ مال میں موجود رہتے ہوئے آپ کی مالی پوزیشن کو مستحکم کررہا ہے مگر امسال 7 جنوری تا 9 مئی مشتری کی رجعت اخراجات میں تیزی پیدا کردے گی دوسری طرف کیرئیر کا حاکم ستارہ زہرہ ابتدائے سال تا 12 مارچ بالعموم اور 5 تا 30 اپریل، 5 تا 30 اگست، 23 ستمبر تا 12 نومبر بالخصوص منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کے کیرئیر روزگار پر منفی اثرات مرتب کرے گا محتاط رہیں ان ایام میں آپکو کاروباری تنگی اور رُکاوٹوں کا سامنا ہوسکتا ہے ملازم پیشہ افراد کو 24 مارچ تا 13 اگست مشکلات پیش آسکتی ہیں مگر ملازمت کی تبدیلی یا ملازمت چھوڑنا سُود مند نہ ہوگا جبکہ 12 مارچ تا 5 اپریل، 30 اپریل تا 5 اگست اور 30 اگست تا 23 ستمبر سال کے بہترین اوقات ہونگے آپ کو بہتر کاروباری مواقع میسر آئیں گے۔

**خصوصی احکامات:** سال 2016ء آپ کے لیے ایک ملا جُلا سال ہوگا آپ کو اچھی بری دونوں طرح کی صورتحال سے واسطہ پڑے گا خانہ مال میں مشتری کی موجودگی جہاں مالی اسباب پیدا کررہی ہے وہیں 7 جنوری تا 9 مئی اس کی رجعت اخراجات میں تیزی بھی پیدا کردے گی غلط ذرائع سے دولت کے حصول سے گریز کریں 6 جنوری کو پانچویں زحل کا اوج بچوں کے حوالہ سے خوشخبری کا باعث بن سکتا ہے آپ کی منگنی کی راہ بھی ہموار ہورہی ہے ملازمت کے خواہشمند افراد کو بہتر جاب کی آفر مل سکتی ہے شادی کے خواہشمند افراد کی بھی دلی مُراد پوری ہوسکتی ہے 16 جنوری کو پانچویں زہرہ کا حضیض آپ کی منگنی وغیرہ کی شکستگی کا باعث بن سکتا ہے آپ کے بچوں میں غصہ اور ضد کا عنصر بڑھ جائے گا 20 جنوری کو ساتویں شمس کا وبال آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو متاثر کرسکتا ہے آپ کے پارٹنر یا شریک حیات کی رائے آپ کے بارے خاصی خراب ہوسکتی ہے 5 مارچ کو عین اسی جگہ عطارد کا وبال آپ مابین کشیدگی کو مزید بڑھادے گا مابین الزام تراشی سے گریز کریں آپ کو شریک کار یا حیات کی جانب سے تندوتیز جملوں یا الزامات سے واسطہ پڑسکتا ہے وجہ تنازعہ آپ کے مالی معاملات یا دوست ہوسکتے ہیں 13 مارچ کو آٹھویں عطارد کا ہبوط آپ کی خواہشات کے برخلاف آپ کو شراکتی مالی خسارہ سے دوچار کرسکتا ہے آپ ڈپریشن کا شکار ہورہے ہیں ان ایام میں کسی بھی قسم کے تحریری یا زبانی معاہدوں اور چیک وغیرہ لکھنے سے گریز کریں آپ کے وراثتی معاملات بھی آپ کی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہونگے 12 اپریل کو آٹھویں زہرہ کا شرف آپ کے ذہنی دباؤ میں کمی کے اسباب پیدا کردے گا آپ نئے کاروباری منصوبوں پر کام کررہے ہیں کیرئیر کے حوالہ سے بہتر مواقع میسر آئیں گے وراثتی معاملات کا حل بھی نظر آنے لگے گا 5 اپریل کا ناویں زہرہ کا وبال سُسرالی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ کرسکتا ہے اپنی سماجی تقریبات کو کم کرنا بہتر ہوگا ان ایام میں بیرون ملک سفر یا ویزہ اپلائی کرنے سے گریز کریں 7 اپریل کو شرف شمس آپ کی عزت توقیر میں اضافہ کررہا ہے سُسرالی عزیزوں سے کشیدگی کا خاتمہ ہوجائے گا 8 اپریل کو دسویں عطارد کا حضیض والد کے ساتھ تعلقات کشیدہ کرسکتا ہے ان ایام میں کاروباری وعدوں یا معاہدوں سے گریز کریں اس وقت غلط فیصلے سرزد ہونے کا امکان ہے بھائیوں یا عزیزوں کیوجہ سے آپ کا کاروبار کیرئیر متاثر ہوسکتا ہے 10 جون کو گیارھویں زہرہ کا اوج عزیزوں سے جاری کشیدگی کا خاتمہ کردے گا معاملات آپ کی خواہشات کے عین مطابق حل ہوسکیں گے 11 جولائی کو بارھویں شمس کا اوج آپ کو خفیہ دشمنوں پر فتح دلوادے گا امیگریشن سے متعلقہ مسائل کا حل ممکن ہوگا بیرون ملک مقیم افراد کو بہتر رہائش مل سکے گی 27 اگست کو خانہ مال میں عطارد کا شرف آپ کی معاشی پوزیشن کو مستحکم کردے گا یہ آپ کی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے اس سلسلہ میں دوستوں کا بھرپور تعاون حاصل رہے گا۔ 23 ستمبر کو چوتھے زہرہ کا وبال خاندان کے افراد اور والد سے تعلقات کشیدہ کرسکتا ہے آپ کو اچانک گھر تبدیل کرنا پڑسکتا ہے کاروباری معاملات بھی بہتر نہیں ہیں عین ممکن ہے آپ کو کوئی پراپرٹی سیل کرکے حالات کو سُدھارنا پڑے 10 اکتوبر کو تیسرے شمس کا ہبوط بہن بھائیوں اور عزیزوں سے تعلقات کشیدہ کرسکتا ہے ان ایام میں سماجی تقریبات سے گریز بہتر ہوگا ورگرنہ آپ کے وقار میں کمی واقع ہوسکتی ہے 27 اکتوبر کو چوتھے عطارد کا اوج بہتر رہائش کے حصول میں دوستوں کی معاونت کا مظہر ہے خاندانی معاملات سُدھارنے کا موقع ملے گا مالی حالات بھی بہتر ہونگے 4 نومبر کو پانچویں زہرہ کا حضیض آپ کے سماجی اور کاروباری معاملات کو متاثر کرسکتا ہے محتاط رہیں ان ایام میں آپ کو بچوں پر بھی توجہ دینا ہوگی اسکے علاوہ آپ کی منگنی بھی خدشات کا شکار ہوسکتی ہے۔ 5 نومبر کو چھٹے مریخ کا شرف آپ کی صحت اور جاب دونوں پر انتہائی مثبت اثرات مرتب کررہا ہے بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا اکثر اسد افراد جاب کے حصول کے لیے بیرون ملک کی راہ دیکھ رہے ہیں یہ وقت اعلیٰ تعلیم اور بیرون ملک سفر کے علاوہ ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کے لیے بھی بہترین ہوگا زیارات مقدسہ یا عمرہ کرنے کے روشن مواقع موجود ہیں۔

12 نومبر کو پانچویں عطارد کو وبال آپ کے چھوٹے بچوں میں ضد کا عنصر بڑھا دے گا بڑے بچوں سے بھی اختلافات پیدا کر سکتے ہیں آپ کو بچوں پر اضافی اخراجات کرنا پڑ سکتے ہیں ان ایام میں دوستوں سے اختلافات سے گریز کرنا بہتر ہو گا۔3 دسمبر کو ساتویں مریخ حضیض آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو انتہائی کشیدہ کر سکتا ہے اپنے معاملات میں خاندان کے افراد کی مداخلت سے بچیں وگرنہ مابین علیحدگی ہو سکتی ہے آپ کے بیرون ملک سفر کی راہیں مسدود ہو رہی ہیں سُسرالی عزیزوں سے تعلقات اور اعلیٰ تعلیم کے حوالہ سے بھی آپ کو مشکلات پیش آئیں گی امسال دو گرہن 9 مارچ کا شمسی اور 17 ستمبر کا قمری گرہن آپ کے زائچہ کے اہم ترین حصہ آٹھویں گھر پر لگیں گے ان تواریخ کو خاص طور پر نوٹ کر لیں یہ گرہن آپ کے وقار اور وراثتی معاملات کے علاوہ آپ کی صحت کو خاصہ متاثر کر سکتے ہیں 23 مارچ کا قمری گرہن امیگریشن اور سماجی تعلقات، نزدیکی سفروں کو متاثر کر رہا ہے اور یکم ستمبر کا شمسی گرہن آپ کی عزت توقیر اور مالی معاملات کو متاثر کر سکتا ہے صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔

**وردِ خاص:** روزانہ ایک تسبیح سورۃ صافات آیت نمبر 180 تلاوت کریں بمعہ اول و آخر ۱۱۔۱۱ مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں

**برج:** سنبلہ **VIRGO** **سیّارہ:** عطارد



**رنگ:** گہرا زرد، پیلا
**عنصر:** خاکی
**جواہر:** گومیدک زرد، عقیق، فیروزہ
**بہترین شریک حیات:** جدی، ثور
**ناموافق ساتھی:** قوس، حوت، جوزا
**بیماریاں:** معدہ، جگر، آنتوں کی بیماریوں، السر، کان کی تکالیف
**دن:** بدھ **عدد:** ۵ 24 Aug to 23 Sep **حروف:** پ، غ

**اہم نکات:** گزشتہ سال سے سعدِ اکبر ستارہ مشتری طالع میں رہتے ہوئے آپ کی عزت توقیر خاندانی اور ازدواجی تعلقات میں بھی بہتری لا رہا ہے۔ دوسرا بڑا ستارہ زحل بھی امسال بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے صحت اور بچوں سے وابسطہ معاملات میں بہتری کا باعث ہو گا۔ امسال تینوں اہم ترین سیارگان زحل، مشتری اور مریخ کی رجعت اور دیگر سیارگان کا شرف وہبوط آپ پر کیا اثرات مرتب کر رہا ہے یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** گزشتہ کئی سال سے آپ کی صحت ستارہ زحل کی منفی پوزیشن کی وجہ سے متاثر ہو رہی ہے امسال زحل کی مثبت پوزیشن آپ کی صحت پر مثبت اثرات مرتب کر رہی ہے مگر سال کا کچھ عرصہ آپکو بہر حال احتیاط سے گزارنا ہو گا 2 جنوری تا 19 فروری آپ کی صحت بوجہ سحر جادو اور حاسدوں کی نظر بد متاثر ہو سکتی ہے محتاط رہیں اور اپنی توجہ رُوحانی تدارک پر رکھیں۔24 مارچ تا 13 اگست بیت الصحت کے حاکم زحل کی رجعت آپکی صحت کو قدرے متاثر کر سکتی ہے زحل کے صدقات اس مسئلہ سے نجات دلا سکیں گے 9 نومبر تا آخر سال صحت پر خاص توجہ دیں وگرنہ سرجری کروانا پڑ سکتی ہے۔

**منگنی شادی:** امسال آپ کو منگنی جیسی تقریبات کے کئی ایک مواقع میسر آئیں گے وہ سنبلہ افراد جن کی بات تا حال کہیں طے نہیں پائی اب انشاءاللہ طے پا جائے گی مگر اس حوالہ سے دُرست وقت کا انتخاب از حد ضروری ہو گا تا کہ طے کی گئی باتیں پایہ تکمیل تک پہنچ سکیں۔ یکم تا 20 جنوری، 24 مارچ تا 13 اگست ایسی تقریبات سے اول تو گریز کریں وگرنہ صدقہ ضرور ادا کریں۔ 27 ستمبر تا نومبر بات طے پا سکتی ہے مگر ایام عزا کو ضرور ملحوظ خاطر رکھیں۔ امسال شادی کے بھی کئی ایک مواقع میسر آئیں گے مگر کچھ ایام موافق نہ ہونگے مثلاً 7 جنوری تا 22 مارچ ساتویں عطارد کی ہبوطی کیفیت آپ کی شادی کو اختلافات کی نذر کر رہی ہے اسی دوران عین بیت الزوج میں 12 مارچ تا 5 اپریل زہرہ کی شرفی کیفیت آپ کی بگڑی بات کو بنانے میں مددگار ہو گی بہر حال 9 مئی تک صورتحال بڑی ہی کنفیوژن کا شکار رہے گی باقی عرصہ انشاءاللہ موافق رہے گا۔

**سماجی تعلقات:** گزشتہ کی نسبت امسال آپ کے سماجی تعلقات خاصے بہتر رہیں گے آغاز سال تا وسط اپریل آپؐ کے تعلقات خاصے بہتر نظر آ رہے ہیں۔16 اپریل تا 30 جون کا عرصہ آپ کو بہت محتاط روی سے گزارنا ہو گا عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کیساتھ کشیدگی بڑھ جائے گی۔ 23 ستمبر تا 18 اکتوبر کا عرصہ بھی آپ کو اپنے تعلقات نبھانے میں مشکلات پیش آ سکتی ہیں اس حوالہ سے صبر تحمل کا مظاہرہ کرنا ضروری ہو گا۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے بچوں کیلیے مجموعی طور پر یہ سال خاصا بہتر رہے گا آپ کو 16 اپریل تا 30 جون اور 23 ستمبر تا 18 اکتوبر مشکلات پیش آ سکتی ہیں۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کو 17 فروری تا 12 مارچ، 5 تا 30 اپریل، 5 تا 30 اگست، 23 ستمبر تا 12 نومبر مشکلات پیش آ سکتی ہیں آپ کے لیے یہ ایک ملا جلا سال ہے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** بچوں کے حوالہ سے یہ ایک ملا جلا سال ہے سال کا کچھ حصہ آپ کو قدرتی مشکلات پیش آئیں گی باقی عرصہ انشاءاللہ موافق رہے گا۔ آغاز سال تا 20 جنوری اور 24 مارچ تا 13 اگست بچوں کی جانب زیادہ توجہ دینے کی ضرورت ہو گی۔ بے اولاد سنبلہ افراد کو اولاد کی جانب سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ انعامی بانڈ کے شائق افراد کو جنوری اور اپریل تا آخر اگست مایوسی ہو گی باقی تمام سال آپ کے حق میں ہو گا۔

**سفر:** امسال نزدیکی سفروں کے حوالہ سے آپ کو 16 اپریل تا 30 جون اور 23 ستمبر تا 18 اکتوبر احتیاط کرنا ہوگی ان ایام میں حد درجہ احتیاط اور سفر سے گریز بہتر ہوگا۔ بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کے لیے 17 فروری تا 19 مارچ، 5 تا 30 اپریل، 5 تا 30 اگست، 23 ستمبر تا 12 نومبر کا عرصہ بہتر نہ ہوگا۔ ان ایام میں سفر اور ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے بھی گریز کریں۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** اس حوالہ سے آپ کو بہت محتاط روش اختیار کرنا ہوگی۔ آپ کو سال کے پہلے پانچ ماہ اچھے بُرے دونوں طرح کے حالات سے واسطہ رہے گا بالخصوص 5 تا 22 کا عرصہ آپ کے مابین غلط فہمیاں حد سے بڑھ سکتی ہیں احتیاط کریں باقی عرصہ انشاء اللہ بہترین گزرے گا آپ کو نئی شراکت داریوں کی بہترین آفر مل سکتی ہے۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** آپ کے کیرئیر سے متعلقہ ستارہ عطارد امسال 5 مارچ تا 13 جون، 7 تا 25 اکتوبر، 12 نومبر تا 3 دسمبر بہتر پوزیشن میں نہیں ہوگا ان ایام میں نئے کاروباری معاہدوں یا اہم فیصلوں کاروبار کی تبدیلی وغیرہ سے گریز کریں۔ ملازم پیشہ افراد کو 20 جنوری تا 19 مارچ، 24 مارچ تا 13 اگست بالعموم اور 9 نومبر تا 19 دسمبر بالخصوص مشکلات پیش آسکتی ہیں جاب کی تبدیلی یا چھوڑنے سے گریز کریں۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ آپ گزشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں کہ یہ سال آپ کے لیے ملاجُلا سال ہے۔ 7 جنوری تا 9 مئی مشتری کی رجعت آپ کے اخراجات خاندانی اور شراکتی ازدواجی تعلقات کو متاثر کر رہی ہے بالخصوص خاندان اور گھر سے وابستہ تعلقات کو کیونکہ چوتھے گھر 24 مارچ تا 13 اگست زحل بھی رجعت پذیر رہے گا ان ایام میں آپ کو خاصی مشکلات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ اس کے علاوہ بچوں اور صحت کے معاملات بھی قابلِ توجہ رہیں گے آپ کو خاص احتیاط کی ضرورت ہوگی۔ آیئے اب تاریخ با تاریخ سیارگان کی صورتحال کا جائزہ لیتے ہیں۔ 6 جنوری کو چوتھے زحل کا اوج پراپرٹی یا بہتر گھر کے حصول میں مددگار ہوگا بچوں کے حوالہ سے خوشخبری مل سکتی ہے ملازم پیشہ افراد کو بہتر جاب مل سکتی ہے۔ 10 جنوری کو چھٹے شمس کا حضیض دشمنوں کی جانب سے آپ کو بچوں سے وابستہ مشکلات کی جانب دھکیلنے کی کوشش ہوسکتی ہے۔ امیگریشن سے وابستہ معاملات بھی کھٹائی کا شکار ہوسکتے ہیں۔ 16 جنوری کو چوتھے زہرہ کا حضیض گھر کی تزئین و آرائش یا خاندان کے افراد پر بھاری اخراجات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ ان ایام میں بیرون ملک سفر سے گریز کریں اور نہ ہی کسی فرد کو بیرون ملک سفر کے لیے پیسے دیں وگرنہ مالی نقصان کا سامنا ہوگا۔ 20 جنوری کو چھٹے شمس کا وبال آپ کے ظاہری باطنی دونوں دشمنوں پر بھاری پڑے گا۔ اپنی صحت اور جاب دونوں کا خاص خیال رکھیں۔ 5 مارچ چھٹے عطارد کا وبال آپ کی تحریری یا تقریری غلطی کی وجہ سے جاب جانے کا اندیشہ ہوگا آپ کی صحت بوجہ سحر جادو متاثر ہوسکتی ہے۔ 13 مارچ ساتویں عطارد کا ہبوط آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو بُری طرح متاثر کرسکتا ہے گفتگو میں احتیاط کریں اور افواہوں اور غلط فہمیوں سے گریز کریں وگرنہ آپ کے مابین علیحدگی ناگزیر ہوگی۔ 12 اپریل کو عین اسی جگہ زہرہ کا شرف آپ کے مابین جاری اختلافات کے خاتمے میں مددگار ہوگا اس حوالہ سے کوئی سُسرالی عزیز بہترین کردار ادا کر رہا ہے اس کے علاوہ آپ کی مالی پوزیشن بھی بہتر ہو رہی ہے۔ اس کے چند دن بعد ہی آٹھویں زہرہ کا وبال شراکتی معاملات میں نقصان کا باعث بن سکتا ہے آپ کو زوجہ یا شوہر پر بھی اضافی اخراجات کرنا پڑ سکتے ہیں۔ 7 اپریل کو آٹھویں شمس کا شرف وراثتی معاملات میں بہتری کا باعث ہوگا آپ کے وراثتی مقدمات کا فیصلہ آپ کے حق میں ہونا متوقع ہے۔ وہ افراد جنہوں نے امیگریشن اپلائی کیا ہوا ہے انھیں بھی کامیابی مل سکتی ہے۔ 18 اپریل کو ناویں عطارد کا حضیض آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ میں رُکاوٹ بوجہ سفری کاغذات یا نامکمل دستاویزات کا مظہر ہے سُسرالی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں۔ 10 جون کو کیرئیر کے گھر زہرہ کا اوج سفری رُکاوٹوں کو دور کردے گا آپ اپنا کیرئیر بنانے کے لیے بیرون ملک سفر اختیار کرسکتے ہیں آپ کا کیرئیر روزگار بہتر ہونے سے مالی پوزیشن مستحکم ہو رہی ہے 11 جولائی کو گیارہویں شمس کا اوج آپ کی خوش بختی میں اضافہ کردے گا دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا آپ کے بیرون ملک قیام میں بھی دوست یا خاندان کے افراد بھرپور تعاون کر رہے ہیں۔ 27 اگست کو طالع میں عطارد کا شرف آپ کی عزت توقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا ملازم پیشہ افراد کو حسبِ منشاء ترقی یا تبادلہ مل سکتا ہے نئے کاروبار کے آغاز یا گزشتہ جاری کاروبار کی ازسرِنو ترتیب کے لیے یہ بہترین وقت ہوگا۔ 23 ستمبر کو تیسرے زہرہ کا وبال سماجی تعلقات میں خرابی کا باعث ہوگا عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں اپنے مالی معاملات کو تدبر سے نبھائیں وگرنہ مالی مُشکلات کا شکار ہوسکتے ہیں۔ 11 اکتوبر کو تیسرے شمس کا ہبوط آپ کے مالی معاملات کو اور بھی متاثر کرسکتا ہے یہ آپ کے خفیہ دشمنوں کی سازش ہوسکتی ہے۔ 27 اکتوبر تیسرے عطارد کا اوج عزیز و اقارب سے جاری کشیدگی کا خاتمہ کردے گا آپ کی عزت توقیر میں اضافہ ہو رہا ہے آپ کے لیے کاروباری راہیں کھل رہی ہیں۔ 4 نومبر کو چوتھے زہرہ کا حضیض والدہ/خاندان اور سُسرالی دونوں طرح کے عزیزوں سے تعلقات کشیدہ کرسکتا ہے آپ کی مالی مشکلات میں مزید اضافہ ہوسکتا ہے ان ایام میں بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ 5 نومبر کو پانچویں مریخ شرف خاندان کے افراد سے جاری کشیدگی کا خاتمہ کردے گا پراپرٹی اور وراثت سے متعلقہ معاملات بھی احسن طریقے سے حل ہوسکیں گے بچوں کے حوالہ سے خوشخبری

مل سکتی ہے آپ کافی مطمئن نظر آرہے ہیں۔12 نومبر کو چوتھے عطارد کا وبال خاندان کے افراد کے ساتھ تعلقات کشیدہ کرسکتا ہے احتیاط کریں اس میں غلطی و زیادتی آپ کی جانب سے ہوسکتی ہے نئے کاروباری معاہدوں یا چیک وغیرہ دینے سے گریز کریں۔3 دسمبر کو چھٹے مریخ کا حضیض آپ کی صحت کو بُری طرح متاثر کرسکتا ہے ذہنی دباؤ آپ کے لیے ازحد نقصان دہ ہوگا ان ایام میں کسی بھی قسم کے اسلحہ کے استعمال سے گریز کریں۔ ملازم پیشہ افراد کو ملازمت سے ہاتھ دھونا پڑ سکتے ہیں اس کے علاوہ ان ایام میں نزدیکی سفروں سے حد درجہ گریز کریں خدانخواستہ حادثہ کا اندیشہ ہوگا۔ امسال ہونے والے گرہن بالترتیب 9 مارچ شمسی اور 17 ستمبر کا قمری گرہن آپ کی عزت توقیر کو نقصان پہنچا سکتا ہے محتاط رہیں اُمید ہے بتائے گئے حالات کی روشنی میں آپ بہتر پلاننگ سے بُرے اوقات سے محفوظ رہ سکیں گے۔

**ورد خاص:** روزانہ ایک تسبیح سورۃ آل عمران آیت 26 اور سورۃ توبہ آیت ۱۲۹ کی تلاوت کریں۔

**صدقہ:** ہر بدھ کو 500 گرام مونگ ثابت کسی مستحق کو دیں یا کسی جگہ پرندوں کو ڈال دیں۔

**برج:** میزان **LIBRA** **سیارہ:** زہرہ



**رنگ:** نیلا، زردی مائل سبز، نارنجی
**عنصر:** ہوا
**جواہر:** ہیرا، اوپل
**بہترین شریک حیات:** دلو، جوزا
**ناموافق ساتھی:** جدی، حمل
**بیماریاں:** نزلہ، زکام، سردرد، گردوں کا درد، آنکھوں کی بیماریاں
**دن:** جمعہ **عدد:** ٦ 21 Sep to 23 Oct **حروف:** ر، ت، ط

**اہم نکات:** 2016ء کی سب سے اہم بات مشتری کی بارہویں موجودگی ہے مشتری کی یہ نشست آپ کے خفیہ دشمنوں کو انتہائی مضبوط کررہی ہے اور یہ کوئی اور نہیں اپنے ہی قریبی افراد ہوں گے دوسری اہم تبدیلی زحل کی تیسرے سارا سال موجودگی ہے زحل کی تیسری نشست آپ کی سماجی حیثیت اور عزت و توقیر میں اضافہ کا باعث ہوگی تیسری اہم بات ابتدائے سال خانہ مال میں مریخ کی آمد اور بعد ازاں رجعت ہوگی مریخ کی یہ پوزیشن آپ پر اچھے برے دونوں طرح کے اثرات مرتب کرے گی تفصیل اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** سال کے پہلے 5 ماہ آپ کو صحت کے حوالہ سے خاصی مشکلات کا سامنا رہے گا آغاز سال سے بیت الصحت کا حاکم بارہویں اپنے ہی گھر کو مقابلے کی نظر سے دیکھ رہا ہے آپ کی صحت متاثر ہونے کے قوی امکانات موجود ہوں گے اس کے علاوہ 19 فروری تا 20 مارچ چھٹے شمس اور 5 تا 22 مارچ عطارد کی چھٹے ہبوطی کیفیت آپ کی صحت بوجہ سحر جادو متاثر ہونے کے خدشات ہوں گے دوسری جانب 7 جنوری سے جاری مشتری کی رجعت آپ کے علاج میں رکاوٹیں پیدا کرتی رہے گی یہ رجعت 9 مئی تک جاری رہے گی آپ کو روحانی علاج کی اشد ضرورت ہوگی باقی عرصہ گو کہ مکمل بہتر نہ ہوگا مگر قدرے بہتر ہوگا۔

**منگنی شادی:** امسال منگنی شادی کے آپ کو کئی ایک مواقع میسر آئیں گے البتہ کیم تا 20 جنوری 24 مارچ تا 13 اگست 9 نومبر تا 19 دسمبر ایسی کسی بھی تقریب کے انعقاد یا بات طے کرنے سے گریز کریں۔ شادی کے حوالہ سے آپ کو کچھ زیادہ محتاط رویہ اختیار کرنا ہوگا 14 فروری تا 5 مارچ آپ کی شادی اختلافات کی نذر ہوسکتی ہے 20 مارچ تا 19 اپریل شادی کے حوالہ سے سال کا سب سے بہتر وقت ہوگا بعد از 20 مارچ تا 30 جون شادی سے گریز کریں وگرنہ مابین ذوجین اختلاف رہا کریں گے اور ازدواجی زندگی تلخیوں کا شکار رہے گی اس کے بعد آغاز محرم تک کا عرصہ موافق رہے گا۔

**سماجی تعلقات:** امسال آپ کو سماجی تعلقات کے حوالہ سے خاصا محتاط رہنا پڑے گا بیت الاقرباء کا حاکم مشتری سارا سال بارہویں گھر رہتے ہوئے عزیز و اقارب کی جانب سے خفیہ سازشوں کا شکار رکھے گا اس کے علاوہ 24 مارچ تا 13 اگست تیسرے زحل کی رجعت اس خرابی میں مزید اضافہ کردے گی اب خاندان کے دیگر افراد سے بھی حالات کشیدہ ہوسکتے ہیں بعد از اگست تا وسط اکتوبر حالات بہتر رہیں گے نومبر دسمبر ایک بار پھر امتحان کا دور ہوگا۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے میزان بچوں کے لئے امسال صورتحال ملی جلی رہے گی مگر مجموعی طور پر آپ کو تعلیم پر خاص توجہ دینا ہوگی اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے میزان افراد کو 14 فروری تا 22 مارچ 16 اپریل تا 13 جون 7 تا 25 اکتوبر 12 نومبر تا 3 دسمبر مشکلات پیش آسکتی ہیں اس حوالہ سے سورۃ آل عمران آیت 26 پڑھنا بہتر ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** اولاد کے خواہشمند اور بے اولاد میزان افراد کو انشاء اللہ امسال گوہر مقصود مل سکتا ہے گذشتہ کی نسبت یہ سال بہتر ہوگا البتہ 24 مارچ تا 13 اگست آپ کو بچوں میں سستی کاہلی کی شکایت ہوسکتی ہے آپ کے بچوں میں ضد کا عنصر بڑھ جائے گا اسی طرح 9 نومبر تا 19 دسمبر بچوں کے مزاج میں تیزی اور ضد آپ کی پریشانیوں کا باعث ہوگی انعامی سکیموں کے شائق افراد کے لئے جنوری

فروری اور وسط مارچ اس کے علاوہ وسط اگست تا وسط نومبر کا عرصہ قسمت آزمائی کے لئے بہتر ہوگا۔

**سفر:** میزان افراد کو امسال چھوٹے سفر سے قبل صدقہ ضرور ادا کرنا ہوگا ایسا 13 اگست تک ہوگا بعد ازاں حالات انشاء اللہ بہتر ہوں گے۔ بیرون ملک سفر اور ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کے لئے بہتر اور مناسب وقت کا انتخاب کرنا ضروری ہوگا یکم جنوری تا 14 فروری 22 مارچ تا 6 اپریل 13 جون تا 17 اکتوبر 25 اکتوبر تا 12 نومبر کا عرصہ بہتر ہوگا بتائے گئے عرصہ کے علاوہ ایسے اقدامات سے گریز کریں۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** سال کی ابتداء شراکتی ازدواجی حوالہ سے کافی بہتر انداز میں ہورہی ہے مگر بالخصوص اپریل تا آخر جون آپ کے حالات کشیدہ ہونے کے قوی امکانات ہوں گے اس دوران گو کہ 20 مارچ تا 19 اپریل دوستوں کی جانب معاملات سنبھالنے میں بہترین معاونت رہے گی مگر حالات میں وقتی سدھار آئے گا ان ایام میں آپ کو ہر صورت اپنے تعلقات بچانا ہوں گے۔ اس کے بعد حالات میں سدھار آئے گا۔ 9 نومبر تا 19 دسمبر آپ کے تعلقات ایک بار پھر تیزی سے کشیدہ ہوجائیں گے حالات میں بگاڑ کی ایک وجہ آپ کے پرسنل افیئرز یا بڑے بچے ہوسکتے ہیں۔ جذباتیت سے گریز کریں وگرنہ مابین یقینی طور پر علیحدگی ہوسکتی ہے۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** جیسا کہ گذشتہ سال بھی آپ کو بتایا گیا تھا کہ آپ قمری پوزیشن کو مدِ نظر رکھیں تو کیرئیر پر آنے والے اکثر مسائل حل ہوسکتے ہیں۔ آپ ہر قمر در عقرب میں قمر سے منسوبہ صدقہ ضرور دیا کریں۔ امسال 23 مارچ اور 17 ستمبر کو قمری گرہن ہوں گے ان ایام میں نماز کسوف وخسوف اور صدقہ ضرور ادا کریں۔ 16 اپریل تا 30 جون خانہ مال رجعت میں رہنے سے اخراجات میں تیزی کا سامنا رہے گا محتاط رہیں۔ 21 جون تا 22 ستمبر کیرئیر کے گھر شمس کا اوج کاروبار میں حسب خواہش تبدیلی وترقی کرسکیں گے یہ سال کا سب سے بہتر دورانیہ ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** سب سے پہلے میزان افراد کو مبارکباد پیش کروں گا گو کہ آپ کی ساڑھ ستی ختم ہوچکی تھی مگر گذشتہ سال زحل کی رجعت کر کے واپس خانہ سال میں آمد اور خانہ مال کے حاکم مریخ کے ہبوط نے خاصا متاثر کیا ہے مگر اب زحل مستقل طور پر یہاں سے جاچکا ہے اور آپ کی ترقی کی راہیں کھل چکی ہیں۔ مشتری کی بارہویں نشست کی وجہ سے آپ کو ظاہری باطنی دونوں طرح کے دشمنوں سے سارا سال واسطہ رہے گا 6 جنوری کو بیت الاقرباء میں زحل کا اوج عزیز واقارب اور بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات بہتر کردے گا آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کررہے ہیں بچوں اور پراپرٹی کے حوالہ سے کوئی خوشخبری مل سکتی ہے۔ 10 جنوری کو چوتھے شمس کا حضیض والدہ یا خاندان اور دوستوں سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں 16 جنوری کو پانچویں زہرہ کا حضیض بچوں اور وراثتی کے علاوہ شراکتی مالی پریشانیاں پیدا کرسکتا ہے ان ایام میں خود پر کنٹرول رکھیں وگرنہ آپ کی عزت وقار میں کمی واقع ہوسکتی ہے 20 جنوری کو پانچویں شمس کا وبال بچوں کے معاملات پر بداثرات مرتب کررہا ہے ان کے شراکتی ازدواجی معاملات آپ کی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث بن رہے ہیں۔ 13 مارچ کو چھٹے عطارد کا ہبوط جہاں آپ کی صحت بوجہ سحر متاثر ہوسکتی ہے وہیں آپ کی ملازمت بھی خطرے میں ہوگی جلد بازی یا زیادہ گفتگو سے گریز کریں جاب چھوڑنا بہتر نہ ہوگا 12 اپریل کو عین اسی جگہ زہرہ کا شرف امداد غیبی کی طرح آرہا ہے آپ کا اعتماد بڑھ رہا ہے معاشرے میں آپ کا وقار بلند ہوگا بہتر ملازمت کی آفر مل سکتی ہے۔ اسی طرح شراکتی یا وراثتی حوالہ سے بہتر منافع کا حصول ممکن ہوگا۔ 15 اپریل کو ساتویں زہرہ کا وبال آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو کشیدہ کردے گا آپ کے شریک حیات/پارٹنر کی رائے آپ کے بارے کافی خراب ہورہی ہے آپ کی عزت داؤ پر ہوگی محتاط رہیں 17 اپریل کو ساتویں شمس کا شرف شراکتی ازدواجی تعلقات بنائے رکھنے میں معاون ہوگا اس حوالہ سے قریبی دوست بہت اہم کردار ادا کررہے ہیں یہ وقت آپ کی خوشخطی میں اضافہ کررہا ہے 18 اپریل کو آٹھویں عطارد کا حضیض سسرالی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ کرسکتا ہے آپ کے بیرون ملک سفر اور امیگریشن سے متعلقہ معاملات بھی متاثر ہورہے ہیں۔ آپ ذہنی دباؤ کا شکار ہو رہے ہیں 10 جون کو ناویں زہرہ کا اوج بیرون ملک سفر کی راہ میں حائل رکاوٹیں ختم ہورہی ہیں زیارات مقدسہ حج وعمرہ کے لئے ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کے لئے یہ بہترین وقت ہوگا 11 جولائی کو کیرئر کے گھر شمس کا اوج کیرئیر روزگار میں انتہائی بہتری لا رہا ہے ترقی کے خواہشمند افراد کو ترقی مل سکتی ہے کاروباری حضرات کو اپنے بزنس کو از سر نو ترتیب دینے کا موقع مل رہا ہے ایک بار پھر دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا۔ 27 اگست کو بارہویں عطارد کا شرف آپ کے خفیہ دشمنوں کو مضبوط کر رہا ہے دوسری جانب ایک بار پھر آپ کے بیرون ملک سفر اور مستقل قیام کی راہ ہموار ہورہی ہے۔ 23 ستمبر کو خانہ مال میں زہرہ کا وبال شراکتی مالی خسارہ کی نشاندہی کررہا ہے آپ کو شریک حیات کے حوالہ سے بھی اضافی اخراجات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ وراثتی معاملات ایک بار پھر آپ کی پریشانی میں اضافہ کا باعث ہوں گے۔ 4 نومبر کو تیسرے زہرہ حضیض بہن بھائیوں یا قریبی عزیزوں سے اختلافات پیدا کردے گا۔ محتاط رہیں وگرنہ آپ کے سماجی تعلقات بری طرح متاثر ہوسکتے ہیں۔ 5 نومبر کو چوتھے مریخ کا اوج شراکتی ازدواجی تعلقات میں بہتری لا رہا ہے خاندان میں آپ کی شادی کے چرچے ہورہے ہیں آپ بہتر سواری اور رہائش کی تلاش میں سرگرداں ہیں۔ 12 نومبر کو تیسرے عطارد کا وبال عزیزوں سے جاری اختلافات کو مزید بڑھادے گا سسرالی عزیزوں سے بھی آپ کے تعلقات کشیدہ ہورہے ہیں۔ 3 دسمبر کو پانچویں مریخ کا حضیض بچوں کی جانب

جانب سے پریشانی کا باعث ہوگا حاملہ خواتین کو خاص احتیاط کی ضرورت ہوگی آپ کے بڑے بچے سرکشی پر مائل ہیں وجہ تنازعہ آپ کے شراکتی ازدواجی یا مالی معاملات ہوسکتے ہیں۔ اس سال کے تقریباً تمام اہم حالات سے آپ کو آگاہ کر دیا گیا ہے امید ہے آپ یہ سال ان معلومات کی روشنی میں بہتر انداز میں گزار سکیں گے۔

**ورد خاص:** روزانہ 1 0 2 مرتبہ ورد کریں واللہ غالب علیٰ امرہ (سورہ یوسف آیت 60)

**صدقہ:** بروز جمعرات کم از کم 300 گرام بڑا گوشت جانوروں کو ڈالیں یا کسی مستحق کو دیں۔

**برج:** عقرب **SCORPIO** **سیارہ:** مریخ



**رنگ:** نیلا، سرخ
**عنصر:** آبی
**جواہر:** پکھراج، عقیق، موتی
**بہترین شریک حیات:** حوت، سرطان
**ناموافق ساتھی:** دلو، ثور، اسد
**بیماریاں:** سر، حلق وناک کی بیماریاں، پیچش، نزلہ، معدہ
**دن:** منگل **عدد:** 9 **21 Oct to 22 NOv** **حروف:** ن، ز، ض، ظ

**اہم نکات:** 2016ء ساڑھ ستی کے شدید گھٹن زدہ ماحول میں کسی ایئرکنڈیشنر سے کم نہ ہوگا آپ کے زائچہ کے دوسرے پانچویں کا حاکم ستارہ مشتری زائچہ کے گیارہویں گھر رہتے ہوئے آپ کی تباہ حال مالی صورتحال میں انتہائی بہتری لا رہا ہے۔ تیسرے چوتھے کا حاکم زحل بھی خانہ مال میں اوج یافتہ رہنے سے صورتحال میں ڈرامائی قسم کی تبدیلی اور بہتری آرہی ہے دیگر سیارگان کی نشست وبرخاست اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** گذشتہ سال جولائی میں بیت الصحت کے حاکم مریخ نے آپ کی صحت کو خاصہ نقصان پہنچایا ہے امسال ابتدائے سال میں صحت بہتر نظر آرہی ہے البتہ سال کا کچھ دورانیہ صحت پر خاص توجہ کا متقاضی ہوگا 16 اپریل تا 30 جون مریخ کی رجعت اور 5 تا 30 اپریل بیت الصحت میں زہرہ کی وبالی کیفیت آپ کی صحت کو متاثر کرسکتی ہے اس کے علاوہ 9 نومبر تا 19 دسمبر بھی آپ کو صحت کے مسائل کا سامنا رہے گا بتائے گئے عرصہ میں صحت پر خاص توجہ دیں باقی عرصہ انشاء اللہ صحت بہتر رہے گی

**منگنی شادی:** سال کے پہلے پانچ ماہ آپ کو اس حوالہ سے خاصی احتیاط سے کام لینا ہوگا 7 جنوری تا 9 مئی مشتری کی رجعت کی وجہ سے بنتی بات بھی بگڑسکتی ہے۔ 5 مارچ تا 15 اپریل بڑی ہی مختلف صورتحال ہوگی آپ کے کئی ایک پرپوزل آئیں گے مگر بات غلط فہمیوں یا چھوٹی چھوٹی وجوہات کی بنا پر رہ جائے گی ان ایام میں پہلے سے طے شدہ باتیں بھی مخدوش حالات کا شکار رہیں گی۔ شادی کے حوالہ سے آغاز سال تا 17 فروری، 12 مارچ تا 15 اپریل، 30 اپریل تا 5 اگست، 30 اگست تا 23 اگست ستمبر کا عرصہ بہتر ہوگا بتائے گئے عرصہ کے علاوہ شادی سے گریز کریں وگرنہ مابین علیحدگی ہوسکتی ہے۔

**سماجی تعلقات:** ساڑھ ستی اور زحل کی منفی پوزیشن کی وجہ سے گذشتہ سال آپ کے تعلقات خاصے خراب رہے ہیں امسال بھی آپ کو یکم تا 20 جنوری بیت الاقرباء میں شمس کی موجودگی کی وجہ سے اپنے سماجی تعلقات نبھانے میں مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ 24 مارچ تا 13 اگست زحل کی رجعت کی وجہ سے عزیز واقارب کے ساتھ کھچاؤ تناؤ اور سردمہری جیسے عوامل کا سامنا رہ سکتا ہے یہ وقت تحمل اور بردباری سے گزاریں سال کا باقی عرصہ انشاء اللہ بہتر رہے گا۔ آپ کو اپنے تعلقات بڑھانے کے کئی مواقع ملیں گے۔

**تعلیمی کیریئر:** عقرب بچوں کو امسال یکم تا 20 جنوری اور 24 مارچ تا 13 اگست مشکلات پیش آسکتی ہیں جب کہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے عقرب افراد کے لئے یہ سارا سال خوش آئند ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** امسال وسط مئی تک آپ کو بچوں پر خاص توجہ دینا ہوگی آپ کے بچوں میں عدم توجہ اور ضد کا عنصر نمایاں رہے گا۔ 9 مارچ اور 17 ستمبر کو لگنے والے بالترتیب شمسی وقمری گرہن عین آپ کے بیت الاولاد میں لگنے سے بچوں کے حوالہ سے پریشانی ہوسکتی ہے۔ حاملہ خواتین کو خصوصی احتیاط کرنا ہوگی باقی سال انشاء اللہ موافق رہے گا۔ خواہشمند افراد کے لئے اولاد کا حصول ممکن ہوگا انعامی بانڈ کے شائق افراد کے لئے وسط مئی تا آخر سال حالات سازگار ہوں گے۔

**سفر:** امسال نزدیکی سفروں کے حوالہ سے آپ کو ماہ جنوری اور آخر مارچ تا وسط اگست محتاط روش اختیار کرنا ہوگی سفر سے قبل صدقے ضرور ادا کریں باقی سال بہتر رہے گا بیرون ملک یا طویل سفر اختیار کرنے والے افراد کے لئے یہ سال خاصہ موافق رہے گا مگر آپ پر لازم ہوگا کہ سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے قبل قمر کی پوزیشن کو ضرور مدِ نظر رکھیں اور عقرب اور گرہن کے ایام میں ہرگز سفر مت کریں۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** اس حوالہ سے 2016ء ایک ملا جلا سال ہوگا آپ کو اچھے برے دونوں طرح کے حالات کا سامنا رہے گا یکم جنوری تا 17 فروری حالات بہتر رہیں گے 17 فروری تا 12 مارچ گھر میں کھچاؤ کی کیفیت رہے گی۔ 12 مارچ تا 15 اپریل اس حوالہ سے سال کا سب سے بہترین وقت ہوگا آپ کو نئی شراکت داری کی آفر بھی مل سکتی ہے آپ اپنی ازدواجی زندگی سے خاصے مطمئن نظر آرہے ہیں مگر اس کے فوراً بعد 5 تا 30 اپریل حالات بالکل مختلف ہوں گے آپ کے مابین اختلافات پیدا ہو رہے ہیں۔ 30 اپریل

حالات بالکل مختلف ہوں گے آپ کے مابین اختلافات پیدا ہو رہے ہیں۔30اپریل تا15اگست حالات معمول پر رہیں گے5تا30اگست کا عرصہ انتہائی محتاط روش کا طالب ہوگا آپ کے نہ چاہتے ہوئے بھی حالات خراب ہو رہے ہیں اگر احتیاط نہ کی گئی تو مابین علیحدگی ہوسکتی ہے23ستمبر تا12نومبر کا عرصہ ایک بار پھر آپ کا امتحانی دور ہوگا۔

**معیشت کیرئیر روزگار:** گذشتہ سالوں میں ساڑھ ستی نے آپ کو خاصہ متاثر کیا ہے امسال گو کہ حالات بہتر ہوں گے مگر بہرحال آپ کو اضافی اخراجات کا سامنا رہے گا۔ کیرئیر کا حاکم ستارہ شمس20مارچ تک منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے کیرئیر روزگار کو متاثر کر رہا ہے۔20مارچ تا19اپریل حالات بہتر رہیں گے ملازم پیشہ افراد کو ترقی مل سکتی ہے۔ ملازمت کی تبدیلی کیلئے بھی یہ ایک مناسب وقت ہوگا مگر30جون تک آپکو ملازمت میں کچھ پریشانیوں سے واسطہ رہے گا بعد ازاں ٹھیک ہو جائیں گے۔ کیرئیر روزگار کے حوالہ سے20مئی تا21جون، 22ستمبر تا23اکتوبر کا عرصہ موافق نہ ہوگا آپ کو ان ایام میں رکاوٹوں کا سامنا رہے گا جب کہ21جون تا22ستمبر کا عرصہ انشاءاللہ بہتر گزرے گا23اکتوبر تا آخر سال ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا۔

**خصوصی احکامات:** عقرب افراد ساڑھ ستی کے تیسرے اور آخری دور سے گزر رہے ہیں آپ کی ساڑھ ستی دسمبر2017ء میں ختم ہوگی امسال آپ کو گزشتہ سے قدرے بہتر حالات میسر رہیں گے آغاز سال میں6جنوری کو خانہ مال میں زحل کا اوج مالی سماجی اور خانگی حالات میں بہتری لا رہا ہے۔7جنوری کو خانہ مال کے حاکم مشتری کی رجعت کا آغاز ہو جائے گا جو کہ 9مئی تک جاری رہے گی آپ کے اخراجات میں تیزی رہے گی۔24مارچ سے 13اگست تک خانہ مال میں زحل کی رجعت سے روپے پیسے کی آمد کا سلسلہ بھی مخدوش حالات کا شکار ہو جائے گا۔ زحل رکاوٹوں اور بندشوں کو اُبھارتا ہے زحل کے اوج نے آپ کو جو فوائد دیئے تھے اب اُن کے استعمال کا وقت آ گیا ہے۔ دوسری جانب کیرئیر کا حاکم ستارہ شمس10جنوری کو حضیض میں آنے سے عزیز و اقارب کے ساتھ کشیدگی پیدا کر دے گا وجہ تنازعہ کاروباری معاملات ہو سکتے ہیں کاروباری لحاظ سے کئے گئے نزدیکی سفر بھی آپ کو مطلوبہ نتائج نہ دے سکیں گے۔ 16جنوری کو خانہ مال میں زہرہ کا حضیض شراکتی ازدواجی حوالہ سے زائد اخراجات کا مظہر ہے آپ کو امیگریشن یا بیرون ملک مستقل قیام کے حوالہ سے اضافی اخراجات کا سامنا ہوسکتا ہے۔20جنوری کو چوتھے شمس کا وبال خانگی معاملات کو متاثر کرسکتا ہے عین ممکن ہے آپ کو کاروبار کو سنبھالنے کیلئے گھر یا کوئی پراپرٹی سیل کرنا پڑ جائے۔5مارچ کو عین اسی جگہ عطارد کا وبال وراثتی پراپرٹی یا وراثتی اثاثہ جات و معاملات میں بگاڑ کا باعث بن سکتا ہے خاندان کے افراد سے تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں ان ایام میں دوستوں سے بھی تعلقات میں کشیدگی پیدا ہوسکتی ہے۔12اپریل کو یہی حالات مزید بگڑ جائیں گے احتیاط کریں اور خود کو ذہنی دباؤ سے آزاد رکھنے کی کوشش کریں کسی بھی قسم کے تحریری یا تقریری معاہدوں سے گریز کریں بچوں سے بھی تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں بحث و تکرار سے گریز کریں۔ 2اپریل کو پانچویں زہرہ کا شرف آپ کی منگنی شادی کی راہ ہموار کر رہا ہے اور یہ ایک بہترین وقت ہوگا۔ امیگریشن یا مستقل بیرون ملک قیام کے خواہش مند افراد کو بھی کامیابی مل سکتی ہے مگر کچھ رکاوٹ کے بعد کیونکہ5تا30اپریل زہرہ کی وبال کے گھر موجودگی وقتی طور پر رکاوٹ کھڑی کردے گی بیرون ملک مقیم افراد کو بھی مشکلات کا سامنا ہوگا ان ایام میں جاب چھوڑنے یا تبدیل کرنے سے گریز کریں۔ 7اپریل کو چھٹے گھر شرف شمس آپ کے کیرئیر روزگار کے لئے نئے اور بہترین مواقع لے کر آ رہا ہے۔ ملازم پیشہ افراد کو نئی اور بہتر جاب کی آفر مل سکتی ہے آپ کی صحت میں بھی بہتری آ رہی ہے 18اپریل کو ساتویں عطارد کا حضیض شراکتی ازدواجی تعلقات میں غلط فہمیوں کی وجہ سے کشیدگی پیدا کرسکتا ہے گفتگو اور بہتان تراشی میں محتاط رہیں۔10جون کو آٹھویں زہرہ کا شرف شراکتی مالی معاملات میں بہتری کا باعث ہوگا اس کے علاوہ وراثتی حوالہ سے بھی پوزیشن مستحکم ہو رہی ہے امیگریشن کیسز کا مثبت جواب ملنے کی توقع ہے۔ 11جولائی کو ناویں شمس کا اوج کاروباری اور زیارات مقدسہ حج کے حوالہ سے خواہشمند افراد کے سفر کی راہ ہموار کردے گا سسرالی عزیزوں سے بھی تعلقات میں بہتری متوقع ہے۔ 27اگست کو گیارھویں عطارد کا شرف آپ کی خوش قسمتی میں اضافہ کر رہا ہے۔ دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا وراثت اور شراکتی منافع کا حصول ممکن ہے۔23ستمبر کو طالع میں زہرہ کا وبال شراکتی ازدواجی تعلقات کو کشیدہ کردے گا آپ الزامات کی ضد میں ہوں گے آپ کے خلاف بھرپور قسم کی خفیہ سازشیں ہوسکتی ہیں۔ 11اکتوبر کو بارھویں شمس کا ہبوط آپ کے خلاف ہونے والی خفیہ سازشوں کا خاتمہ کردے گا اس حوالہ سے آپ کے والد کا کردار خاصہ اہم ہو گا۔27اکتوبر کو طالع میں عطارد کا اوج آپ کی عزت توقیر میں اضافہ کردے گا آپ کا حوصلہ بڑھانے میں دوستوں کا بھرپور تعاون و کردار ہوگا یہ آپکی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے۔4نومبر کو خانہ مال میں زہرہ کا حضیض دشمنوں کی طرف سے آپ کو مالی

پہنچانے کا مظہر ہے۔شراکتی ازدواجی حوالہ سے بھی زائد اخراجات کا سامنا رہے گا۔5 نومبر کو تیسرے مریخ کا اوج بہن بھائیوں اور قریبی عزیزوں سے تعلقات بہتر بنا رہا ہے آپ کو بہتر جاب کے حوالے سے کوئی نزدیکی سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔12 نومبر کو خانہ مال میں عطارد کا وبال غلط مالی پالیسیوں کی وجہ سے مالی بحران پیدا کر سکتا ہے قرض یا اُدھار وغیرہ لینے دینے سے گریز کریں۔3 دسمبر کو خاندان کے افراد سے تعلقات کشیدہ کر سکتا ہے۔آپ کی جاب اور صحت بھی متاثر ہونے کا اندیشہ ہے محتاط رہیں اور جذباتی ردعمل سے گریز کریں حالات جلد بہتر ہو جائیں گے (انشاء اللہ)۔

**ورد خاص:** روزانہ بعد از نماز پنجگانہ 9 مرتبہ دعائے ردنحوست سیارگان ورد کریں۔

**صدقہ:** بروز منگل 900 گرام دال مسور اور ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈال دیں۔

**برج:** قوس **SAGITARIUS** **سیارہ:** مشتری



**رنگ:** سفید، سبز
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** فیروزہ، حجر القمر
**بہترین شریک حیات:** حمل، اسد
**ناموافق ساتھی:** حوت، جوزا، سنبلہ
**بیماریاں:** عرق النساء، حادثات کی چوٹیں، ہاضمے کی خرابیاں
**دن:** جمعرات **عدد:** ۳ 23 Nov to 22 Dec **حروف:** ف

**اہم نکات:** آپ ساڑھ ستی کے دوسرے اور اہم ترین دور سے گزر رہے ہیں امسال ستارہ زحل کے طالع میں اوج سے جہاں آپ کا اعتماد بحال ہو رہا ہے وہیں جنوری میں طالع کے حاکم مشتری کی رجعت اور طالع میں زحل کی مارچ تا اگست رجعت آپکی شہرت کو خاصہ نقصان پہنچا سکتی ہے خانگی اور سماجی مالی معاملات امسال آپکی خصوصی توجہ کے طالب ہونگے دیگر سیارگان کے شرف و ہبوط اور نشست و برخاست کے اثرات اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** اس حوالہ سے سب سے پہلی ہدایت آپ کے لیے یہ ہے کہ خود کو ہر صورت ذہنی دباؤ سے بچائیں ورنہ صحت بری طرح متاثر ہو سکتی ہے۔آپ کے بیت الصحت کا حاکم ستارہ زہرہ یکم تا24 جنوری،17 فروری تا12 مارچ،5 تا30 اپریل،5 تا30 اگست،23 ستمبر تا12 نومبر منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کی صحت کو متاثر کرتا رہے گا اپنا خاص خیال رکھیں! بتائے گئے عرصہ کے علاوہ آپکی صحت بہتر رہے گی۔

**منگنی شادی:** امسال آپکو منگنی شادی دونوں کے کئی ایک مواقع ملیں گے مگر درست وقت میں اُٹھائے گئے اقدامات ہی بہتر ثمرات کے حاصل ہونگے ورنہ مایوسی اور پچھتاوا ہی ہاتھ آئے گا منگنی کے حوالہ سے 16 اپریل تا 30 جون اور 9 نومبر تا 19 دسمبر کا عرصہ انتہائی ناموافق ہوگا شادی کے حوالہ سے 5 تا 22 مارچ 30 اپریل تا 13 جون 7 تا 25 اکتوبر کا عرصہ موافق نہ ہوگا ان ایام میں کی گئی شادیاں بوجہ اختلافات ختم ہو سکتی ہیں۔

**سماجی تعلقات:** امسال 14 فروری تا 13 اگست اور 9 نومبر تا 19 دسمبر آپ کو سماجی تعلقات بنائے رکھنے میں مشکلات پیش آسکتی ہیں طالع میں زحل کی رجعت اور طالع کے حاکم مشتری کی رجعت آپکے سماجی وقار اور اقرباء سے تعلقات کو متاثر کر رہی ہے بہتر ہوگا یہ عرصہ تحمل سے گذاریں باقی عرصہ انشاء اللہ حالات موافق رہیں گے مجموعی طور پر سماجی تعلقات کے حوالہ سے یہ سال بہتر نہیں ہوگا۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے قوس بچوں کو 20 جنوری تا 19 فروری اور 9 نومبر تا 19 دسمبر مشکلات پیش آسکتی ہیں باقی عرصہ بہتر رہے گا جبکہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کو آغاز سال تا 21 مارچ 20 مئی تا 19 جون 22 ستمبر تا 23 اکتوبر مشکلات سے واسطہ پڑ سکتا ہے باقی عرصہ انشاء اللہ آپکے لیے موافق ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** گذشتہ سال قوس افراد کو بچوں کے حوالہ سے قدرے پریشانی کا سامنا رہا ہے گو کہ یہ سال بھی قدرے ملا جلا ہے مگر بہتری کے امکانات زیادہ ہونگے ابتدائے سال میں ہی بیت الاولاد کا حاکم اپنے ہی گھر ہونے سے بچوں کے حوالہ سے خوشخبری مل سکتی ہے۔20 مارچ تا 19 اپریل شمس کی موجودگی کی وجہ سے آپ کے بچوں کی عزت توقیر میں اضافہ ہوگا چھوٹے بچوں میں قوت ارادی اور اعتماد دیکھنے کو ملے گا 16 اپریل تا 30 جون مریخ کی رجعت بچوں سے وابسطہ مسائل پیدا کر سکتی ہے اسی طرح 9 نومبر تا 19 دسمبر کا عرصہ بھی احتیاط کا متقاضی ہوگا۔انعامی سکیموں کے خواہشمند افراد کو بھی امسال اسی دورانیے پر نظر رکھنا ہوگی جسے بہتر بتایا گیا ہے۔

**سفر:** نزدیکی سفروں کے حوالہ سے 20 جنوری تا 5 مارچ، 24 مارچ تا 13 اگست اور نومبر تا وسط دسمبر کا عرصہ موافق نہ ہوگا سفر سے قبل زحل سے منسوبہ صدقہ ضرور ادا کریں۔بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کیلئے 20 مارچ تا 20 مئی 21 جون تا 22 ستمبر، 23 اکتوبر تا 21 دسمبر کا عرصہ بہتر رہے گا بتائے گئے عرصہ کے علاوہ سفر اور ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں ورنہ روپیہ اور وقت دونوں ضائع ہونگے۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات میں بہت تیزی سے اُتار چڑھاؤ آئے گا۔امسال بیت الزوج کا حاکم عطارد آغاز سال تا 14 فروری 22 مارچ تا 16 اپریل، 13 جون تا 7 اکتوبر، 25 اکتوبر 12 نومبر 3 دسمبر تا آخر سال بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات میں بہتری کا باعث بنا رہے گا جبکہ 5 تا 22 مارچ 16 اپریل

13 جون تا 7 اکتوبر، 25 اکتوبر 12 نومبر 3 دسمبر تا آخر سال بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات میں بہتری کا باعث بنارہے گا جبکہ 5 تا 22 مارچ 16 اپریل تا 13 جون 7 تا 25 اکتوبر 12 نومبر تا 3 دسمبر منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے حالات میں بگاڑ پیدا کرتا رہے گا جلد بازی میں کسی بھی فیصلہ سے گریز کریں۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** آپکے کیرئیر کا حاکم ستارہ عطارد سال میں کم از کم چار اچھی اور چار بری حالتوں سے گذرتے ہوئے آپکے روزگار پر اچھے برے اثرات مرتب کرتا ہے امسال کاروباری لحاظ سے 14 فروری تا 22 مارچ، 6 اپریل تا 13 جون 7 تا 25 اکتوبر آپکے کیرئیر روزگار کیلئے بہتر وقت نہ ہوگا ان ایام میں کاروبار کی تبدیلی یا نئے آغاز سے گریز کریں۔ امسال آپکو سب سے زیادہ توجہ اپنے مالی معاملات پر دینا ہوگی 24 مارچ تا 13 اگست تا خانہ مال میں زحل کی رجعت روپیہ پیسہ کی آمد روک دے گی یا ضرورت کے مطابق مالی پوزیشن نہیں رہے گی بعداز رجعت حالات میں بہتری متوقع ہے دوسری طرف 27 ستمبر تا 9 نومبر خانہ مال میں مریخ کی شرفی نشست آپکو مالی استحکام کی جانب گامزن کردے گی۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ ابتدائی سطور میں آپکو بتایا جاچکا ہے آپ ساڑھ ستی کے دوسرے اور اہم ترین دور سے گذر رہے ہیں بنیادی طور پر ساڑھ ستی کے 3 ڈھائی ڈھائی سالہ دور ہوتے ہیں اور تینوں کو ملانے سے کل 7.5 سال بنتے ہیں آپکا دوسرا 2.5 سالہ دور 20 دسمبر 2017 میں ختم ہوگا یہ عرصہ آپکو بہت محتاط روی سے گذارنا ہوگا اس حوالہ سے اپنا روحانی تدارک ضرور کریں تاکہ ساڑھ ستی کے نحس اثرات سے بچ سکیں۔ 6 جنوری کو طالع میں زحل کا اوج آپکی عزت توقیر اور سماجی وقار میں اضافہ کا باعث ہوگا آپکی معاشی پوزیشن مستحکم ہورہی ہے 10 جنوری کو خانہ مال میں شمس کا حضیض اضافی اخراجات اور روپیہ پیسہ کی آمد کو متاثر کررہا ہے ان ایام میں بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ پر اخراجات کا سامنا ہوسکتا ہے جبکہ یہ وقت اس کام کیلئے قطعی مناسب نہ ہوگا اس کے علاوہ ان ایام میں سسرالی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ ہونے کا خطرہ ہے 16 جنوری کو طالع میں زہرہ کا حضیض ہونے سے آپکے وقار میں کمی ہوسکتی ہے دوستوں اور جاب کے حوالہ سے مشکلات پیش آسکتی ہیں آپ پر خدانخواستہ کوئی الزام لگ سکتا ہے جاب چھوڑنے کی غلطی مت کریں 20 جنوری کو تیسرے شمس کے وبال سے عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں سسرالی عزیزوں سے جاری کشیدگی میں اور اضافہ ہوسکتا ہے آپکے بیرون ملک سفر اور اعلیٰ تعلیم میں بھی رکاوٹیں پیدا ہورہی ہیں۔ 5 مارچ کو زائچہ کے تیسرے عطارد کا وبال عزیزوں سے جاری اختلافات کو بڑھادے گا اب اس میں آپکی ذوجہ یا شوہر بھی شریک ہوچکے ہیں آپکو حد درجہ احتیاط سے کام لینا ہوگا ورنہ آپکے شراکتی ازدواجی اور سماجی تعلقات بری طرح متاثر ہونگے 13 مارچ کو چوتھے عطارد کا ہبوط گھریا خاندان کے افراد سے تعلقات خراب کردے گا اسکی ایک وجہ آپکے ازدواجی تعلقات بھی ہیں وہ افراد جو مشترکہ کاروبار کررہے ہیں اُنہیں کاروباری مشکلات کیوجہ سے بھی خاندانی مسائل کا سامنا ہوسکتا ہے ان ایام میں کسی بھی نئے کاروبار کے آغاز یا زبانی تحریری معاہدے سے گریز کریں۔ 2 اپریل کو چوتھے زہرہ کا شرف خانگی مسائل میں کمی کا باعث ہوگا اس حوالہ سے آپکے دوست بہترین کردار ادا کرسکتے ہیں یہ آپکی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے ملازم پیشہ افراد کو ترقی یا بہتر ملازمت مل سکتی ہے مگر یہ اچھا وقت تادیر قائم نہ رہ سکے گا 5 اپریل کو پانچویں زہرہ کا وبال آپکی جاب اور صحت دونوں کو متاثر کرسکتا ہے دوستوں کے ساتھ بھی تعلقات میں کھچاؤ پیدا ہورہا ہے ان دنوں بچوں پر بھی خاص توجہ کی ضرورت ہوگی۔ 7 اپریل کو پانچویں شمس کا شرف بچوں کے حوالہ سے جاری مسائل کا خاتمہ کردے گا آپکے بیرون ملک سفر اور منگنی وغیرہ کی راہ ہموار ہورہی ہے سسرالی عزیزوں سے جاری کشیدگی کا بھی خاتمہ ہوجائے گا۔ 8 اپریل کو چھٹے عطارد کا حضیض آپکی صحت بوجہ سحر جادو متاثر ہونے کی نشاندہی ہے ملازم پیشہ افراد کو انتہائی محتاط رہنا ہوگا ورگرنہ جاب تو جائے گی ہی آپکا کیرئیر متاثر ہونے کا اندیشہ ہے کاروباری حضرات کو بھی محتاط رہنا ہوگا۔ 10 جون کو ساتویں زہرہ کا اوج آپکی شادی کی راہ ہموار کررہا ہے آپکو نئی شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے من پسند شادی کے خواہشمند افراد کو بھی کامیابی مل سکتی ہے۔ 11 جولائی کو آٹھویں شمس کا اوج شراکتی مالی اور وراثتی معاملات میں بہتری لارہا ہے اعلیٰ تعلیم اور بیرون ملک سفر، ویزہ کا حصول ممکن ہوگا۔ 27 اگست کو کیرئیر کے گھر عطارد کا شرف آپ کیلئے ترقی کی راہیں کھول دے گا آپ نئے منصوبوں پر کام کررہے ہیں آپ کو نئی شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے اور یہ بہترین وقت ہوگا شادی کے خواہشمند افراد کیلئے یہ سال کا سب سے بہتر وقت ہے 23 ستمبر کو بارہویں زہرہ کا وبال دوستوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ کرسکتا ہے۔ بیرون ملک مقیم افراد کو واپسی کی راہ دیکھنا پڑسکتی ہے ان ایام میں جاب چھوڑنے کی غلطی ہرگز مت کریں۔ 10 اکتوبر کو گیارہویں شمس کا ہبوط دوستوں سے وابسطہ توقعات کے شکستہ ہونے کا غماز ہے آپکے بیرون ملک سفر کی راہیں مسدود ہورہی ہیں سسرالی عزیزوں سے بھی تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں۔ 27 اکتوبر کو بارہویں عطارد کا اوج آپکے خلاف خفیہ سازشیں بڑھادے گا شریک کار سے محتاط رہیں آپ اپنے کاروبار میں ترقی کیلئے بیرون ملک مستقل کے قیام بارے سوچ رہے ہیں۔ 4 نومبر کو طالع میں زہرہ کا حضیض خواہشات کی تکمیل نہ ہونے پر آپ جھنجھلاہٹ کا شکار ہورہے ہیں ملازم پیشہ افراد کو خاص احتیاط کرنا ہوگی 5 نومبر کو خانہ مال میں مریخ کا شرف معاشی پوزیشن مستحکم کررہا ہے بچوں کے حوالہ سے آسودگی مل سکتی ہے آپکی نسبت طے ہونے کے بھی قوی امکانات ہیں 12 نومبر کو طالع میں عطارد کا وبال آپ سے تحریری یا تقریری غلطی کرواسکتا ہے جو کہ نقصان کا

باعث ہوگی بالخصوص کیریئر روزگار اور شراکتی ازدواجی معاملات متاثر ہوسکتے ہیں۔3 دسمبر کو تیسرے مریخ کا حضیض آپکے سماجی تعلقات کو بری طرح متاثر کرسکتا ہے یہ آپکے خفیہ دشمنوں کی سازش ہے۔بچوں سے واسطہ معاملات بھی توجہ طلب ہونگے

**ورد خاص:** روزانہ دعا رد نحوست سیارگان 9 مرتبہ ورد کریں بمعہ اول وآخر 9 مرتبہ درود پاک

**صدقہ:** ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں

**برج:** جدی **CAPRICORN** **سیارہ:** زحل



**رنگ:** سرخ، بھورا، خاکی
**عنصر:** خاکی
**جواہر:** سفید رنگ سلیمانی، یاقوت
**بہترین شریک حیات:** ثور، سنبلہ
**ناموافق ساتھی:** حمل، سرطان، میزان
**بیماریاں:** دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ، سردرد، نظام ہضم
**دن:** ہفتہ **عدد:** ۸ 23 Dec to 20 Jan **حروف:** ج، خ، گ

**اہم نکات:** آپ ساڑہ ستی کے پہلے ڈھائی سالہ دور سے گذر رہے ہیں اور گذشتہ سال آپکو ساڑھ ستی کے اثرات کا کچھ زیادہ ادراک نہیں ہوا ہے کیونکہ زحل تقریباً آدھا سال تو زائچہ کے گیارہویں حصہ میں رہا ہے مگر امسال حالات قطعی مختلف ہونگے تمام سال زحل کی بارہویں موجودگی آپکو مشکلات سے دوچار کرسکتی ہے۔ستارہ مشتری سارا سال ناویں قیام کرتے ہوئے سعد اثرات مرتب کررہا ہے آپ میں مذہبی رجحانات بڑھ جائیں گے دیگر سیارگان کی نشست وبرخاست امسال آپ پر کیا اثرات مرتب کرے گی اسکی تفصیلات اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** امسال صحت کے حوالہ سے آپکو ملے جلے حالات کا سامنا کرنا ہوگا سال کی ابتدا میں ہی بیت الصحت کے حاکم عطارد کی رجعت صحت کے مسائل پیدا کررہی ہے یہ سلسلہ مارچ تک چلے گا جبکہ 5 تا22 مارچ آپ کو صحت پر خاص توجہ دینا ہوگی آپ ذہنی دباؤ کا شکار ہورہے ہیں۔6اپریل تا13 جون کا عرصہ بھی آپ کی صحت کو متاثر کررہا ہے ان ایام میں سب سے زیادہ احتیاط حاملہ خواتین کو کرنا ہوگی محتاط رہیں اسی طرح 7 تا25 اکتوبر 22 نومبر تا3 دسمبر کا عرصہ بھی احتیاط کا طالب ہوگا درمیانی تمام عرصہ موافق رہے گا۔

**منگنی شادی:** امسال آپکو منگنی کے کئی ایک مواقع میسر آئیں گے اور گذشتہ سالوں کی طرح درست وقت کا انتخاب بھی ضروری ہوگا امسال منگنی کیلئے آغاز سال تا5اپریل،30اپریل تا5اگست،30اگست تا23 ستمبر کا عرصہ بہتر رہے گا ان ایام میں آپ کو ایسی تقریبات کے مواقع بھی میسر آئیں گے مگر بتائے گئے عرصہ کے علاوہ ایسے اقدامات سے گریز کریں امسال شادی کے حوالہ سے تقریباً سارا سال موافق رہے گا البتہ قمری گرہن اور قمر در عقرب میں ایسی تقریبات سے گریز کریں۔

**سماجی تعلقات:** امسال آپ کو سماجی تعلقات کے حوالہ سے وسط مئی تک خاص احتیاط کا سامنا کرنا ہوگا بالخصوص آغاز مارچ تا5اپریل آپکے سماجی تعلقات میں تیزی سے تبدیلیاں رونما ہونگی آپکو اچھے برے دونوں طرح کے حالات سے واسطہ رہے گا بعد از مئی حالات بہتری کی جانب مائل ہونگے بعد از اگست تا آخر سال حالات انشاء اللہ بہت بہتر رہیں گے۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے جدی بچوں کو آخر مارچ تک مشکلات درپیش آسکتی ہیں اور اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے جدی افراد کو 14 فروری تا22 مارچ 6اپریل تا13 جون، 7 تا25 اکتوبر، 12 نومبر تا 3 دسمبر مشکلات پیش آسکتی ہیں۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** اولاد کے حوالہ سے یہ سال انشاء اللہ کافی بہتر رہے گا بے اولاد جدی حضرات کو اولاد کی نوید مل سکتی ہے امسال آپکو 5 تا 30 اپریل، 5 تا30 اگست، 18 اکتوبر تا12 نومبر بچوں سے واسطہ مسائل کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے باقی سال انشاء اللہ موافق رہے گا انعامی بانڈ کے شائق افراد کیلئے جنوری فروری مارچ مئی جون جولائی اور دسمبر کا عرصہ قسمت آزمائی کیلئے بہتر رہے گا۔

**سفر:** نزدیکی سفر کے حوالہ سے امسال آپکو وسط مئی تک احتیاط کرنا ہوگی آپ کے کئی پروگرام اچانک منسوخ بھی ہوسکتے ہیں سفر سے قبل صدقہ ضرور ادا کریں مارچ میں سفری کاغذات یا سامان چوری ہونے کا اندیشہ ہے محتاط رہیں۔ طویل یا بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو 14 فروری تا5اپریل تا7 اکتوبر، 25 اکتوبر، 12 نومبر تا3 دسمبر مشکلات پیش آسکتی ہیں ان ایام میں سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** آپ ساڑھ ستی کے پہلے ڈھائی سالہ دور دور سے گذر رہے ہیں اور ساڑھ ستی سے متاثرہ افراد کو ہر طرف سے پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔گوکہ بظاہر امسال آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات بہتر نظر آرہے ہیں مگر احتیاط بہرحال لازم ہوگی گرین کے ایام میں نماز کسوف وخسوف اور صدقہ ضرور ادا کریں اور اپنی ساڑھ ستی کا روحانی تدارک ضرور کریں تاکہ غیر متوقع حالات سے بچا جاسکے۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** آپ کے روزگار سے واسطہ ستارہ زہرہ 14 فروری تا12 مارچ حالت طرح میں رہتے ہوئے کیرئیر پر قدرے دباؤ کا باعث بنے گا 12 مارچ تا5اپریل شرف کے گھر قیام پذیر ہونے سے آپکے بہتر

کیرئیر کی راہ ہموار کردے گا آپ کو ترقی مل سکتی ہے مگر ملازم پیشہ افراد کو احتیاط کرنا ہوگی۔5 تا 30 اپریل زہرہ کے وبال کے گھر قیام اور کیرئیر کے گھر کو مقابلے کی نظر دیکھنے سے آپ کا کیرئیر خاصہ متاثر ہونے کا اندیشہ ہوگا محتاط رہیں اس کے بعد اگست تک حالات موافق رہیں گے 5 تا 30 اگست، 23 ستمبر تا 12 نومبر کا عرصہ آپ کے لیے سخت بحرانی دور ثابت ہوسکتا ہے آپ کا کاروبار سنبھالنے میں خاصی دشواریوں کا سامنا ہوسکتا ہے نئے فیصلوں یا کاروبار کی تبدیلی سے گریز کریں۔

**خصوصی احکامات:** آپ ساڑھ ستی کے پہلے ڈھائی سالہ دور سے گذرر ہے ہیں اور یہ آپ کا دوسرا سال ہے امسال آپ کا حاکم ستارہ زحل اوج کے درجات سے گذرے گا مگر یہ آپ کے زائچہ کے بارہویں گھر اوج پذیر ہوگا گوکہ آپ کی عزت توقیر اور معاشی پوزیشن بہتر ہوگی مگر اس کے ساتھ ساتھ آپ کے خلاف خفیہ سازشوں کا بازار بھی بے انتہا گرم ہوجائے گا۔6 جنوری کو بارہویں زحل کا اوج سب سے زیادہ اُن جدی افراد کو فائدہ پہنچائے گا جو کہ پہلے سے ہی بیرون ملک مقیم ہیں یا جنہوں نے امیگریشن اپلائی کیا ہوا ہے آپ دونوں کیلئے یہ آسودگی کی خبر ہوگی۔10 جنوری کو طالع میں شمس کا حضیض آپکے شراکتی مالی اور وراثتی معاملات میں خرابی کا باعث ہوگا آپ کو شدید ذہنی دباؤ کا سامنا ہوسکتا ہے 16 جنوری کو بارہویں زہرہ کا حضیض آپ کے کیرئیر روزگار اور بچوں سے وابستہ معاملات کیلئے خرابی کا باعث ہوگا محتاط رہیں نئے معاہدوں یا کاروبار کی تبدیلی سے گریز کریں آپ کی منگنی بھی خطرے میں پڑسکتی ہے 20 جنوری خانہ مال میں شمس کا وبال ایک بار پھر آپ کے شراکتی وراثتی مالی معاملات میں خسارے کا باعث بن سکتا ہے آپ کو اپنی معاشی پوزیشن کو مستحکم رکھنا مشکل ہوگا۔5 مارچ کو خانہ مال میں عطارد کا وبال مالی غلط فیصلوں کی نشاندہی کررہا ہے محتاط رہیں ان ایام میں اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں اور جاب وغیرہ کی تبدیلی سے بھی گریز کریں ان ایام میں ویزہ وغیرہ یا اس حوالہ سے مالی لین دین سے بھی گریز کریں 13 مارچ کو تیسرے عطارد کا ہبوط عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات خراب کرنے کا باعث بن رہا ہے افواہوں پر اعتماد نہ کرنا بہتر ہوگا جاب چھوڑنے کی غلطی ہرگز مت کریں۔2 اپریل کو بیت الاقرباء میں زہرہ کا شرف عزیزوں سے جاری اختلافات کے خاتمے کی راہ ہموار کردے گا خواہشمند افراد کو اولاد کے حوالہ سے خوشخبری مل سکتی ہے یہ وقت آپ کے کیرئیر روزگار کے لیے بہترین وقت ہوگا 5 اپریل کو چوتھے زہرہ کے وبال سے آپ کے خانگی معاملات کاروبار کی وجہ سے متاثر ہورہے ہیں اس کے علاوہ آپ کو بچوں پر بھی خاص توجہ دینے کی ضرورت ہوگی 8 اپریل کو پانچویں عطارد کا حضیض بچوں سے اختلافات پیدا کرسکتا ہے آپ کی منگنی ایک بار پھر خطرے میں ہوگی جلد بازی میں جاب چھوڑنے یا تبدیل کرنے سے گریز کریں بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کیلئے بھی یہ وقت بہتر نہ ہوگا۔10 جون کو چھٹے زہرہ کا اوج بہتر جاب کے حصول میں معاون ہوگا کیرئیر روزگار کے حوالہ سے بہتر آفر مل سکتی ہے بچوں سے تعلقات دوبارہ بحال ہورہے ہیں 11 جولائی کو ساتویں شمس کا اوج آپ کی شادی کی راہ ہموار کررہا ہے آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات عروج پر ہونگے آپ کو بہتر شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے۔27 اگست کو ناویں عطارد کا شرف آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کررہا ہے حسب خواہش زیارات مقدسہ و حج کی سعادت مل سکتی ہے آپ کو بیرون ملک سے جاب کی آفر مل سکتی ہے۔23 ستمبر کو گیارہویں زہرہ کا وبال دوستوں سے اختلافات پیدا کردے گا کاروباری معاملات خواہشات کے برعکس مشکلات کا شکار ہورہے ہیں بچوں سے وابستہ معاملات بھی آپ کی پریشانی میں اضافہ کررہے ہیں (بالخصوص اُن کے شراکتی ازدواجی تعلقات) 11 اکتوبر کو کیرئیر کے گھر شمس کا ہبوط آپ کے کیرئیر روزگار کیلئے خاصی مشکلات پیدا کرسکتا ہے آپ شدید ذہنی دباؤ کا شکار نظر آرہے ہیں شراکت داری میں کام کرنے والے افراد کو مالی خسارہ کا سامنا ہوسکتا ہے۔27 اکتوبر کو گیارہویں عطارد کا اوج آپ کی خوشخطی میں اضافہ کا باعث ہوگا حسب خواہش بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا بیرون ملک سفر کے حوالہ سے دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا۔9 نومبر کو بارہویں زہرہ کا حضیض آپ کے خفیہ دشمنوں پر بھاری رہے گا بیرون ملک سے وابستہ کاروباری افراد کو مشکلات پیش آسکتی ہیں آپ کے بچے بھی آپ کی خاص توجہ کے طالب ہونگے۔ 5 نومبر کو طالع میں مریخ کا شرف آپ کے وقار میں اضافہ کا باعث ہوگا بہتر گھر، پراپرٹی یا حسب خواہش سواری کا حصول ممکن ہوگا۔12 نومبر کو طالع میں عطارد کا وبال آپ کو قنوطیت کا شکار کرسکتا ہے اپنی گفتگو اور تحریر پر خاص توجہ دیں ورنہ آپ کی جاب جاسکتی ہے ان ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ 3 دسمبر کو خانہ مال میں مریخ کا حضیض اخراجات میں تیزی پیدا کردے گا ان ایام میں دوستوں سے لین دین سے گریز کریں پراپرٹی کی خرید و فروخت نقصان کا باعث بن سکتی ہے۔ امسال ہونے والے گرہن آپ کے زائچہ کے اہم ترین مقامات پر لگ رہے ہیں ان ایام میں صدقہ اور نماز کسوف ضرور ادا کریں۔

**ورد خاص:** روزانہ بعد از نماز پنجگانہ 9 مرتبہ دعائے ردنحوست سیارگان ورد کریں!

**صدقہ:** ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں!

## برج: دلو AQUARIUS سیارہ: یورینس



رنگ: خاکی، بھورا، نیلا
عنصر: ہوا
جواھر: نیلم، حدید، عقیق سیاہ
بھترین شریک حیات: جوزا، میزان
ناموافق ساتھی: ثور، اسد، عقرب

بیماریاں: آنتوں کی بیماریاں، اختلاج قلب، دمہ

دن: ہفتہ عدد: ۸ 21 Jan to 19 Fer حروف: س، ش، ص، ث

**اھم نکات:** 2016ء آپ کے لیے تبدیلیوں کا سال ثابت ہوسکتا ہے آپ کا اپنا حاکم ستارہ گیارہویں اوج یافتہ ہونے سے آپ کی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی خانہ مال کا حاکم ستارہ مشتری آٹھویں رہتے ہوئے جہاں شراکتی مالی معاملات میں بہتری لارہا ہے وہیں خانہ مال کے مقابل رہتے ہوئے مالی مشکلات کا بھی شکار کررہا ہے اس کے علاوہ آٹھویں راہو کی موجودگی بھی کئی مسائل کو پیدا کرسکتی ہے آپ پیچیدہ امراض کا شکار ہوسکتے ہیں دیگر سیارگان کے شرف و ہبوط اور اُن کے اثرات کا جائزہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** امسال آپ کی صحت کو سب سے زیادہ نقصان آٹھویں راہو اور مشتری کی موجودگی کی وجہ سے پہنچ رہا ہے اکثر دلو افراد کو سر درد پھیپھڑوں کمر اور ریڑھ کی ہڈی کے علاوہ نظام ہضم میں تکالیف کی شکایت رہے گی راہو کی آٹھویں موجودگی کی وجہ سے آپ کو آسیبی اثرات کی شکایت بھی ہوسکتی ہے محتاط رہیں اس کے علاوہ یکم ستمبر کا گرہن عین آٹھویں گھر لگ رہا ہے امسال آپ کو روحانی معالج کی از حد ضرورت ہوگی۔

**منگنی شادی:** یوں تو امسال آپ کو منگنی شادی کے حوالہ سے کئی ایک مواقع ملیں گے مگر درست وقت کا انتخاب از حد ضروری ہوگا منگنی کیلئے 14 فروری تا 22 مارچ، 19 اپریل تا 13 جون، 14 تا 30 جولائی، 7 تا 25 اکتوبر، 12 نومبر تا 3 دسمبر ایسی تقریبات کے انعقاد یا بات طے کرنے سے گریز کریں اور شادی کے خواہشمند افراد کیلئے یکم جنوری تا 19 فروری، 20 مئی تا 21 جون، 22 ستمبر تا 23 اکتوبر کا عرصہ قطعی موافق نہ ہوگا اس دوران کی گئی شادیاں اختلافات کی نذر ہوسکتی ہیں گزشتہ سال آپ کے سماجی تعلقات خاصے متاثر ہوئے ہیں گو کہ امسال بھی

**سماجی تعلقات:** حالات بہت بہتر نہ ہونگے مگر پہلے سے بہر حال قدرے بہتر رہیں گے سال کی پہلی سہ ماہی سماجی حوالہ سے خاصی بہتر گذرے گی مگر 5 اپریل کو بیت الاقرباء میں زہرہ کی وبال زدہ آمد 30 اپریل تک عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات کشیدہ رکھے گی۔ 16 اپریل تا 30 جون مریخ کی رجعت گزشتہ جاری کشیدگی میں اضافہ کردے گی آپ کو سماجی تعلقات کے حوالہ سے خاصی مشکل صورتحال کا سامنا ہوسکتا ہے اسی طرح 9 نومبر تا آخر دسمبر کا عرصہ بھی کسی امتحان سے کم نہ ہوگا امسال آپ کے کاروباری اور لین دین کے معاملات بھی آپ کے سماجی تعلقات کو بری طرح متاثر کرسکتے ہیں!

**تعلیمی کیریئر:** دلو بچوں کو 5 تا 30 اپریل اور نومبر دسمبر میں مشکلات پیش آسکتی ہیں جبکہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے دلو افراد کو 17 فروری تا 12 مارچ، 5 تا 30 اپریل، 5 تا 30 اگست، 23 ستمبر تا 12 نومبر مشکلات کا سامنا رہے گا امسال آپ کو خاص احتیاط کرنا ہوگی ورگرنہ آپ کا تعلیمی سلسلہ رک سکتا ہے

دلو افراد کو امسال بچوں کے معاملات پر خاص توجہ دینا ہوگی ستارہ زحل بہت ہی مضبوط حالت میں آپ کے بیت الاولاد کے عین مقابل سارا سال رہتے ہوئے

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** آپ کی مشکلات میں اضافہ کرتا رہے گا اس کے علاوہ 5 تا 22 مارچ، 7 تا 25 اکتوبر، 12 نومبر تا 3 دسمبر آپ کو بچوں پر خاص توجہ دینا ہوگی انعامی بانڈ وغیرہ کے شائق افراد کیلئے جون تا اکتوبر کا عرصہ موافق ہوگا۔

**سفر:** امسال نزدیکی سفروں کے حوالہ سے آپ کو صرف 5 اپریل تا 30 جون احتیاط کرنا ہوگی اور طویل سفروں کے حوالہ سے 5 تا 30 اپریل، 5 تا 30 اگست، 23 ستمبر تا 12 نومبر کا عرصہ بہتر نہ ہوگا۔ ان ایام میں سفری رکاوٹوں کا سامنا رہے گا اس کے علاوہ ویزہ وغیرہ بھی اپلائی کرنے سے گریز کریں ورگرنہ وقت اور روپیہ دونوں ضائع ہوجائیں گے۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو امسال ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا آغاز سال تا 19 فروری، 20 مئی تا 21 جون، 22 ستمبر تا 23 اکتوبر آپ کو مشکل حالات سے واسطہ رہے گا احتیاط کرنا لازم ہے ورگرنہ بات بگڑ سکتی ہے جبکہ 20 مارچ تا 19 اپریل، 21 جون تا 22 اگست آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کے حوالہ سے سال کا سب سے بہترین دورانیہ ہونگے۔

**معیشت کیریئر روزگار:** گذشتہ سالوں میں کیریئر کے گھر زحل کی موجودگی نے آپ کے کیریئر روزگار کو خاصا متاثر کیا ہے اکثر افراد کو ترقی رک جانے کی شکایت رہی ہے کاروباری افراد کو باوجود کوشش کے وہ نتائج حاصل نہیں ہوسکے جو وہ چاہتے تھے امسال صورتحال انشاء اللہ کافی بہتر رہے گی۔ البتہ 16 اپریل تا 30 جون مریخ کی رجعت کی وجہ سے معاملات قدرے سست روی کا شکار رہیں گے 23 ستمبر تا 18 اکتوبر بھی قدرے مشکلات کا سامنا رہے گا باقی تمام سال انشاء اللہ بہتر رہے گا۔

**خصوصی احکامات:** سال کا آغاز 6 جنوری کو گیارہویں زحل کے اوج سے ہورہا ہے زحل جو کہ آپ کے برج کا حاکم ستارہ ہے اس کا گیارہویں اوج آپ کی خوش بختی میں اضافہ کردے گا یہ آپ کی دیرینہ خواہشات کی تکمیل کا

وقت ہے مگر چونکہ یہ آپ کے زائچہ کے بارھویں گھر کا بھی حاکم ہے اور زائچہ کا بارھواں گھر خفیہ دشمنوں سے متعلق ہے آپ کو انتہائی محتاط رہنا ہوگا آپ کے خفیہ دشمن بھی مضبوط ہو رہے ہیں وہ افراد جنہوں نے امیگریشن اپلائی کیا ہوا ہے یا جو اپلائی کرنا چاہتے ہیں دونوں کو کامیابی مل سکتی ہے (مگر درست وقت کا انتخاب ضروری ہوگا) کیونکہ 10 جنوری کو عین بارھویں شمس کا حضیض امیگریشن سے متعلقہ معاملات میں رکاوٹ کا باعث بن جائے گا 16 جنوری کو گیارھویں زہرہ کا حضیض دوستوں سے اختلافات پیدا کر رہا ہے خاندان کے افراد سے بھی کھچاؤ کی کیفیت بن رہی ہے ان ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ 20 جنوری کو طالع میں شمس کا وبال آپ کے وقار اور شراکتی ازدواجی تعلقات کیلئے نقصان دہ ہوگا شریک حیات یا شریک کار کی جانب سے بہتان تراشی کا سامنا ہوسکتا ہے 5 مارچ کو طالع میں عطارد کی منفی پوزیشن بچوں کے ساتھ اختلافات پیدا کرسکتی ہے بحث وتکرار سے گریز کریں 13 مارچ کو خانہ مال میں عطارد کا ہبوط آپ سے غلط مالی فیصلے کرواسکتا ہے عین ممکن ہے آپ کو بچوں کی وجہ سے مالی خسارہ کا سامنا ہو شراکتی مالی اور وراثتی معاملات بھی آپ کے لیے پریشانی کا باعث ہونگے۔ 2 اپریل کو خانہ مال میں زہرہ کا شرف آپ کی مالی پوزیشن کے استحکام میں معاون ہوگا آپ کے لیے بہتر گھر کا حصول ممکن ہوگا پراپرٹی کی خرید وفروخت اور بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کیلئے یہ بہترین وقت ہوگا 5 اپریل کو تیسرے زہرہ کا وبال بہن بھائیوں اور عزیز واقارب کے ساتھ تعلقات بگاڑ سکتا ہے اپنی سماجی سرگرمیوں کو محدود کریں سسرالی عزیزوں سے اختلافات اور ویزہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ 7 اپریل کو تیسرے شمس کا شرف بہن بھائیوں سے جاری کشیدگی کا خاتمہ کردے گا آپ کی شادی کی راہ ہموار ہو رہی ہے شراکت داری کے خواہشمند افراد کو بھی بہتر شریک کار مل سکتا ہے 8 اپریل کو عطارد کا حضیض آپ کے خانگی معاملات کو بگاڑ سکتا ہے آپ کے بچے آؤٹ آف کنٹرول ہو رہے ہیں وراثتی پراپرٹی کے حوالہ سے اختلافات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ 10 جون کو پانچویں زہرہ کا اوج بچوں کے ساتھ تعلقات بحال کرنے میں معاون ہوگا آپ کی منگنی کی راہ ہموار ہو رہی ہے اور یہ بہترین وقت ہوگا 11 جولائی کو چھٹے شمس کا اوج جہاں بہتر ملازمت اور جاب کے حصول میں معاون ہوگا وہیں آپ کی صحت اور ازدواجی تعلقات پر بھی مثبت اثرات مرتب کرے گا۔ 27 اگست کو آٹھویں عطارد کا شرف وراثتی اور شراکتی مالی معاملات میں نمایاں بہتری کا مظہر ہے خواہشمند افراد کو اولاد کی جانب سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ 23 ستمبر کو کیریئر کے گھر زہرہ کا وبال کیریئر روزگار سے متعلقہ معاملات میں بگاڑ کا باعث بن سکتا ہے عین ممکن ہے خاندان یا سسرالی عزیزوں میں سے کسی کی منفی مداخلت کا سامنا کرنا پڑے ان ایام میں کاروباری حوالہ سے بیرون ملک سفر سودمند نہ ہوگا 11 اکتوبر کو ناویں شمس کا ہبوط شوہر/زوجہ یا شریک کار سے تعلقات کشیدہ کردے گا آپ کا بیرون ملک سفر بھی اسی وجہ سے متاثر ہوسکتا ہے محتاط رہیں ورنہ آپ کے مابین علیحدگی ہوسکتی ہے 27 اکتوبر کو کیریئر کے گھر عطارد کا اوج کیریئر کے حوالہ سے کوئی بہتر آفر کی نوید بن سکتا ہے کاروباری خطرات بھی نئے منصوبوں پر کام کرسکیں گے اس حوالہ سے آپ کے بچے آپ سے بہترین تعاون کرسکتے ہیں 4 نومبر کو گیارھویں زہرہ کا حضیض غیر متوقع طور پر دوستوں اور خاندان کے افراد سے کشیدگی پیدا کرسکتا ہے اب حسب خواہش بیرون ملک سفر بھی مشکل ہوگا۔ 5 نومبر کو بارھویں مریخ کا شرف آپ کے کاروباری معاملات کو ترقی کی جانب گامزن کرسکتا ہے اس حوالہ سے قریبی عزیزوں بالخصوص بہن بھائیوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا 12 نومبر کو گیارھویں عطارد کا وبال حسب خواہش معاملات طے نہ پانے سے آپ کے ذہنی دباؤ میں اضافہ کا باعث ہوگا دوستوں سے ضرورت سے زیادہ توقعات رکھنا بیوقوفی ہوگی بچوں کے شراکتی ازدواجی معاملات بھی آپ کی پریشانی میں اضافہ کرسکتے ہیں 3 دسمبر کو طالع میں مریخ کا حضیض آپ کے مزاج میں تیزی پیدا کردے گا کاروباری معاملات میں جذباتیت اور جلد بازی سے گریز کریں۔ عزیز واقارب کے ساتھ تعلقات بنائے رکھنا ہی بہتر ہوگا ورنہ آپ کی اپنی عزت میں کمی واقع ہوگی امسال ہونے والے گرہن آپ کے زائچہ کے اہم ترین گھروں پر اثرانداز ہونگے۔ ان کے ایام میں صدقہ اور نماز ضرور ادا کریں امید ہے بتائے گئے حالات کے پیش نظر آپ 2016ء کو بہتر پلاننگ کے ساتھ گذار سکیں گے۔

**ورد خاص:** روزانہ سورہ طلاق آیت 2 ایک تسبیح ورد کریں

**صدقہ:** ہر جمعرات کم از کم 300 گرام بڑا گوشت کسی مستحق کو دیں یا جانوروں کو ڈال دیں

